# تحفظِ ختمِ نبوّت

محمد طاہر رزاق

شائع کردہ

عالمی مجلس تحفظِ ختمِ نبوت، حضوری باغ روڈ ملتان

باہتمام

پاسبان ختمِ نبوّت 74072 ہلبران جرمنی

FAX + TEL: 07131/86346

# آئینہ مضامین




والد محترم

اور

والدہ محترمہ

کے نام

5

# سوئے منزل

کوئی چھ برس بیتے' میں ایک جمعہ کے دن نماز جمعہ کی ادائیگی کے لئے کشاں کشاں جامعہ رحمانیہ قلعہ گوجر سنگھ لاہور چلا گیا۔ خطیب اسلام مولانا محمد اجمل خان مدظلہ منبر پر جلوہ افروز تھے۔ مولانا کی خطابت کی جولانی اور سحربیانی اپنے نقطہ عروج پر تھی۔ آواز میں گھن گرج' لہجہ میں رعب و دبدبہ' اشاروں میں شمشیر مومن کی کاٹ' الفاظ میں کہکشاں کا شکوہ' فقروں میں طغیانی بپا کئے دریا کی روانی اور مضمون میں علم و حکمت کی بہار کی گل نشانی تھی۔ حاضرین وجد و کیف کی کیفیت میں جھوم رہے تھے اور اپنے دامن قلب و نظر کی گلہائے رنگا رنگ سے بھر رہے تھے۔ اچانک مولانا کا روئے سخن "فتنہ قادیانیت" کی طرف پلٹا۔ انہوں نے قادیانیت کے تار و پود بکھیرنے شروع کئے۔ قادیانیت کے عقائد باطلہ کے بخئے ادھیڑے۔ مرزا قادیانی جہنم مکانی کی شخصیت بے حیثیت کا پوسٹ مارٹم کیا۔ پھر جب مولانا نے اسلام اور پیغمبر اسلام صلی اللہ علیہ وسلم کی شان میں مرزا قادیانی کی گستاخیوں کے چند حوالے پیش کئے تو پورا مجمع تھرا اٹھا۔ ہر کوئی غم و غصہ کا مجسمہ بنا بیٹھا تھا اور ہر زبان قادیانیت اور مرزا قادیانی پر بے شمار لعنتوں کے ڈونگرے برسا رہی تھی۔ میں بھی اس سوگوار ماحول میں تصویر غم بنے بیٹھا تھا۔ مجھے یوں محسوس ہو رہا تھا کہ جیسے کسی نے میرے دل میں کانٹا چبھو دیا ہو اور شدت تکلیف سے میرے جسم کا ہر ہر رگ و ریشہ چیخ اٹھا ہو۔ دل کا غم آنکھوں کے راستے باہر آیا۔ محبت رسولؐ میں میری گناہ گار آنکھوں میں آنسوؤں کے چند قطرے ٹپکے اور میرے دامن پر پھیل گئے۔ قادیانیت کے خلاف زندگی میں یہ میرا پہلا احتجاج تھا۔ میں نے قمیض کے ایک کونے سے اپنی بھیگی آنکھوں کو خشک کیا اور صحن مسجد میں بیٹھ کر دل کا کشکول اللہ کے سامنے پھیلا کر اس فتنہ

کی سرکوبی کی دعا مانگی اور مسجد سے یہ عہد کر کے اٹھا کہ اے رب محمدؐ! زندگی میں مجھ کمزور و ناتواں سے جہاں تک بن پڑا' میں دامے درمے قدمے سخنے تیرے لاڈلے اور چہیتے رسول خاتم النبیین محمد عربی صلی اللہ علیہ وسلم کی ختم نبوت کی حفاظت اور جھوٹی نبوت کی ذلت و رسوائی و بربادی کا سامان کرتا رہوں گا۔

غم کی چنگاریاں میرے سینے میں سلگتی رہیں۔ ایک دن دوستوں کی محفل جمی تھی۔ میں نے سنہری موقعہ سمجھتے ہوئے قادیانیت کا موضوع چھیڑ دیا اور جو کچھ مولانا سے سنا تھا' دوستوں کو سنا دیا۔ جدید تعلیم یافتہ طبقہ حیران و ششدر رہ گیا۔ سب کے چہروں پر غم و تشویش کی سلوٹیں اور آنکھوں میں غیرت کی چمک تھی۔ میں نے تاج و تخت ختم نبوت کی حفاظت' عظمت و عصمت رسولؐ کی پاسبانی اور اس فتنہ کی سرکوبی کی عملی منصوبہ بندی کرنے کی دعوت دی۔ قادیانیت سے برسرپیکار ہونے کے لئے ہر کوئی دوسرے سے بڑھ کر تیار تھا۔ ہمارے پاس جذبہ تو تھا لیکن تجربہ نہیں تھا۔ افراد تو تھے لیکن تربیت کے لئے کسی مربی کی ضرورت تھی۔ احباب تو تعلیم یافتہ تھے لیکن رد قادیانیت پر مطالعہ کے لئے لٹریچر نہ تھا۔ رحیم و کریم رب نے دستگیری فرمائی اور عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت سے رابطہ ہو گیا۔ عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت کے ناظم اعلیٰ مولانا عزیز الرحمٰن جالندھری مدظلہ نے ہماری راہنمائی فرمائی اور ہر ممکن تعاون سے نوازا۔ مناظر اسلام شاہین ختم نبوت مولانا اللہ وسایا نے لٹریچر اور لیکچرز کے ذریعے احباب کی تربیت فرمائی اور نوجوانوں کی ایک کثیر تعداد کو قادیانیت کے خلاف صف آراء کیا۔ خطیب ختم نبوت ایڈیٹر ہفت روزہ "لولاک" صاحبزادہ طارق محمود نے سگے بڑے بھائیوں سے بڑھ کر پیار دیا اور ہر مشکل وقت میں ہماری سرپرستی و حوصلہ فزائی فرما کر اپنے عظیم والد مجاہد ختم نبوت مولانا تاج محمودؒ کی عظیم روایات کو زندہ و تابندہ رکھا۔ ہر دم گرم برادر مکرم محمد متین خالد نے اپنی زندگی کی لغت سے آرام و سکون کے الفاظ نکال کر نذر آتش کر دیئے اور حیات مستعار کی صبحیں اور شامیں تحفظ ختم نبوت کے لئے وقف کر دیں۔ انہوں نے جدید دور میں سائنٹیفک انداز سے تحفظ ختم نبوت کا جو کام کیا ہے' وہ تحریک تحفظ ختم نبوت کا ایک درخشاں باب ہے۔ اگر میں یہ کہوں تو عین انصاف ہو گا کہ اس کتاب میں نام میرا ہے اور

کام محمد متین خالد کا۔ مجاہد ختم نبوت سید علمدار حسین شاہ نے سٹیٹ بنک آف پاکستان لاہور میں قادیانیوں کی کھانے کی میزیں اور برتن مسلمانوں سے الگ کروا کر سرکاری اداروں میں جھوٹی نبوت کی ذلت و رسوائی کی ایک نئی تحریک شروع کی۔ پروانہ ختم نبوت عبدالخالق علوی نے اخلاص کی قوت اور دعاؤں کے سوز سے تحریک کو ایک نئی جلا بخشی۔

میں وطن عزیز کے مشہور خطاط جناب عنایت اللہ رشیدی صاحب (اردو ڈائجسٹ) کا تہ دل سے مشکور ہوں کہ انہوں نے بڑی محبت و چاہت سے تمام کتابچوں کے ٹائٹل تیار کئے۔

آقائے نامدار جناب محمد عربی صلی اللہ علیہ وسلم کی ختم نبوت کے تحفظ کے لئے کافی دوست احباب اکٹھے ہو چکے تھے۔ لہٰذا عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت بنک دولت پاکستان کا قیام عمل میں لایا گیا۔ جب عملی میدان میں نکلے تو معلوم ہوا کہ فتنہ قادیانیت کے زندہ رہنے کی ایک بہت بڑی وجہ، مسلمانوں کی ایک کثیر تعداد کا قادیانیوں کے روح فرسا اور اعصاب شکن عقائد سے ناآشنائی ہے۔ وہ نہیں جانتے کہ بانی فتنہ قادیانیت مرزا قادیانی نے ان کے پیارے نبیؐ اور پیارے دین اسلام کے بارے میں کیا کیا ہرزہ سرائی کی ہے؟ وہ اس حقیقت سے بھی ناواقف ہیں کہ قادیانیوں نے وطن عزیز پاکستان اور ملت اسلامیہ کو کتنے گہرے اور زہریلے زخم لگائے ہیں اور پاکستان کو تباہ کرنے کی کتنی گھناؤنی سازشیں کی ہیں اور کر رہے ہیں۔ لہٰذا ایک اہم اجلاس میں فیصلہ کیا گیا کہ قادیانیوں کے خلاف مسلمانوں میں بیداری کی لہر پیدا کرنے کے لئے تحفظ ختم نبوت اور رد قادیانیت کے مختلف موضوعات پر کتابچے تحریر کئے جائیں اور انہیں عوام الناس کے ہر شعبہ سے لے کر حکومت کے ایوانوں تک پہنچایا جائے۔ اس کام کی ذمہ داری بندہ پر تقصیر راقم الحروف کے نحیف کندھوں پر ڈالی گئی۔ مجھے اپنی کم علمی کا بھی اعتراف تھا۔ قلم پکڑنے کا بھی کوئی خاص ڈھنگ نہ تھا۔ لیکن فرنگی نبوت کے جگر میں قلم کے نشتر لگانے کی ڈیوٹی لگ چکی تھی۔ میں نے پھر اسی در پر ہاتھ پھیلا دیئے، جہاں سے سب کو سب کچھ ملا کرتا ہے، توفیق ایزدی سے لکھنا شروع کیا اور مختلف موضوعات پر کتابچے تحریر کئے جو آپ کے سامنے ہیں۔ اللہ کے فضل و کرم سے ان رسائل کو بڑی مقبولیت حاصل ہوئی، بیسیوں تنظیموں

نے انہیں شائع کر کے تقسیم کیا۔ ان میں سے کئی رسائل کا انگریزی اور سندھی میں ترجمہ بھی ہوا۔ بڑی مدت سے دوستوں کی خواہش تھی کہ اب ان رسائل کو کتابی صورت میں شائع کیا جائے۔ میں برادرم مکرم جناب محمد صدیق شاہ صاحب کا دل کی اتھاہ گہرائیوں سے ممنون ہوں کہ انہوں نے اس خواب کو شرمندہ تعبیر کیا اور شب و روز محنت کر کے کتاب کے مسودہ کی پروف ریڈنگ کی اور کئی مفید مشوروں سے نوازا۔ مکتبہ جدید کے مالک جناب حسن صاحب کا بھی میں انتہائی شکرگزار ہوں جنہوں نے انتہائی توجہ سے اس کتاب کی کتابت اور طباعت کا فریضہ سرانجام دیا۔ مولانا محمد یوسف لدھیانوی مدظلہ عرصہ دراز سے روزنامہ "جنگ" کراچی اور ہفت روزہ "ختم نبوت" کراچی میں قارئین کے دینی سوالوں کے جوابات دیتے ہیں۔ اخبار اور رسالہ "ختم نبوت" میں عقیدہ ختم نبوت اور قادیانیت پر ہزاروں قارئین کے پوچھے گئے سوالات اور مولانا کے دیئے گئے جوابات موجود ہیں جن سے لاکھوں انسان قادیانیت کے دجل و فریب اور عقائد و عزائم سے آشنا ہوئے ہیں، میں نے ان سوالات میں سے چند اہم سوالات کا انتخاب کر کے "فتنہ قادیانیت کو پہچانیے" کے نام سے شائع کیا۔ جسے بہت سراہا گیا۔ اب اس اہم کتابچہ کو بھی عوام کے فائدہ کے لئے کتاب میں شامل کیا جا رہا ہے۔

اے میرے خالق! میں نے یہ کتاب فقط تیری رضا اور تیرے پیارے نبیؐ کی عزت و ناموس کے تحفظ کے لئے لکھی ہے۔ میں اس سے کوئی نمود و نمائش اور شہرت نہیں چاہتا۔

اے میرے مالک! پیارے رسولؐ کے دفاع میں لکھے گئے میرے ان ٹوٹے پھوٹے فقروں کو اپنی بارگاہ عالی میں قبول و منظور فرما۔ اسے میرے لئے توشہ آخرت بنانا۔ اسے میری قبر کا چراغ بنانا۔ اسے میرے لئے حشر کے وحشت ناک میدان میں شفاعت محمدیؐ کا ذریعہ بنانا۔

اے دعاؤں کو قبول کرنے والے کریم! میں تحفظ ختم نبوت کے لئے قلم کا ادنیٰ سا مزدور ہوں۔ میں تجھے تیرے محمدؐ کا واسطہ دے کر تیرے حضور جھولی پھیلا کر دعا کرتا ہوں

کہ زندگی کے آخری سانس تک مجھ سے یہ مزدوری لیتے رہنا۔

(آمین ثم آمین)

خاکپائے مجاہدین ختم نبوت

**محمد طاہر رزاق' لاہور**

بی۔ ایس سی' ایم۔ اے (تاریخ)

۲۰ ربیع الاول ۱۴۱۲ھ

بمطابق ۳۰ ستمبر ۱۹۹۱ء



## امیر مرکزیہ شیخ المشائخ حضرت خواجہ خان محمد مدظلہ کا پیغام

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

مجھے یہ معلوم کر کے قلبی فرحت ہوئی کہ عزیزم مکرم جناب طاہر رزاق صاحب کے رسائل کو ایک مجموعہ کی شکل میں شائع کر کے محفوظ کیا جا رہا ہے۔ اس موقع پر میں اپنے ان رفقاء کو اس کاوش پر دلی مبارک باد پیش کرتا ہوں اور دعا گو ہوں کہ اللہ رب العزت ان رفقاء کو دنیا و آخرت میں اس کی بہتر جزا نصیب فرمائے۔ اس مجموعہ کو مخلوق خدا میں قبولیت عامہ و تامہ نصیب ہو۔ عقیدہ ختم نبوت کا تحفظ دنیا میں اللہ رب العزت کی رحمتوں اور آخرت میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی شفاعت کو اپنی طرف متوجہ کرنے کا بہترین وسیلہ ہے۔ حق تعالیٰ شانہ ہم سب کو اس کی توفیق مرحمت فرمائیں۔

والسلام

دعاگو

فقیر ابو الخلیل خان محمد عفی عنہ

خانقاہ سراجیہ کندیاں۔ میانوالی



# نحمدہ و نصلی علیٰ رسولہ الکریم

سرور کائنات فخر موجودات آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد گرامی ہے' انا خاتم النبیینؐ لا نبی بعدی (میں آخری نبی ہوں اور میرے بعد کوئی نبی نہیں) اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ختم نبوت پر ایمان رکھنا مسلمانوں کا اجماعی اور بنیادی عقیدہ ہے۔ اس عقیدہ سے سرمو انحراف کرنے والا دائرہ اسلام سے خارج ہوتا ہے اور اس عقیدے کے بغیر نماز' روزہ' حج' زکوۃ حتیٰ کہ کوئی بھی عبادت قابل قبول نہیں۔ بقول مولانا ظفر علی خاں مرحوم

نماز اچھی' حج اچھا' روزہ اچھا' زکوۃ اچھی
مگر میں باوجود اس کے مسلماں ہو نہیں سکتا
نہ جب تک کٹ مروں میں خواجہ بطحاؐ کی حرمت پر
خدا شاہد ہے کامل میرا ایماں ہو نہیں سکتا

جب مرزا غلام احمد قادیانی آنجہانی علیہ ماعلیہ نے آنحضرت خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وسلم کی ختم نبوت پر دن دہاڑے ڈاکہ ڈالا اور اپنی جعلی نبوت کا اعلان کیا۔ تو اس فتنہ کی سرکوبی کے لئے اللہ رب العزت نے مختلف ادوار میں متعدد حضرات مثلاً محدث کبیر مولانا محمد انور شاہ کشمیریؒ' حضرت مولانا محمد علی مونگیریؒ' حضرت مولانا ثناء اللہ امرتسریؒ' حضرت مولانا پیر مہر علی شاہ صاحب گولڑویؒ' مولانا سید عطاء اللہ شاہ بخاریؒ' حضرت مولانا محمد یوسف بنوریؒ' حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحبؒ' حضرت مولانا مفتی محمود صاحبؒ' اور حضرت مولانا غلام غوث ہزاروی رحمتہ اللہ اور دیگر حضرات نے زبردست تقریری اور تحریری تعاقب کیا اور اس کے کفریہ عقیدہ کو قرآن و سنت کی روشنی میں بے نقاب کیا۔

میرے مخلص عزیز طاہر رزاق سلمہ تعالیٰ کو خداوند قدوس نے یہ سعادت بخشی کہ انہوں نے اپنے اسلاف کرامؒ کے نقش قدم پر چلتے ہوئے مرزا آنجہانی کے کفریات پر متعدد رسائل تصنیف کئے اور اس مکروہ فتنہ کے چہرہ سے پردہ ہٹایا۔ مرزائیت کے عزائم سے عوام کو آگاہ کیا۔ میری دلی دعا ہے کہ اللہ تبارک وتعالیٰ اس نوجوان مجاہد کی مساعی جمیلہ کو شرف قبولیت بخشے اور اس کو اس کا ذخیرہ آخرت بنائے۔ اور اللہ پاک اس مولف کو مزید اس موضوع پر کام کرنے کی توفیق مرحمت فرمائے اور ہم سب کا اس عقیدہ ختم نبوت پر خاتمہ فرمائے۔ (آمین ثم آمین)

احقر الانام
محمد اجمل خان
قائم مقام امیر جمعیت العلمائے اسلام پاکستان



# کلمۃ العزیز

**الحمدللہ وحدہ والصلوٰۃ والسلام علی من لا نبی بعدہ۔ اما بعد**

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی ایک حدیث شریف میں قانون قدرت کی یوں ترجمانی فرمائی ہے۔ ارشاد ہے۔ **لکل فرعون موسیٰ**۔ ہر فرعون کی رعونت کو خاک میں ملانے کے لئے اللہ رب العزت ایک موسیٰ کو پیدا کرتے ہیں' مرزا غلام قادیانی اپنے زمانہ کا بدبخت فرعون صفت شیطان تھا۔ اس کی تردید اور اس کی رعونت کو پیوند خاک کرنے کے لئے اللہ رب العزت نے جلیل القدر رجال امت محمدیہ کو عطا فرمائے۔

انہیں رجال کار اور مجاہدین محافظین ناموس مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم میں سے ایک ہمارے دوست اور بھائی جناب مکرم و محترم طاہر رزاق صاحب ہیں جنہیں قدرت حق نے بے پناہ خوبیوں سے نوازا ہے۔ ان کے پہلو میں قدرت نے عشق محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے لئے تڑپنے والا دل رکھا ہے۔ موصوف عقیدہ ختم نبوت کے تحفظ کے حدی خواں ہیں۔ بیک وقت آپ کو زبان و بیان تحریر و تقریر کا ملکہ حاصل ہے۔ تقریر میں بلا کی جولانی اور تحریر میں غضب کی روانی اور کاٹ ہے۔ ان کی تقریر کا ہر بول قادیانیت پر بجلی گراتا ہے اور تحریر کا ہر لفظ قادیانیت کی رگ جاں کے لئے دو دھاری تلوار کا کام کرتا ہے آپ جب سے ختم نبوت کے کاز کے لئے سرگرم عمل ہوئے ہیں۔ اس دن سے ان کی صلاحیتوں سے اللہ رب العزت نے رفقاء کو بے پناہ نفع نصیب فرمایا ہے۔ آپ نے مختلف اوقات میں مختلف عنوانات پر مختصر مگر جامع کتابچے تحریر فرمائے جو معلومات کا خزانہ اور ادب کا شاہکار ہیں۔

۱۔ عاشقان مصطفیٰ کہاں ہیں؟: عشاق نبوی صلی اللہ علیہ وسلم کے لئے فکر انگیز پیغام ہے' جلال و جمال کا حسین امتزاج ہے۔

۲۔ چہرہ قادیانیت : رسالہ میں قادیانیت کے مکروہ اور پر فریب چہرہ سے تمام

نقاب نوچ کر اس کے صحیح خدوخال کو ظاہر کیا گیا ہے۔

۳۔ قرآن مجید میں رد و بدل : رسالہ میں قادیانیوں کی طرف سے قرآن مجید میں کی گئی تحریف لفظی و معنوی کے چند نمونے ذکر کیے گئے ہیں اور مسلمانوں کو قادیانی فتنہ کی شیطانیت سے باخبر کیا گیا ہے۔

۴۔ آستین کے سانپ رسالہ میں مرزا قادیانی' نور الدین' بشیر الدین' مرزا ناصر اور مرزا طاہر قادیانی خناسوں کی زہرناکیوں اور ارتدادی ڈنگوں سے بچنے کا تریاق مہیا کیا گیا ہے۔

۵۔ عشق خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وسلم : اس رسالہ میں ختم نبوت کے محاذ پر کام کرنے والوں کو قدرت نے جن انعامات سے نوازا۔ ان کو جن بشارتوں سے سرفراز کیا گیا اس کی ایمان پرور کہانی مختصر مگر جامع انداز میں مرتب کی گئی ہے۔

۶۔ مجرم اسلام : قادیان کی ناپاک خاک کے گندے خمیر سے اٹھنے والے خطرناک مجرم اور ڈاکو' مکار و عیار دھوکے باز و فراڈیے مرزا قادیانی کی زندگی کو سمجھنے کے لئے انتہائی مفید رسالہ ہے۔

۷۔ شیزان کا بائیکاٹ : ہر قادیانی اپنی آمدنی کا دس فیصد قادیانیت کے ارتداد کو پروان چڑھانے کے لئے اپنی جماعت کو دینے کا پابند ہے۔ شیزان ایک قادیانی فیکٹری ہے۔ قادیانی ارتداد کے رگ و ریشہ میں اس کا پیسہ خون حرام کی طرح گردش کرتا ہے۔ مسلمان قادیانی اشیاء کو خرید کر بالواسطہ قادیانی ارتدادی مہم میں شرکت کا جرم کرتا ہے۔ اس کیس کو سمجھانے کی کامیاب کاوش پر مشتمل یہ رسالہ ہے۔

۸۔ ہم تحفظ ختم نبوت کا کام کیسے کریں؟ کتابچہ میں مختلف شعبہ ہائے حیات سے تعلق رکھنے والے مسلمانوں کو ختم نبوت کا پیغام کیسے پہنچانا چاہیے۔ اس کی عمدہ و خوبصورت تجاویز و تراکیب پر مشتمل ہے۔ مزید برآں قادیانی اپنی خانہ ساز مذموم نبوت کو چلانے کے لئے کیا کیا ہتھکنڈے و حربے استعمال کرتے ہیں۔ ان کا کیا توڑ ہے؟ سب کچھ بڑی خوبصورتی سے بیان کیا گیا ہے۔

۹۔ قادیانیت انگریز کا خود کاشتہ پودا : دم بریدہ سگان برطانیہ کی شناختی پریڈ۔

۱۰۔ عقیدہ ختم نبوت: اس میں بنیادی و اساسی عقیدہ کی اہمیت و عظمت کو بیان کیا گیا ہے۔

۱۱۔ کلمہ طیبہ سے قادیانی کیا مراد لیتے ہیں: عنوان سے مضمون واضح ہے

۱۲۔ فتنہ قادیانیت اور مسئلہ کشمیر: قادیانیوں نے کشمیر اور کشمیری مسلمانوں پر مصائب کے جو پہاڑ توڑے ہیں' ان کی ایک مکمل دستاویز

۱۳۔ فتنہ قادیانیت کو پہچانیے (سوالاً جواباً): قادیانیت کے بارے میں مختلف پہلوؤں سے لوگوں کے پوچھے گئے سوالات اور مناظر اسلام مولانا محمد یوسف لدھیانوی مدظلہ کے جوابات سے ایک حسین انتخاب!

یہ رسائل قدرت کی طرف سے مسلمانوں کے ایمانوں کو جلا بخشنے کا باعث ثابت ہوئے۔ قادیانیت چلا اٹھی۔ مرزا طاہر لندن میں تلملا اٹھا۔ ایک مجاہد اسلام کے کامیاب وار قادیانیوں کے سینوں سے پار ہو گئے۔ قادیانی زخمی سانپ کی طرح بل کھانے لگے ان کا گرو مرزا طاہر لندن میں میں اپنے خطبوں میں غرانے لگا۔

ان رسائل کی قبولیت کا یہ عالم ہے کہ بارہا مختلف جماعتوں نے ان کو شائع کیا اور کچھ کے مختلف زبانوں میں تراجم ہوئے۔ بعض تو بلا مبالغہ لاکھوں کی تعداد میں چھپ کر تقسیم ہوئے۔

ضرورت تھی کہ ان تمام رسائل کو ایک جلد میں یکجا کر دیا جائے۔ اس لئے کہ چھوٹے رسائل کو لائبریریوں میں سنبھالنا مشکل ہوتا ہے۔ اس ضرورت کو پورا کرنے کے لئے رفقاء نے اسے کتابی شکل میں شائع کرنے کا پروگرام بنایا ہے۔ اس موقع پر بندہ عاجز ان کے لئے دعاگو ہے کہ اللہ رب العزت اس کتاب کو شرف قبولیت سے نوازیں۔ مصنف اور ان کے دیگر رفقاء کو بیش از بیش عقیدہ ختم نبوت کی خدمت کی توفیق مرحمت فرمائیں!

(مولانا) عزیز الرحمان جالندھری
ناظم اعلیٰ عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت
ملتان پاکستان

# مسلمان اور قادیانی

## الگ الگ مذہب ــــــــ الگ الگ امتیں

جناب طاہر رزاق ایک ایسے نوجوان ہیں کہ جن پر رشک کیا جا سکتا ہے۔ انہوں نے اپنے آپ کو قادیانی فتنے کی سرکوبی کے لئے وقف کر دیا ہے۔ قادیانیت کا مطالعہ انہوں نے خوب کیا ہے اور اس کا چہرہ اچھی طرح دیکھ لیا ہے۔ اب اپنے ہم وطنوں کو یہ چہرہ دکھانے میں لگے ہوئے ہیں۔ ان کے ہاں جذبات کی تندی ہے' الفاظ کی تیزی ہے' لیکن وہ مفروضوں کے تانے بانے نہیں بنتے۔ حقائق سے پردہ اٹھاتے ہیں۔ انہوں نے جو کچھ لکھا ہے۔ اس کی بنیاد کسی مبالغے یا پروپیگنڈے پر نہیں۔ ایک ایک بات تول تول کر لکھی ہے۔ ایک ایک الزام سوچ سمجھ کر لگایا ہے ــــ اور مرزا غلام احمد قادیانی اور ان کے حامیوں کی مستند کتابوں کے حوالے ڈھونڈ ڈھونڈ کر لائے ہیں۔

مجھے ان کے لہجے سے اور ان کے طرز اظہار سے کئی مقامات پر اختلاف پیدا ہوا ہے۔ لیکن یہ بات پورے یقین کے ساتھ کہی جا سکتی ہے کہ ان کے اندر عشق نبیؐ کا دریا ٹھاٹیں مار رہا ہے۔ ختم نبوت کا انکار کر کے قادیانیت نے امت مسلمہ میں جو تفرقہ ڈالا اور مسلمہ عقائد کو جس طرح متنازعہ بنانے کی کوشش کی' اس کے نتائج سے طاہر رزاق اچھی طرح آگاہ ہیں۔ انہوں نے ہزاروں نہیں لاکھوں الفاظ لکھے ہیں۔ ہزاروں صفحات ان کے قلم نے جگمگائے ہیں لیکن انہوں نے انہیں کسی دنیاوی فائدے یا کاروبار کا ذریعہ نہیں بننے دیا۔ اسے زیادہ سے زیادہ پھیلایا ہے اور اس کا اذن عام بھی دیا ہے کہ جو صاحب چاہیں' دوسروں کو پہنچانے کے لئے خود طبع کرا ڈالیں۔

جناب طاہر رزاق نے قادنیت کے حوالے سے بڑے اہم موضوعات کو چھیڑا ہے۔ اور سادہ لوح مسلمانوں کو اپنے جال میں پھنسانے کے لئے قادیانیوں کی طرف سے جو تاویلات کی جاتی ہیں' ان کو بے نقاب کر دیا ہے۔ مجھے امید ہے کہ ان کے مقالات کتابی صورت میں چھپ کر امت مسلمہ کے ایمانی جذبوں کو ولولہ تازہ عطا کریں گے۔

قادیانی حضرات کے لئے مناسب یہی ہے کہ وہ جو کچھ ہیں' اس کو مان بھی لیں۔ انہیں اسلام سے کوئی تعلق نہیں ہے۔ وہ ایک (نام نہاد) نبی کی امت ہیں۔ ایک طرح سے یوں کہا جاتا ہے۔ کہ قادیانیوں اور مسلمانوں کے درمیان وہی فرق ہے جو مسلمانوں اور عیسائیوں کے درمیان ہے۔ مسلمان محمد عربی صلی اللہ علیہ وسلم کے نام لیوا اور پیرو کار ہیں۔ عیسائی ان پر ایمان نہیں لاتے۔ اس بات نے انکے اور مسلمانوں کے درمیان دیوار چین سے بھی بڑی دیوار قائم کر دی ہے--- قادیانی صاحبان جس شخص کو نبی قرار دیتے ہیں۔ مسلمان اس کو سراپا جھوٹ سمجھتے اور اس سے اظہار نفرت کو' اپنے ایمان کا حصہ جانتے ہیں۔ اگر قادیانیوں کا دعوئ ایمان تسلیم کر لیا جائے تو پھر مسلمان کافر قرار پاتے ہیں۔ بات کو جس طرح بھی کہا جائے حقیقت یہ ہے کہ مسلمانوں اور قادیانیوں کے درمیان ہمالہ سے بھی بڑا پہاڑ حائل ہے۔ دونوں ایک دوسرے سے الگ الگ ہیں۔ قادیانیوں کی طرف سے اگر اسلام کا نقاب اوڑھنے کی کوشش نہ کی جائے۔ وہ اپنے علیحدہ امت ہونے کو برملا تسلیم کر لیں تو ان کے خلاف مسلمانوں کے غم و غصے کا رخ بدل سکتا ہے۔ وہ ان کے جھوٹ کی قلعی علمی انداز میں کھولنے پر سارا زور صرف کر سکتے ہیں۔ لیکن جب یہ نقاب پوش ڈاکو امت مسلمہ پر ڈاکہ ڈالتے ہیں اور اصلی کو نقلی قرار دے کر نقلی کو اصلی قرار دینے لگتے ہیں۔ اندھیرے کو اجالا اور اجالے کو اندھیرا کہنے پر اصرار کرتے ہیں۔ تو جذبات مشتعل ہوتے ہیں اور ان کے ساتھ وہ سلوک کرنے کے لئے قدم بڑھ جاتے ہیں جو ڈاکوؤں کے ساتھ کیا جاتا ہے۔

طاہر رزاق صاحب کی مساعی کو اللہ تعالیٰ قبول فرمائے۔ اگر وہ بعض مقالے اور کتابچے صرف قادیانیوں کے لئے لکھیں تو اس سے مفید نتائج کا دائرہ وسیع ہو سکتا ہے۔ ان کی زیر نظر تحریریں مسلمانوں کو تو قادیانیت کے خلاف دلائل سے مسلح کرتی ہیں۔ اس لحاظ سے ان کی افادیت مسلم ہے لیکن قادیانی حضرات کو مخاطب کرنے کے لئے ایک

دوسرے لہجے کی ضرورت ہے اور یہ لہجہ بھی وقت کی ضرورت ہے!!!

مجیب الرحمان شامی
مدیر ہفت روزہ "زندگی"
و ماہنامہ "قومی ڈائجسٹ" لاہور



## دیباچہ ثانی

# جب جرمن میں بہار آئی

جرمن قادیانیوں کے لئے شداد کی جنت بن چکا تھا۔ قادیانیوں کو باپ کی آغوش اور ماں کی لوریوں میں وہ مزانہ ملا تھا جو مزے وہ جرمن میں لوٹ رہے تھے--- قادیانی اپنی ابلیسی سیاست استعمال کرتے ہوئے دھڑا دھڑ جرمن میں سیاسی پناہ حاصل کر رہے تھے---پاکستان میں اپنے پر ہونے والے من گھڑت مظالم مگرمچھ کے آنسو بہا بہا کر بیان کر رہے تھے--- گھر جلانے کی فرضی داستانیں سنائی جا رہی تھیں--- جائیدادیں لوٹ لینے کے جھوٹ کے طومار باندھے جا رہے تھے---- قادیانیوں کے قتل کی خود ساختہ کہانیاں سنا کر کذب بیانی کے ریکارڈ قائم ہو رہے تھے--- پاکستان کے بے روزگار مسلمان نوجوانوں کو قادیانی بنا کر جرمن بھیجا جا رہا تھا اور جرمن میں مقیم مسلمانوں کو مختلف ترغیبات دے کر انہیں مرتد کیا جا رہا تھا۔ یوں قادیانی جرمن میں مسلمانوں کے ایمان اور جرمن کی دولت، دونوں ہاتھوں سے لوٹ رہے تھے۔ ہمیں جب جرمن سے قادیانیوں کی یہ روح فرسا خبریں پہنچتیں تو دل مسوس کے رہ جاتا، طبیعت پر بجلی سی گرتی اور دماغ کے افق پر غم و اندوہ کے سیاہ بادل چھا جاتے۔ ان حالات میں قلب حزیں سے یہ دعا نکلتی، اے مولا! سرزمین جرمن میں اپنے پیارے نبی ﷺ کی ختم نبوت کے محافظ پیدا فرما---- ناموس رسالت ؐ کے پاسبان عطا کر--- ہماری دعا کی یہ کشتی جلد ہی اپنے ساحل مراد پر جا پہنچی--- کہ ایک دن اچانک جرمن سے ایک مسلمان نوجوان جناب ظفر اقبال صاحب کا خط ہمارے پاس پہنچا۔ جس میں انہوں نے جرمن کے کربناک اور روح فرسا حالات اپنے ایمانی قلم کو خون جگر اور آنسوؤں میں ڈبو ڈبو کر لکھے تھے۔ خط کے آخر میں انہوں نے ہم سے تحفظ ختم نبوت اور رد قادیانیت کے موضوعات پر فوری طور پر لٹریچر مانگا تھا---

ہم نے مجاہد ختم نبوت جناب ظفر اقبال صاحب کے حکم کی فوراً تعمیل کرتے ہوئے انہیں عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت کا لٹریچر روانہ کر دیا۔ جرمن میں جب یہ لٹریچر مسلمانوں میں پھیلایا گیا

تو اللہ تعالیٰ' اسلام' پیغمبر اسلام جناب محمد عربی ﷺ ' قرآن پاک' احادیث رسول ﷺ امہات المومنینؓ' صحابہ کرامؓ' اہل بیت عظام اور اولیائے امت اور ملت اسلامیہ کی شان میں مرزا قادیانی اور اس کی جماعت کی طرف سے کی گئی گستاخیوں اور ہرزا سرائیوں کو پڑھ کر مسلمان کانپ اٹھے۔

پھر کیا تھا--- سوئے ہوئے شیر جاگ گئے--- خوابیدہ شاہین بیدار ہوئے--- اور پھر جرمن کے غیور مسلمانوں نے قادیانیوں کو مخاطب کر کے اعلان کر دیا' او قادیانیو! سن لو' ابھی ہماری غیرت نے کفن نہیں پہنا--- ابھی ہماری حمیت لاش نہیں بنی--- ابھی ہمارا عشق رسولؐ پیوند زمین نہیں ہوا--- آج کے اس مادہ پرستی کے دور میں--- آج کے اس نفسانفسی کے عالم میں بھی جب بھی نام محمدؐ پر آواز دی جاتی ہے--- تو شمع ختم نبوت کے پروانے امڈ امڈ کر آتے ہیں اور اپنے خون ناب سے عشق رسولؐ کے لازوال باب رقم کر جاتے ہیں۔

پھر کیا تھا--- جرمن میں ایمان کی بار آ گئی--- کوئی مجاہد نسیم سحر بن کے آیا اور قادیانیت کے پھیلائے ہوئے حبس کو توڑ کر رکھ دیا--- کوئی مجاہد باد صبا بن کر آیا اور قادیانی گھٹن زدہ ماحول میں اک نیا پیغام زندگی دے گیا--- کوئی مجاہد خوشبوؑ کا بادل بن کے آیا اور جھوٹی نبوت کے تعفن پر چھا گیا--- کوئی مجاہد نار قادیانیت پر موسلا دھار بارش بن کے برسا--- کوئی مجاہد قادیانیت کے خرمن پہ صاعقہ بن کے کڑکا--- کوئی مجاہد بلبل بن کے آیا اور ختم نبوت کے گیت بکھیرے--- کوئی مجاہد کوئل بن کے آیا اور عشق رسول ﷺ کے نغمے الاپے--- کوئی مجاہد قادیانیت کے قفس پر شاہین بن کے جھپٹا اور قفس قادیانیت کی تیلیاں توڑ کر قادیانی اسیروں کو اپنے ہمراہ لے گیا اور ان کا ایمان مرزا قادیانی کے آتشیں پنجوں سے چھڑا کر انہیں دامن مصطفےٰ ﷺ سے وابستہ کر دیا---

اے اسلام کے سربکف سپاہیو! تم ملت اسلامیہ کی آن ہو--- پوری ملت تم پر فاخر ہے--- تمہارے جذبوں کو خراج تحسین پیش کرتی ہے--- تمہارے ولولوں کو ہدیہ تبریک پیش کرتی ہے--- تمہاری جراتوں کو سلام پیش کرتی ہے اور تمہارے عشق رسول ﷺ پر تحسین و آفرین کے رنگین پھول نچھاور کرتی ہے---!!!

ختم نبوت کے محافظو! تحفظ ختم نبوت صدیق اکبرؓ کی پکار ہے۔ تحفظ ختم نبوت خالدؓ بن ولید کی للکار ہے--- تحفظ ختم نبوت جنگ یمامہ کے شہداء کے خون سے ضوفشاں کیا گیا چراغ

ہے--- ختم نبوت اللہ کا قانون ہے--- ختم نبوت رسول اللہ ﷺ کی آبرو ہے--- ختم نبوت اسلام کی اساس ہے--- ختم نبوت قرآن کی روح ہے--- ختم نبوت وحدت امت کی سنہری زنجیر ہے---

مجاہدو! اس پکار کو تھمنے نہ دینا--- اس للکار کی گرج کو کم نہ ہونے دینا--- اس چراغ کی لو کو مدھم نہ ہونے دینا--- اس اللہ کے قانون کی حفاظت کرنا--- اس آبرو پر کوئی میلی نگاہ پڑنے نہ پائے--- اس اساس تک کسی نقب زن کو پہنچنے نہ دینا--- اس روح تک کسی بدروح کا ہاتھ پہنچنے نہ دینا--- اور اس سنہری زنجیر کی ہر ہر کڑی کی حفاظت کرنا۔

مٹا دے اپنی ہستی آج ناموس محمدؐ پر
یہ نکتہ ہے مسلماں کی حیات جاودانی کا

غازیو! میں نے ایک اللہ والے سے سنا:

"جو شخص تحفظ ختم نبوت کا کام کرتا ہے اس کی پشت پر رحمت دو عالم ﷺ کا ہاتھ ہوتا ہے۔"

میں نے ایک ولی کامل سے سنا:

"جو شخص فتنہ قادیانیت کی سرکوبی کا کام کرتا ہے۔ میں اس شخص کی جنت کا ضامن ہوں۔"

میں نے ایک عارف باللہ سے سنا:

"جس طرح کسی حکمران کی بہت سی فوجیں ہوتی ہیں' بری فوج' فضائی فوج' بحری فوج' پولیس' رینجرز' انٹیلی جنس وغیرہم۔ لیکن جو قربت اس کے ذاتی حفاظتی دستہ (پرسنل باڈی گارڈز) کو حاصل ہوتی ہے وہ کسی اور کو نصیب نہیں ہوتی۔ یہ حفاظتی دستہ ہمیشہ اس کے ساتھ رہتا ہے۔ جہاں بھی حکمران جاتا ہے یہ دستہ اس کے ساتھ جاتا ہے اور حاکم کی نوازشات بھی سب سے زیادہ اسی دستہ پر ہوتی ہیں۔ اسی طرح رسول اللہ جناب محمد مصطفیٰ ﷺ کی بھی بہت سی فوجیں ہیں۔ لیکن تحفظ ختم نبوت کا کام کرنے والے آقائے دو عالم ﷺ کا ذاتی حفاظتی دستہ (پرسنل باڈی گارڈز) ہے۔

عشق جس کو بھی مصطفیٰؐ سے ہے
بس وہی آشنا خدا سے ہے

دہر میں اس کو کیا کمی جس کا
رابطہ شاہ ُ دو سرا سے ہے

مجاہدو! آؤ اپنے قول و عمل سے قادیانیوں کو سنادیں---- بتادیں

محمد ُ کی محبت دین حق کی شرط اول ہے
اس میں ہو اگر خامی تو سب کچھ نامکمل ہے
محمد ُ کی محبت آن ملت' شان ملت ہے
محمد ُ کی محبت روح ملت' جان ملت ہے
محمد ُ کی محبت خون کے رشتوں سے بالا ہے
یہ رشتہ دنیوی قانون کے رشتوں سے بالا ہے
محمد ُ ہے متاع عالم ایجاد سے پیارا
پدر' مادر' برادر' مال' جان' اولاد سے پیارا

خاکپائے مجاہدین ختم نبوت
محمد طاہر رزاق
۵/ دسمبر۱۹۹۵ء

یہ دیباچہ جرمن کی تحفظ ختم نبوت کی تنظیم "پاسبان ختم نبوت" کی طرف سے راقم کی کتاب "تحفظ ختم نبوت" شائع کرنے پر تحریر کیا گیا۔ اللہ پاک سے دعا ہے کہ رب ذوالجلال تنظیم کے رفقاء اور کتاب کی اشاعت میں مددگار احباب کو اجر عظیم سے نوازے اور میدان حشر میں انہیں شفاعت رسول اکرم ﷺ عطا فرمائے۔ (آمین)



# طلوع سحر

میں ایک برائے نام مسلمان تھا' اپنی زندگی کے ۲۷'۲۸ سال اپنے نفس اور شیطان ملعون کی پیروی میں گزار کر اپنی بداعمالیوں کا بوجھ سر پر اٹھائے پاکستان سے جرمن آ گیا۔ یہاں آکر میرا تعلق بوسنیا سے آئے ہوئے چند مسلمانوں سے ہو گیا' جنہیں مرزائی اپنے مکرو فریب کے جال میں پھنسا کر مرتد بنا چکے تھے۔ یہ افسوس ناک صورتحال دیکھ کر میرے ضمیر نے ملامت کی کہ میرے سامنے اسلام کے قلعے پر کافر حملہ آور ہوں اور میں خاموش تماشائی بنا رہوں۔ بوسنیا کے لوگوں کو واپس اسلام میں لانے کے لیے ضروری تھا کہ میں اس فتنہ کے متعلق معلومات حاصل کروں۔ قادیانیت کے متعلق مجھے صرف اتنا علم تھا کہ اس گروہ کو پاکستان میں کافر قرار دیا جا چکا ہے۔ جرمن جیسے ملک میں رد قادیانیت کے متعلق لٹریچر کا ملنا ناممکن تھا۔ میرے کسی ملنے والے نے مجھے عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت ننکانہ صاحب کا ایڈریس دیا۔ میرے پہلے ہی خط کے جواب میں مجاہد ختم نبوت جناب محترم محمد متین خالد صاحب نے فوراً رد قادیانیت کے متعلق کچھ کتابچے روانہ کیے۔ یہ کتابچے جناب محترم محمد طاہر رزاق صاحب کے مبارک ہاتھوں سے لکھے ہوئے تھے۔ جب میں نے ان کتابچوں کا مطالعہ شروع کیا۔ خاتم النبیین سیدنا محمد رسول اللہ ﷺ کی شان اقدس میں مرزا قادیانی' اولاد شیطانی نے جو گستاخیاں کیں' صحابہ کرام رضی اللہ عنہم' اہل بیت رضی اللہ عنہم' ازواج مطہرات رضی اللہ عنہن کی شان و عظمت کے دامن پر جو جو چرکے لگائے' انہیں پڑھ کر میری آہیں نکل گئیں۔ الفاظ کانٹوں کی طرح میری آنکھوں میں گھسنے لگے۔ میری گناہگار آنکھوں سے آنسوؤں کی ندیاں بہ گئیں۔ الفاظ نشتروں کی طرح میرے جگر کے آر پار ہونے لگے۔ میرا دل شدت کرب و اذیت سے پھٹا جا رہا تھا۔ میری روح لہولہان ہو گئی۔ میری رگوں میں خون کی جگہ انگارے دوڑنے لگے۔ مدتوں سے سویا ہوا ضمیر بھی تڑپ اٹھا۔ میری غیرت ایمانی جاگ گئی۔ ساری محبتوں پر محبت رسول اللہ ﷺ چھا گئی۔

میں جو خدائے بزرگ و برتر کا نافرمان گناہ گار اور ذلیل و رسوا بندہ تھا' اس ذات کریم و رحیم کے حضور سجدے میں گر گیا۔ اپنے گناہ آلود دامن کو پھیلا کر عرض کی کہ "اپنے محبوب کی

قسمیں کھانے والے رب ذوالجلال! میں تیری بارگاہ میں یہ عہد کرتا ہوں کہ جب تک میری رگوں میں خون کا آخری قطرہ' سانسوں میں گرمی اور بدن میں زندگی کی آخری رمق موجود ہے' میں تیرے پیارے اور لاڈلے محبوب شافع محشر سیدنا محمد مصطفیٰ ﷺ کی ناموس اور تحفظ ختم نبوت کے لیے جو کچھ بھی کر سکا' کرتا رہوں گا"۔

"اے رب محمد ﷺ! تجھے تیرے عظمتوں والے محمد ﷺ کی عزت کا واسطہ' اپنے اس کمزور و ناتواں گناہ گار بندے اور خاتم النبیین رحمت اللعالمین ﷺ کے نالائق و ناکارہ امتی کو اتنی ہمت و توفیق عطا فرما کہ بقایا زندگی تیرے محبوبؐ کی نبوت کے ڈاکوؤں' صحابہ کرامؓ' ازواج مطہراتؓ کے گستاخوں' اہل بیتؓ اور سیدۃ النساء' جگر گوشہ رسول حضرت بتول فاطمۃ الزہرہؓ کی حیا اور پاک دامنی پہ چر کے لگانے والوں کے خلاف جہاد کرتا رہوں اور اسی راہ میں مارا جاؤں"۔

ساری رات رو رو کر یہ دعائیں کرتا رہا اور اس قادر مطلق کو مناتا رہا...... یہ معمولات قدرت ہے کہ ہر رات کے بعد سحر طلوع ہوتی ہے' سورج رات کے پردہ کو چاک کر کے دنیا کو اجالا بخشتا ہے۔ اس رات کی بھی سحر ہوئی۔ اس صبح ایک نہیں بلکہ دو سورج طلوع ہوئے' ایک نے کائنات کو ضیا بخشی اور دوسرا آفتاب میرے ضمیر کی اندھیری اور تاریک دنیا میں طلوع ہوا اور وہ تھا آفتاب عشق مصطفیٰ ﷺ جس کی نورانی کرنوں نے میرے اندر گناہوں' نفس پرستی اور دنیاوی ہوس و طمع کے اندھیروں کو مٹا ڈالا اور میرا ہر رگ و ریشہ آفتاب عشق مصطفیٰ ﷺ کی پرنور کرنوں میں نہا گیا۔ صبح جب میں اٹھا تو مجھے اپنا ماضی یاد رہا نہ ہی مستقبل کے خوابوں کی فکر۔ سارے غم بھول گئے جب غم رسول ﷺ نے دل میں ڈیرے ڈال دیئے۔

سر میں خیال مصطفیٰ' دل میں غم نبی نہیں
حق کی قسم یہ زندگی' موت ہے زندگی نہیں

جب پیارے رسول ﷺ کی غلامی کا پٹہ میں نے اپنے گلے میں ڈال لیا' تو پھر میرے لیے یہ بات موت سے زیادہ اذیت ناک تھی کہ میرے آقا ﷺ کی ناموس رسالت و نبوت لٹ رہی ہو۔ میرے آقا ﷺ کی پیاری چہیتی بیٹی کی عظمت و حیا کے دامن کو یہ قادیانی تار تار کرتے رہیں اور میں خاموش تماشائی بنا رہوں۔ دل میں دکھ و کرب کی دہکتی آگ لیے میں کسی ایسے غیور مسلمان کی تلاش میں نکلا' جو نبوت کے ڈاکوؤں کے خلاف مسلمانوں کو متحد کر سکے۔ اس جستجو میں ایک سال تک میں جرمنی کے مختلف شہروں میں سرگرداں رہا اور اللہ تعالیٰ

نے کرم فرمایا میری ملاقات ملبرون شہر کی بزرگ ہستی جناب محترم حاجی محمد رزاق صاحب سے ہوگئی۔ حاجی صاحب نے میری بات بہت شفقت کے ساتھ سنی۔ حاجی صاحب بڑے دین دار اور عاشق رسول ﷺ ہیں۔ انہوں نے فوراً اپنی خدمات اس جہاد اکبر کے لیے پیش کر دیں۔ انہوں نے شہر کے مسلمانوں کو متحد کیا اور اس مشن کو ایک تحریک کی شکل دی اور اس کی سرپرستی فرمائی۔

یہاں اگر میں مجاہد ختم نبوت جناب ارشاد احمد خان صاحب کی انتھک کوششوں اور شب و روز کی محنت کا ذکر نہ کروں تو بخل ہوگا' جنہوں نے ہر مشکل وقت میں اس تحریک کی مدد اور حوصلہ افزائی فرما کر افغانیوں کی غیرت ایمانی اور اسلامی خدمات کی روایات کو زندہ و تابندہ کیا اور تحفظ ختم نبوت کو اپنی زندگی کا مقصد بنا لیا۔ قابل تحسین ہیں یہ مجاہدین ختم نبوت: راجہ فضل کریم' جناب ارشاد احمد صدیقی' چوہدری آفتاب احمد' جناب ثاقب خورشید' جناب ظفر گلزار اور راجہ مختار صاحب' جنہوں نے اپنے آرام و سکون کو اس جہاد پر قربان کر دیا اور اپنی جہد و جہد اور کوششوں سے اس تحریک کو ایک نئی قوت بخشی۔ اللہ تعالیٰ نے مزید احسان فرمایا' آقائے دو جہاں ﷺ نے نظر کرم کی اور متحدہ عرب امارات کے حضرت ڈاکٹر سید راشد علی دامت برکاتہم' جو "اینٹی احمدیہ موومنٹ ان اسلام" کے نام سے ایک انٹرنیشنل تنظیم چلا رہے ہیں' ان سے ہمارا رابطہ ہوگیا۔ انہوں نے اپنی خصوصی شفقت و محنت سے ہماری روحانی تربیت و راہنمائی فرمائی اور اس انجمن کی بنیاد رکھی۔ مجاہد ختم نبوت محمد حسین بھٹی نے انجمن کا نام "پاسبان ختم نبوت" پیش کیا' جسے تمام احباب نے منظور کیا۔ یورپ کے ترقی یافتہ دور میں لٹریچر کے بغیر ہم' مسلمانوں کو فتنہ قادیانیت کی زہرناکیوں سے محفوظ نہیں رکھ سکتے تھے۔ اس فتنے کے کفریہ عقائد اور اس کے مکرو فریب کے چہرے کو دنیا کے سامنے بے نقاب کرنے کے لیے ہمیں رد قادیانیت کے لٹریچر کی اشد ضرورت تھی جو کہ جرمنی میں دستیاب ہونا ناممکن تھا۔

پاسبان ختم نبوت کے مجاہدین اس فتنہ کے خلاف صف آرا ہو چکے تھے۔ لیکن ہمارے پاس ہتھیار نہیں تھا اور ہمارا ہتھیار لٹریچر تھا۔ میرے اللہ رحیم و کریم نے خاص فضل فرمایا اور آقائے کائنات ﷺ نے نظر کرم فرمائی اور ہمارا رابطہ سپہ سالار ختم نبوت مکرم جناب محمد طاہر رزاق صاحب سے ہوگیا' جنہوں نے اپنی شب و روز کی انتھک محنتوں سے ہماری لٹریچر کی ضرورتوں کو پورا کیا۔ ان کے بھیجے ہوئے لٹریچر سے جرمنی میں قادیانیت کے کفر و ارتداد کے بت پاش پاش ہو رہے ہیں۔

میں صدق دل سے دعاگو ہوں کہ اے رب ذوالجلال! اپنے محبوب ﷺ کی ختم نبوت کے اس محافظ کو فتنہ قادیانیت کی سرکوبی کے لیے عمر دراز نصیب فرما اور اسے اپنے حفظ و امان میں رکھنا۔ (آمین)

میں مجاہد ختم نبوت جناب ملک فیاض اختر صاحب کا بھی مشکور ہوں' جو میری ہر آواز پر میری مدد کو پہنچے اور مجھ جیسے پیاسے کو تحفظ ختم نبوت کے لٹریچر کا ٹھنڈا اور روح پرور مشروب پلاتے رہے۔

میں دل کی اتھاہ گہرائیوں سے ممنون و مشکور ہوں جناب سید وجیع الحسن صاحب کا جنہوں نے اپنے نانا سید عالم ﷺ کی نبوت کے لٹیروں کے خلاف ہماری قدم قدم پر مدد فرمائی اور غیرت سادات کی اعلیٰ و بے مثال روایات کو چار چاند لگائے۔

آخر میں' میں اپنی اور پاسبان ختم نبوت کی طرف سے جناب چوہدری رشید احمد صاحب (اسٹینڈ گارڈ) کی محبت رسول ﷺ اور غیرت ایمانی کو زبردست خراج تحسین پیش کرتا ہوں جنہوں نے اس شاندار کتاب کی اشاعت کے لیے مالی قربانی دی اور خاتم النبیین ﷺ کے امتیوں کو فتنہ قادیانیت کی زہرناکیوں سے بچانے کا سامان کیا۔

اللہ تعالیٰ چوہدری صاحب کو اور ان کے والدین کو ان کی اس کاوش پر روز محشر شافع محشر سیدنا محمد رسول اللہ ﷺ کی شفاعت نصیب فرمائے۔ (آمین)

الحمدللہ آج پاسبان ختم نبوت کے مجاہدین باغیان خدا' گستاخان رسول' غداران قرآن' مجرمان اسلام' دشمنان امت محمدیہ اور منکرین ختم نبوت قادیانیوں کے خلاف مصروف جہاد ہیں اور اللہ تعالیٰ تمام مسلمانوں کو اس فتنہ کے خاتمے کے لیے جانی و مالی قربانی دینے کی توفیق عطا فرمائے۔ (آمین)

خاکپائے مجاہدین ختم نبوت

ظفر اقبال

ہلبرون جرمن

۱۵-اکتوبر ۱۹۹۵ء



رب کائنات نے جب گلشن ہستی کو آباد کیا تو اس میں ہنگامہ زندگی برپا کرنے کے لئے اپنی سب سے احسن تخلیق انسان کو اس میں بسایا اور اس کے ساتھ ساتھ انسانوں کی تعلیم و تربیت اور رشد و ہدایت کے لئے انبیائے کرام کو مبعوث فرمایا۔ یہ گراں قدر ہستیاں مختلف اوقات میں مختلف ادوار میں' مختلف مقامات پر تشریف لاتی رہیں اور انسانیت کی رہبری کا فریضہ عظیم سرانجام دیتی رہیں۔ نبوت کا یہ روشن سلسلہ ابو البشر حضرت آدم علیہ السلام سے شروع ہوا اور سید البشر جناب محمد عربی صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم پر ختم ہو گیا۔ اس بزم گیتی میں سب سے پہلے نبی آدمؑ اور سب سے آخری نبی خاتمؐ ہیں۔ آدم سے پہلے نبی کوئی نہیں اور خاتم کے بعد نبی کوئی نہیں۔ دین اسلام میں اس عقیدہ کو "عقیدہ ختم نبوت" کہا جاتا ہے۔ دین اسلام کی رفیع الشان عمارت اسی عقیدہ کی بنیاد پر کھڑی ہے۔ دین اسلام کا مرکز و محور یہی عقیدہ ہے اور دین اسلام کی روح و جان یہی عقیدہ ہے۔ اس عقیدہ میں معمولی سی لچک یا جھول انسان کو ایمان کی رفعتوں سے گرا کر کفر کی پستیوں میں پٹخ دیتی ہے۔ عقیدہ ختم نبوت اس اہمیت و حیثیت کا حامل ہے کہ قرآن مجید ایک سو مرتبہ خاتم النبیین صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی ختم نبوت کا اعلان کر رہا ہے اور صاحب قرآن صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم دو سو دس مرتبہ سے زائد اپنی زبان نبوت سے اس عقیدہ کی حقانیت پر گواہی دے رہے ہیں۔

اب ہم قرآن پاک کی چند آیات بینات سے مسئلہ ختم نبوت ثابت کرتے ہیں۔

**اعلان ختم نبوت:** رب العزت اپنے آخری نبیؐ کو تخت ختم نبوت پر بٹھا کر آپ کے سر اقدس پر تاج ختم نبوت سجا کر اور کائنات کی فضاؤں میں "لانبی بعدی" کا پرچم لہرا کر آپ کی ختم نبوت کا اعلان یوں کر رہے ہیں۔

**ما کان محمدا ابا احد من رجالکم ولکن رسول اللہ وخاتم النبیین و کان اللہ بکل شیئی علیما○**

(ترجمہ) "نہیں ہیں محمد صلی اللہ علیہ وسلم تمہارے مردوں میں سے کسی کے باپ لیکن آپ اللہ کے رسول اور تمام انبیاء کے ختم کرنے والے ہیں۔ اور ہے اللہ تعالیٰ ہر چیز کا جاننے والا۔"

جب ہم مندرجہ بالا آیات کی گہرائی میں جاتے ہیں تو پتہ چلتا ہے کہ زبان عرب میں خاتَم یا خاتِم کا لفظ جب کسی قوم یا جماعت کی طرف مضاف ہو تو اس کے معنی آخری اور ختم کرنے والا ہی ہوتے ہیں' اس کے علاوہ اور کوئی معنی نہیں ملتے۔ جیسا کہ عربی زبان کی سب سے ضخیم اور سب سے مستند لغت کی کتاب "لسان العرب" میں لکھا ہے۔

**ختام القوم وخاتمھم وخاتمھم ختام القوم خاتم القوم** (ت کے زیر سے)

اور **خاتم القوم اخرھم**

لغت کی مشہور کتاب "تاج العروس" میں ہے کہ

**ومن اسمائہ علیہ السلام الخاتم والخاتم وھو الذی ختم النبوۃ بمجیئہ**

اور حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے ناموں میں سے خاتم اور خاتم ہے۔ اور وہ ذات اقدس ہے جس نے آکر نبوت ختم کر دی۔

خاتم کا مادہ ختم ہے۔ ختم کے لغوی معنی کسی چیز کو اس طرح بند کرنے کے ہیں کہ نہ اس کے اندر کی چیز باہر نکل سکے اور نہ باہر کی چیز اس کے اندر جا سکے۔ اس کے دوسرے معنی کسی چیز کو بند کر کے اس پر مہر لگانے کے ہیں جو اس بات کی علامت ہے کہ اس کے اندر سے نہ کوئی چیز باہر نکل سکتی ہے اور نہ کوئی باہر کی چیز اندر جا سکتی ہے۔

حضور خاتم الانبیاءؐ' صحابہ کرامؓ' محدثین' مفسرین اور اکابرین امتؒ نے خاتم النبیین کے معنی آخری نبی کے کئے ہیں کہ جن کے بعد اور کوئی نبی پیدا نہ ہو۔

تکمیل دین: عرفات کا وسیع و عریض میدان تھا' حجتہ الوداع کا مبارک موقعہ تھا' جمعہ کا دن تھا' ختم نبوت کے تقریباً ایک لاکھ چوبیس ہزار پروانے جمع تھے۔ نبیوں کے سردار ختم نبوت کے تاجدار جناب محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بھی ان پروانوں کے جھرمٹ میں جلوہ افروز تھے اور تاریخ میں انقلاب برپا کر دینے والا خطاب فرما رہے تھے'

انسانیت کو دستور حیات عطا کر رہے تھے کہ ملائکہ کے سردار اور وحی کے پیامبر جناب جبرائیل علیہ السلام یہ آیت لے کر حاضر ہو جاتے ہیں۔

**الیوم اکملت لکم دینکم واتممت علیکم نعمتی ورضیت لکم الاسلام دینا**

یہ آیت کریمہ اس بات کا اعلان تھا کہ دین اسلام ظاہری' باطنی' صوری' معنوی ہر لحاظ سے مکمل ہو چکا' نبوت کی نعمت پوری ہو چکی' قانون و شریعت کے معاملات طے ہو چکے عقائد' اعمال' اخلاق' حکومت' سیاست' مکروہات و مستحبات اور حرام و حلال کے اصول بن چکے۔ تاریخ انبیاء شاہد ہے کہ جب بھی کوئی نیا دین آیا' اسے کوئی نیا نبی لے کر آیا۔ اب تکمیل دین کی وجہ سے کوئی نیا دین نہیں آنا تو کوئی نیا نبی بھی نہیں آئے گا۔ اس لئے تکمیل نبوت کے ساتھ تکمیل دین بھی ہو گئی۔ لہٰذا نبوت و رسالت آپؐ پر ختم' دین آپؐ پہ ختم' شریعت آپؐ پہ ختم' سلسلہ وحی آپؐ پہ ختم' آسمانی کتب آپؐ پہ ختم' آپؐ کا دین خاتم الادیان' آپؐ کی شریعت خاتم الشرائع' آپؐ کی کتاب خاتم الکتب' آپؐ کی مسجد خاتم الانبیاء' آپؐ کی نبوت ختم نبوت اور آپؐ کی ذات اقدس خاتم النبیینؐ ہے۔

**عالمگیر نبوت:** نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے قبل تشریف لانے والے سارے نبیوں کی نبوتیں محدود علاقے' محدود وقت اور محدود انسانوں کے لئے تھیں۔ کوئی نبی ایک گاؤں کے لئے نبی بن کر آیا' کوئی ایک قصبہ کے لئے نبی بن کر آیا' کوئی ایک شہر کے لئے نبی بن کر آیا اور کوئی ایک ملک کے لئے نبی بن کر آیا۔ لیکن جب آمنہؓ کے لال اور عبداللہؓ کے در یتیم جناب محمد کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی باری آئی تو رب کائنات نے نبیؐ کائنات کا تعارف یوں کرایا۔

**قل یایھا الناس انی رسول اللہ علیکم جمیعا**

(ترجمہ) آپ کہہ دیجئے کہ اے لوگو میں تم سب کی طرف اللہ کا رسول ہوں۔

نبوت محمدی کا دامن ساری کائنات کی وسعتوں کو اپنے اندر سمیٹے ہوئے ہے۔

نبوت محمدی کا بحر بیکراں زماں و مکاں کی قیود سے بالاتر ہے۔ آپؐ کی نبوت ہر زماں کے لئے' ہر مکاں کے لئے' ہر جہاں کے لئے اور ہر انسان کے لئے! کوئی رنگت' کوئی زبان' کوئی قومیت اور کوئی وطن آپ کی عالمگیر نبوت سے مستثنیٰ نہیں۔ خاتم النبیین صلی اللہ

علیہ وآلہ وسلم نبی ہیں ہر گورے کے لئے' ہر کالے کے لئے' ہر عجمی کے لئے' ہر عربی کے لئے' مشرق سے مغرب تک' شمال سے جنوب تک' تحت الثریٰ سے ثریا تک اور فرش سے عرش تک۔ غرضیکہ جہاں تک خدا کی خدائی ہے' وہاں تک مصطفیٰؐ کی مصطفائی ہے۔

خدا یکتا الوہیت میں تو یکتا رسالت میں
کسی کو اب نبی ہونے کا دعویٰ ہو نہیں سکتا

## نبوت محمدی کا آفتاب عالمتاب

**یاایھا النبی انا ارسلنک شاھدا و مبشرا و نذیرا و داعیا الی اللہ باذنہ وسراجا منیرا۔**

اس آیت کریمہ میں اللہ تعالیٰ نے حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو سراجاً منیرا کے دلنواز نام سے پکارا ہے' یعنی روشنی دینے والا سورج۔ اس دلکش اور روح پرور نام سے مندرجہ ذیل دلنشیں حقائق ثابت ہوتے ہیں۔

(۱) جس طرح مادی سورج اپنے خالق کے بتائے ہوئے مقررہ راستہ پر حرکت کرتا ہے اور اپنی راہ سے نہیں بھٹکتا ورنہ کائنات کا نظام درہم برہم ہو جائے۔ اسی طرح ہادی برحق صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اپنے مالک کے بتائے ہوئے صراط مستقیم پر گامزن رہے اور حق کا نور بکھیرتے رہے۔ نعوذ باللہ اگر آپ' ذرا بھی اپنے راستہ سے ہٹ جاتے تو کائنات میں مایوسی' ہولناکی اور کفر و ضلالت کے سائے پھیل جاتے۔

(۲) جس طرح سورج یوم آخر تک اس کائنات کو اپنی نورانی شعاعوں سے منور کرتا رہے گا اسی طرح نبوت کا آفتاب بھی قیامت تک اپنی ضیا پاشیاں کرتا رہے گا اور منزل کی تلاش میں سرگرداں مسافران کو منزل تک پہنچاتا رہے گا اور ان کے قلب و نظر کو نور ایمان بخشتا رہے گا۔

(۳) اگر سورج نہ ہوتا تو نہ قوس قزح کے رنگ ہوتے' نہ چمکتے ہوئے ستارے اور دمکتا ہوا مہتاب ہوتا' نہ آسمان سے بارش کا مصفا پانی برستا' نہ گلستان میں بہار آتی۔ نہ پھل ہوتے' نہ سبزیاں' نہ درخت ہوتے نہ مہکتے پھول' نہ ہی حیوانات ہوتے اور نہ ہی انسانات۔ المختصر ثابت یہ ہوا کہ سورج پر انسانی حیات کا دارومدار ہے۔ اگر سورج کا

وجود نہ ہو تو انسانی زندگی کا تصور بھی نہیں کیا جا سکتا۔
آؤ' اہل دنیا! اپنے خالق و مالک کی بات بھی سن لو کہ مادی سورج کا مالک اپنے "سراجاً منیرا" کے بارے میں کس اہم بات سے تمہارے کانوں کو نواز رہا ہے۔ حدیث قدسی ہے۔

**لولا ک لما خلقت الا فلا ک' لولا ک لما خلقت الجنتہ' لولا ک لما خلقت النار**

ترجمہ: (اے میرے چہیتے اور لاڈلے رسول) اگر میں آپ کو پیدا نہ کرتا تو نہ زمین و آسمان ہوتے اور نہ کوئی مخلوق نہ جنت و جہنم پیدا ہوتے۔

ذرا ایک فرق ذہن نشین کر لیجئے کہ رب العزت نے فرما دیا کہ اگر یہ "سراجاً منیرا" نہ ہوتا تو یہ مادی سورج بھی نہ ہوتا۔ یہ مادی سورج جس کی روشنی میں ہم اپنی زندگی کا سفر طے کر رہے ہیں' اس سورج کو بھی روشنی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ذات بابرکات کے طفیل ملی ہے۔ جس طرح ہندوستان' پاکستان' افغانستان' ایران' یونان' جاپان' مصر' روس' امریکہ' افریقہ' مشرق' مغرب' شمال' جنوب کو روشن کرنے کے لئے صرف ایک ہی مادی سورج ہے۔ اسی طرح روحانیت کا نور بکھیرنے کے لئے صرف ایک ہی سراجاً منیرا ہے۔ جس کی روشنی سے دلوں سے کفر و ضلالت کے اندھیرے کافور ہو جاتے ہیں۔ مادی سورج اور حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی نبوت کے سورج میں ایک نمایاں فرق ہے۔ مادی سورج طلوع ہوتا ہے اور چند گھنٹے روشن رہنے کے بعد شام کو غروب ہو جاتا ہے۔ لیکن آنحضرتؐ کی نبوت کا سورج قیامت تک غروب نہیں ہو گا۔ مادی سورج کو گرہن لگ جاتا ہے اور اس کی روشنی میں کمی واقع ہو جاتی ہے لیکن آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے سورج کو نہ کبھی گرہن لگا ہے اور نہ قیامت تک لگے گا اور نہ ہی اس کی رخشندگی میں فرق پڑے گا۔

خورشید کے کاسے میں ترا صدقہ انوار — خیرات ترے نور کی کشکول قمر میں

## معیار حق:

**قد جاء کم من اللہ نور و کتب مبین ○**

تمہارے پاس آئی اللہ کی طرف سے روشنی (یعنی محمد صلی اللہ علیہ وسلم) اور کتاب مبین (یعنی قرآن مجید)

یہاں روشنی سے مراد نبی کریم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی روشن شخصیت اور کتاب سے مراد قرآن مجید ہے۔

نبی خاتم محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم سے قبل جن انبیائے کرام پر آسمانی کتابیں اور صحیفے نازل ہوئے' ان میں سے آج بھی کوئی آسمانی کتاب اور صحیفہ اپنی اصلی حالت میں موجود نہیں۔ ساری کتب اور صحائف دشمنان اسلام کے سفاک ہاتھوں سے تحریف و تبدل کا شکار ہو گئے۔ لیکن آخری نبیؐ پر نازل ہونے والی آخری کتاب کی حفاظت کا ذمہ رب ذوالجلال نے خود اٹھا لیا اور انسانیت کی راہنمائی کے لئے یہ کتاب قیامت تک اپنی حقیقی حالت میں موجود رہے گی۔ نبی آخر الزمان صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم سے پہلے مبعوث ہونے والے سارے نبیوں میں سے کسی بھی نبی کی تعلیمات اور سیرت مکمل طور پر موجود اور دستیاب نہیں۔ اکثریت کے تو نام ہی معلوم نہیں' صرف چند مشہور انبیائے کرام کی زندگی کے بارے میں چند اوراق مطالعہ کے لئے مل جاتے ہیں۔ لیکن خاتم النبیین صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی حیات طیبہ اور تعلیمات کا ہر ہر جز اور ہر ہر پہلو اپنی پوری درخشانی اور دلکشی کے ساتھ زندہ تابندہ ہے اور روز آخر تک انسانیت کے مطلع حیات پر سیرت مصطفیؐ کا آفتاب اپنی ضوفشانیاں کرتا رہے گا اور انسانیت کے چہرے کو ضیا بخشتا رہے گا۔ کیونکہ قرآن آخری کتاب اور صاحب' قرآن آخری نبیؐ۔ اس لئے خدائے رحیم و کریم نے قرآن مجید اور صاحب' قرآن کی سیرت کو محفوظ و مامون کر لیا اور رہتی دنیا تک آنے والے جن و انس کو مخاطب کر کے یہ اعلان کر دیا۔

**قدجاءکم من اللہ نور و کتٰب مبین ○**

اور خود خاتم النبیین صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے حجتہ الوداع کے موقع پر عرفات کے میدان میں موجود اور آئندہ آنے والے انسانوں کو مخاطب کر کے رشد و ہدایت کا یہ سرٹیفکیٹ عطا کر دیا۔ آپؐ نے فرمایا

"میں تم میں دو چیزیں چھوڑے جا رہا ہوں۔ جب تک ان کو تھام رکھو گے کبھی

گمراہ نہیں ہوگے وہ دو چیزیں اللہ کا قرآن اور میری سنت ہے۔"

الحمدللہ آج انسانیت کے پاس اللہ کے آخری نبیؐ پر نازل ہونے والی کتاب اللہ کے آخری نبیؐ کی سنت مطہرہ اور اللہ کے آخری نبیؐ کی سیرت طیبہ رہبری اور راہنمائی کے لئے موجود ہے۔ اس لئے انسانیت کو قطعاً کسی نئے نبی کی ضرورت نہیں۔

کتاب اللہ کے ساتھ ساتھ احادیث رسولؐ ہردم ہروقت ہماری رہبری و رہنمائی کے لئے چراغ فروزاں کئے ہوئے ہیں۔ آیئے اب ہم احادیث رسولؐ کی روشنی میں مسئلہ ختم نبوت ثابت کرتے ہیں۔ یوں تو سینکڑوں احادیث مسئلہ ختم نبوت پر دلالت کرتے ہوئے سورج سے بڑھ کر روشن وجود لئے ہوئے موجود ہیں۔ لیکن اختصار کو مدنظر رکھتے ہوئے بطور نمونہ چند احادیث پیش کرنے کی سعادت حاصل کر رہا ہوں۔

**آخری نبیؐ' آخری امت:** حضرت ابو امامہ باہلیؓ نے ایک طویل حدیث کے ذیل میں روایت کیا کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میں آخر الانبیاء ہوں اور تم سب سے آخری امت ہو۔ (ابن ماجہ)

**پیدائش میں اول' بعثت میں آخر:** میں پیدائش میں سب سے پہلے ہوں اور بعثت میں سب سے آخر میں ہوں ("کنزالعمال" جلد۶' ص۱۱۳ "ابن کثیر" جلد۸' ص۸۹)

**ازلی فیصلہ:** فرمایا رسول برحق صلی اللہ علیہ وسلم نے "میں اللہ تعالیٰ کے ہاں اس وقت آخری نبی لکھا ہوا تھا جب کہ آدم علیہ السلام گندھی ہوئی مٹی کی حالت میں تھے۔
("مشکوۃ شریف" باب فضائل سید المرسلین)

**آخری نبیؐ' آخری مسجد:** میں خاتم الانبیاء ہوں اور میری مسجد خاتم المساجد (مسلم)

**نبوت کے آخری تاجدار:** آدم علیہ السلام نے جبریل علیہ السلام سے پوچھا کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم کون ہیں؟ انہوں نے فرمایا:
"انبیاء میں سے آپ کے آخر الاولاد ہیں" (رواہ ابن عساکر)

**تکمیل نبوت:** حضرت جبیر بن معطم رضی اللہ عنہ روایت فرماتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ "میں محمد ہوں اور احمد ہوں اور ماحی ہوں یعنی میرے

ذریعہ اللہ تعالیٰ کفر کو مٹائے گا اور میں حاشر ہوں' یعنی میرے بعد ہی قیامت آ جائے گی اور حشر برپا ہو گا (اور کوئی نیا نبی میرے اور قیامت کے درمیان نہ آئے گا) اور میں عاقب ہوں اور عاقب اس شخص کو کہا جاتا ہے جس کے بعد اور کوئی نبی نہ ہو۔" (بخاری و مسلم)

**ابتدائے نبوت و انتہائے نبوت:** حضرت ابوذرؓ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ "سب انبیاء میں پہلے آدم علیہ السلام ہیں اور سب سے آخر محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) ہیں۔" (ابن عساکر)

**نبوت کے محل کی آخری اینٹ:** نبی آخر الزمان صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ "میری مثال اور انبیاء کی مثال ایک ایسے محل کی سی ہے کہ جس طرح ایک عمارت نہایت خوبصورتی سے بنائی گئی ہو مگر اس میں ایک اینٹ کی جگہ چھوڑ دی گئی ہو۔ لوگ اس محل کے گرد گھومتے ہیں اور اس کی خوبصورتی پر تعجب کرتے ہیں اور حیران ہیں کہ ایک اینٹ کی جگہ کیوں چھوڑ دی گئی۔ سو میں وہ اینٹ ہوں جس نے اس خالی جگہ کو پر کر دیا۔ پورا ہو گیا میری ذات کے ساتھ نبوت کا محل اور اسی طرح ختم ہو گیا میری ذات پر رسولوں کا سلسلہ۔ ایک اور روایت میں ہے کہ نبوت کے محل کی آخری اینٹ میں ہوں اور میں ہی نبیوں کا ختم کرنے والا ہوں۔" (بخاری' مسلم' مشکوۃ)

**دین اسلام اور نبی محمدؐ:** حضرت تمیم داریؓ ایک طویل حدیث کے ذیل میں سوال قبر کے بارے میں روایت فرماتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ (منکر نکیر کے جواب میں) مسلمان کہے گا کہ میرا دین اسلام ہے۔ اور میرے نبی محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) ہیں اور خاتم النبیین ہیں۔ منکر نکیر یہ سن کر کہیں گے کہ تو نے سچ کہا (منقول از "در منثور" ص ۱۶۵' جلد ۴)

**ہر زماں اور ہر انساں کا نبیؐ:** حضرت حسنؓ مرسلاً" روایت کرتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میں اس شخص کا بھی رسول ہوں جس کو میں زندگی میں پا لوں اور اس شخص کا بھی جو میرے بعد پیدا ہو گا (کنزالعمال خصائص کبریٰ)

**تیس جھوٹے دجال:** حضرت ثوبانؓ روایت کرتے ہیں کہ رحمت عالم صلی اللہ علیہ

وسلم نے فرمایا ہے کہ قریب ہے میری امت میں تیس جھوٹے دجال پیدا ہوں گے۔ جن میں سے ہر ایک یہی کہے گا کہ میں نبی ہوں۔ حالانکہ میں خاتم النبیینؐ ہوں' میرے بعد کوئی نبی نہیں ہو سکتا۔ (صحیح مسلم)

**کلمہ طیبہ اور دلیل ختم نبوت: لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ** اس کلمہ طیبہ کے دو حصے ہیں

(۱) لا الہ الا اللہ (۲) محمد رسول اللہ

پہلے حصہ میں اللہ تعالیٰ کی توحید بیان کی گئی ہے اور دوسرے حصہ میں خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وسلم کی عالمگیر نبوت و رسالت کا ذکر ہے۔

پہلے حصہ کے حروف بارہ ہیں۔ اور دوسرے حصہ کے حروف بھی بارہ ہیں۔ پہلے حصہ میں کوئی نقطہ نہیں اور دوسرے حصہ میں بھی کوئی نقطہ نہیں۔ جو پہلے حصہ کے حروف کی تعداد میں تبدیلی کرے وہ بھی کافر۔ اور جو دوسرے حصہ کے حروف کی تعداد میں تبدیلی کرے وہ بھی کافر' جو پہلے حصہ میں کوئی نقطہ لگائے وہ بھی کافر اور جو دوسرے حصہ میں کوئی نقطہ لگائے وہ بھی کافر۔

حضرت آدم علیہ السلام سے حضرت عیسیٰ علیہ السلام تک اللہ تعالیٰ نے کسی نبی کو حکم دینا ہوتا تو "یا" جو عربی زبان میں خطاب کے لئے آتا ہے' سے خطاب کر کے اور نبی کا نام لے کر حکم دیا جاتا تھا۔ مثلاً قرآن مجید میں یا آدم' یا نوح' یا ابراہیم' یا موسیٰ' یا عیسیٰ۔ مالک کائنات اپنے بھیجے ہوئے انبیائے کرام سے اسی طرح خطاب فرماتے رہے لیکن جب خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لائے تو سارے قرآن مجید میں تاجدارؐ ختم نبوت کو کہیں بھی "یا محمد" کہہ کر خطاب نہیں فرمایا۔ بلکہ سید المرسلین کو **یا ایها النبی** اور **یا ایها الرسول** سے خطاب فرمایا۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے قبل حضرت آدمؑ حضرت نوح' حضرت ابراہیم' حضرت موسیٰ' حضرت داؤد' حضرت یحییٰ' حضرت عیسیٰ علیہم السلام بھی اللہ تعالیٰ کے نبی اور رسول ہیں لیکن اللہ تعالیٰ نے انہیں کہیں بھی **یا ایها النبی** اور **یا ایها الرسول** نہیں فرمایا اور اس لئے نہیں فرمایا کہ ان کے بعد نبی اور رسول آنے تھے۔ لیکن جس ذات اقدس کے بعد کوئی اور نبی و رسول پیدا نہیں ہونا تھا' اسے **یا ایها النبی** اور **یا ایها الرسول** کے خطاب سے نوازا گیا۔ لہذا کلمہ طیبہ سے ثابت ہوا کہ

جس طرح اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں' اسی طرح آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد کوئی نبی اور رسول نہیں۔ ربوبیت اللہ پر ختم ہے اور نبوت و رسالت رسول اللہ پہ ختم ہے۔ خدا کے سوا جو خدائی کا دعویٰ کرے وہ فرعون' نمرود اور شداد ہے اور جو انہیں رب مانے وہ مشرک فی الربوبیت ہے۔ اور رسول اللہ کے بعد جو دعویٰ نبوت و رسالت کرے' وہ اسود عنسی' مسیلمہ کذاب اور مرزا قادیانی ہے اور جو انہیں نبی مانیں وہ مشرک فی النبوت ہیں۔ دونوں قسم کے مشرکین اپنے جعلی خداؤں اور جعلی نبیوں سمیت جہنمی ہیں۔

اب ہم مسئلہ ختم نبوت کی حقانیت پر بارگاہ ختم نبوت سے تربیت یافتہ طبقہ (صحابہ کرامؓ) کے اقوال پیش کرتے ہیں۔ یوں تو اس عظیم مسئلہ پر دلالت کرتے ہوئے صحابہ کرامؓ کے سینکڑوں اقوال موجود ہیں۔ لیکن طوالت کے خوف سے صرف چند اقوال پر اکتفا کیا جاتا ہے۔

اسلام میں صحابہؓ کا جو سب سے پہلا اجماع ہوا' وہ مسئلہ ختم نبوت پر تھا۔ جب بدبخت مسیلمہ کذاب نے نبوت کا دعویٰ کیا تو صحابہ کی جماعت نے اس رو سیاہ کو متفقہ طور پر کافر اور مرتد قرار دیا۔ خلیفہ اول سیدنا صدیق اکبرؓ نے اس ملعون کی سرکوبی کے لئے فوراً ایک لشکر روانہ کیا اور یمامہ کے میدان میں اس مرتد کو واصل جہنم کیا اور بعد میں آنے والے مسلمان حکمرانوں نے نبوت کے دعوے داروں کے ساتھ یہی سلوک روا رکھا۔ اب ہم صحابہ کرامؓ کے اقوال پیش کرنے کی سعادت حاصل کرتے ہیں۔

**یار غار صدیق اکبرؓ:** اب وحی منقطع ہو چکی اور دین الٰہی تمام ہو چکا۔ کیا میری زندگی میں ہی اس کا نقصان شروع ہو جائے گا (تاریخ الخلفاء للسیوطی ص ۹۴)

**مراد رسولؐ عمر فاروقؓ:** جب نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات ہوئی تو حضرت عمرؓ نے ایک طویل کلام کے ذیل میں فرمایا۔

> "یا رسولؐ اللہ! میرے ماں باپ آپؐ پر قربان ہوں۔ آپؐ کی فضیلت اللہ کے نزدیک اس درجہ کو پہنچی ہوئی ہے کہ آپؐ کو سب انبیاء کے بعد بھیجا اور آپ کا ذکر سب سے پہلے فرمایا۔ ("مواہب" ص ۹۴' ج ۲)

**داماد رسول علی المرتضیٰؓ:** آپؐ کے دونوں شانوں کے درمیان مہر نبوت ہے اور آپؐ انبیاء کے ختم کرنے والے ہیں۔ (ترمذی)

**حضرت عبداللہؓ بن مسعود:** حضرت عبداللہؓ بن مسعود سے ابن ماجہ اور بیہقی نے الفاظ ذیل روایت کیے ہیں "اے اللہ! اپنے درود اور برکتیں اور رحمت رسولوں کے سردار اور متقیوں کے امام اور انبیاء کے ختم کرنے والے پر نازل فرما" ("شرح شفا" ص ۵۰، ج ۳)

**ام المومنین سیدہ عائشہؓ صدیقہ:** آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر سلسلہ نبوت ختم ہو گیا۔ (مشکوٰۃ)

اب ختم نبوت کے عظیم الشان مسئلہ پر محدثین، مفسرین، فقہاء، صوفیائے کرام اور اولیائے کرام کے اقوال پیش کیے جاتے ہیں۔ صرف چند اقوال پیش خدمت ہیں!

**امام ابو حنیفہؒ:** ایک شخص نے امام ابو حنیفہؒ کے زمانہ میں نبوت کا دعویٰ کیا اور کہا کہ مجھے موقعہ دو کہ میں اپنی نبوت کی علامات پیش کروں۔ اس پر امام ابو حنیفہؒ نے فرمایا کہ جو شخص اس سے اس کی نبوت کی دلیل طلب کرے گا، وہ بھی کافر ہو جائے گا کیونکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ میرے بعد کوئی نبی نہیں ("تفسیر روح البیان" مصنف الشیخ اسماعیلؒ حقی)

**علامہ ابو زرعہ عراقیؒ:** مہر نبوت سے اس طرف اشارہ ہے کہ آپؐ انبیاء کے ختم کرنے والے ہیں (کذافی شرح الشمائل)

**محدث عبدالروف مناویؒ:** آپ اپنی شرح شمائل میں فرماتے ہیں۔ "مہر نبوت کی اضافت نبوت کی طرف اس لئے ہے کہ وہ اختتام نبوت کی علامت ہے۔ کیونکہ مہر کسی شے پر جب ہی ہوتی ہے جب وہ ختم ہو چکے۔

**علامہ قرطبیؒ:** اس لئے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کے بعد وحی منقطع ہو چکی ہے ("مواہب لدنیہ" ص ۲۵۹)

**امام طحاوی:** اپنے رسالے "عقیدہ طحاویہ" میں تحریر فرماتے ہیں "اور ہر دعویٰ نبوت

حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد بغاوت اور گمراہی ہے اور آپؐ ہی تمام مخلوق، جن و انس کے لئے رسول ہیں" (عقیدہ ص ۱۴)

**علامہ قسطلانیؒ:** مشہور محدث علامہ قسطلانیؒ فرماتے ہیں کہ جب کوئی روضہ اقدس کی زیارت کرے تو یہ دعا پڑھنا چاہئے۔

**السلام علیک یا سید المرسلین و خاتم النبیین (مواہب ص ۵۰۹ ج ۲)**

ترجمہ:۔ اے رسولوں کے سردار اور انبیاء کے ختم کرنے والے آپؐ پر سلام

ترجمہ:۔ اے رسولوں کے سردار اور انبیاء کے ختم کرنے والے آپؐ پر سلام

**علامہ ابن حبانؒ:** ابن حبانؒ فرماتے ہیں "اور جو شخص یہ اعتقاد رکھے کہ نبوت کسب کر کے حاصل کی جا سکتی ہے اور وہ منقطع نہیں ہوئی یا یہ عقیدہ رکھے کہ ولی نبی سے افضل ہے تو یہ شخص زندیق ہے۔ اور اس کا قتل کرنا واجب ہے۔ ("زرقانی" ص ۱۸۸ جلد ۶)

**علامہ ابن حجرؒ:** اپنے فتاویٰ میں تحریر فرماتے ہیں، جو شخص محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد کسی وحی کا اعتقاد رکھے بالاجماع مسلمین کافر ہو گیا۔

**ملا علی قاریؒ:** شرح شمائل میں مہر نبوت کے متعلق تحریر فرماتے ہیں۔ مہر نبوت کی نسبت نبوت کی طرف اس لئے ہے کہ اس کے ذریعہ سے محل نبوت پر مہر لگ چکی ہے۔ یہاں تک کہ اس کے بعد کوئی اس میں داخل نہ ہو گا۔

**علامہ سید محمود آلوسیؒ:** اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا آخری نبی ہونا ان مسائل میں سے ہے جن پر تمام آسمانی کتابیں ناطق ہیں اور جن کو احادیث نبویہؐ نے نہایت وضاحت سے بیان کر دیا ہے۔ اور جن پر امت نے اجماع کیا ہے۔ اس لئے اس کے خلاف کا مدعی کافر سمجھا جائے گا اور اگر اصرار کرے گا تو قتل کر دیا جائے گا۔ (روح المعانی ۶۵ ج ۱)

**امام غزالیؒ:** بے شک امت نے اس لفظ (یعنی خاتم النبیین لانبی بعدی) سے اور قرائن احوال سے بالاجماع یہی سمجھا ہے کہ آپؐ کے بعد ابد تک نہ کوئی نبی ہو گا اور نہ کوئی

رسول اور یہ کہ نہ اس میں کوئی تاویل چل سکتی ہے۔ نہ تخصیص۔ (الاقتصاد، طبع مصر ص ۱۲۸)

**شاہ عبدالعزیزؒ:** آپ میزان العقائد میں تحریر فرماتے ہیں کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم رسول ہیں اور انبیاء کے ختم کرنے والے ہیں۔

قرآن و حدیث سے ختم نبوت کے موضوع پر روشن دلائل پیش ہو چکے۔ صحابہؓ کے پر انوار خیالات بھی آپ کی نظروں کو سعادت بخش چکے، مفسرینؒ، محدثینؒ، صوفیائے کرامؒ اور اولیائے کرامؒ کے اقوال زریں کا مطالعہ بھی آپ کر چکے۔ اب ہم اس مسئلہ پر کتب سماویہ، آپؐ کے پیش رو انبیائے کرامؑ اور ان کے ماننے والوں اور چند دیگر شہادتیں پیش کرتے ہیں۔ جنہیں پڑھ کر فتنہ انکار ختم نبوت کے مقلدین کو اپنے عقائد باطلہ سے تائب ہو جانا چاہئے اور فتنہ ارتداد کی دھوپ سے نکل کر زیست کے باقی دن شجر اسلام کی ٹھنڈی چھاؤں میں گزار دینے چاہئیں۔

**حضرت موسیٰ علیہ السلام:** امام التفسیر ابن جریر طبریؒ آیہ کریمہ کے تحت الواح تورات کا ذکر کرتے ہوئے ایک طویل حدیث کے ذیل میں فرماتے ہیں۔

"حضرت موسیٰ علیہ السلام نے عرض کیا کہ اے میرے رب! میں الواح تورات میں ایک ایسی امت دیکھتا ہوں جو پیدائش میں سب سے آخری ہے۔ اور دخول جنت میں سب سے مقدم، اے میرے رب! ان کو میری امت بنا دے۔ اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا کہ وہ تو محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی امت ہے۔ (بحوالہ ختم نبوت کامل از مفتی محمد شفیعؒ)

**حضرت شعیب علیہ السلام:** حضرت وہب بن منبہؒ نقل فرماتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے حضرت شعیب علیہ السلام کی طرف وحی فرمائی جس میں طویل کلام کے ضمن میں یہ کلمات بھی مذکور ہیں "میں ایک نبی امی بھیجنے والا ہوں۔ جس کے ذریعے سے میں بہرے کانوں اور بند دلوں اور اندھی آنکھوں کو کھول دوں گا۔ ان کی جائے پیدائش مکہ اور ہجرت گاہ مدینہ اور اقتدار شام میں ہو گا۔ اس کے بعد فرمایا اور ان کی امت کو بہترین امت بناؤں گا، ان کی کتاب پر آسمانی کتابیں اور ان کی شریعت پر تمام شریعتیں اور ان کے دین پر تمام ادیان ختم کر دوں گا" (بحوالہ ختم نبوت کامل از مفتی محمد شفیع)

**حضرت ابراہیم علیہ السلام:** امام شعبیؒ فرماتے ہیں کہ صحیفہ ابراہیم علیہ السلام میں لکھا ہوا ہے۔ "آپ کی اولاد میں قبائل در قبائل ہوتے رہیں گے یہاں تک کہ نبی امی آجائیں گے جو خاتم الانبیاء ہوں گے" (بحوالہ ختم نبوت کامل از مفتی محمد شفیعؒ)

**حضرت یعقوب علیہ السلام:** ابن سعدؒ محمد بن کعبؓ قرظی سے روایت کرتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے حضرت یعقوب علیہ السلام پر یہ وحی نازل فرمائی۔

"میں آپ کی ذریت میں بادشاہ اور انبیاء پیدا کروں گا یہاں تک کہ حرم والے نبی مبعوث ہوں، جن کی امت ہیکل بیت المقدس کو بنائے گی اور وہ خاتم الانبیاء ہوں گے اور ان کا نام "احمد" ہو گا" (بحوالہ ختم نبوت کامل از مفتی محمد شفیعؒ)

**حضرت آدم علیہ السلام:** ابن عساکر نے بطریق ابو الزبیرؓ حضرت جابرؓ سے روایت کیا ہے کہ حضرت آدم علیہ السلام کے دونوں شانوں کے درمیان لکھا ہوا تھا۔

محمد رسول اللہ خاتم النبیین (بحوالہ ختم نبوت کامل از مفتی محمد شفیعؒ)

**یہودی کی گواہی:** ابو نعیمؒ نے حضرت حسانؓ سے روایت کیا ہے۔ کہ وہ فرماتے ہیں۔

"میں آخر شب میں اپنے ٹیلہ پر تھا کہ یکایک ایک بلند آواز سنی، جس سے زیادہ بلند اور رسا آواز میں نے کبھی نہیں سنی تھی۔ دیکھا گیا تو وہ ایک یہودی تھا جو مدینہ طیبہ کے ایک ٹیلہ پر ایک مشعل لئے ہوئے ہے، اس کو دیکھ کر لوگ جمع ہو گئے اور کہا، کیا ہوا، کیوں چلاتے ہو! حضرت حسانؓ کا بیان ہے کہ میں نے اس کو یہ کلمات کہتے ہوئے سنا۔

"یہ ستارہ احمد طلوع ہو چکا، یہ ستارہ ہمیشہ نبوت کے ساتھ طلوع ہوتا ہے اور انبیاء میں سے احمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کے سوا کوئی باقی نہیں رہا جو مبعوث نہ ہوا ہو" ("دلائل النبوۃ" ص۱۷)

**نصرانی کی گواہی:** طبرانی معجم کبیر میں سیدنا بلالؓ سے راوی ہیں۔ میں زمانہ جاہلیت میں ملک شام کو تجارت کے لئے گیا تھا۔ ملک کے اس کنارے پر اہل کتاب سے ایک شخص ملا۔ پوچھا کیا تمہارے یہاں کسی شخص نے نبوت کا دعویٰ کیا ہے؟ ہم نے کہا ہاں۔

کہا تم ان کی صورت دیکھو تو پہچان لو گے۔ میں نے کہا ہاں' وہ ہمیں ایک مکان میں لے گیا جس میں تصاویر تھیں۔ وہاں نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی صورت کریمہ مجھے نظر نہ آئی۔ اتنے میں ایک اور کتابی آکر بولا کس شغل میں ہو۔ ہم نے حال کہا' وہ ہمیں اپنے گھر لے گیا' وہاں جاتے ہی حضور پرنور صلی اللہ علیہ وسلم کی تصویر منیر مجھے نظر آئی اور دیکھا کہ ایک شخص حضورؐ کے پیچھے حضورؐ کے قدم مبارک کو پکڑے ہوئے ہے۔ میں نے کہا یہ دوسرا کون ہے؟ وہ کتابی بولا!

**"انہ لم یکن نبی الا بعدہ نبی الا ھذا فانہ لا نبی بعدہ وھذا الخلیفۃ بعدہ"**

"بے شک کوئی نبی ایسا نہیں ہوا جس کے بعد نبی نہ ہوا ہو سوائے اس نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے کہ ان کے بعد کوئی نبی نہیں اور یہ دوسرا ان کے بعد خلیفہ ہے اسے جو میں دیکھوں تو ابوبکر صدیقؓ کی تصویر تھی۔

**میت کی گواہی:** نعمان بن بشیرؓ فرماتے ہیں کہ زید بن خارجہ انصار کے سرداروں میں سے تھے۔ ایک روز مدینہ طیبہ کے کسی راستہ میں چل رہے تھے کہ یکایک زمین پر گرے اور فوراً وفات ہو گئی۔ انصار کو اس کی خبر ہوئی تو ان کو وہاں جاکر اٹھایا اور گھر لائے اور چاروں طرف سے ڈھانپ لیا۔ گھر میں کچھ انصاری عورتیں تھیں جو ان کی وفات پر گریہ و زاری میں مبتلا تھیں اور کچھ مرد جمع تھے۔ اس طرح پر جب مغرب و عشاء کا درمیانی وقت آیا تو اچانک ایک آواز سنی کہ

"چپ رہو' چپ رہو" لوگ متحیر ہو کر ادھر ادھر دیکھنے لگے۔ تحقیق سے معلوم ہوا کہ یہ آواز اسی چادر کے نیچے سے آرہی ہے جس میں میت ہے۔ یہ دیکھ کر لوگوں نے اس کا منہ کھول دیا۔ اس وقت دیکھا گیا کہ زید بن خارجہ کی زبان سے یہ آواز آرہی ہے کہ **محمد رسول اللہ النبی الامی خاتم النبیین لا نبی بعد** "یعنی محمد اللہ کے رسول ہیں اور نبی امی ہیں جو انبیاء کے ختم کرنے والے ہیں۔ آپ کے بعد کوئی نبی نہیں ہو سکتا" یہی مضمون کتاب اول یعنی توریت و انجیل وغیرہ میں موجود ہے "سچ کہا' سچ کہا"۔

**گوہ کی گواہی:** حضرت عمر فاروقؓ سے ایک طویل حدیث کے ذیل میں مروی ہے کہ

(ایک گاؤں والے کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اسلام کی دعوت دی تو اس نے ایک گوہ آپؐ کے سامنے چھوڑ دی اور کہا) میں جب تک ایمان نہ لاؤں گا' جب تک یہ گوہ آپ پر ایمان نہ لائے۔ آپؐ نے گوہ سے خطاب کر کے فرمایا کہ بتلا میں کون ہوں؟ گوہ نے نہایت بلیغ عربی زبان میں جس کو ساری مجلس سمجھتی تھی' کہا لبیک و سعدیک یا رسول رب العالمین' یعنی "اے رب العالمین کے سچے رسول میں حاضر ہوں اور آپؐ کی اطاعت کرتی ہوں۔ آپؐ نے فرمایا کہ تو کس کی عبادت کرتی ہے؟ گوہ نے جواب دیا کہ اس ذات اقدس کی کہ آسمان میں اس کا عرش عظیم ہے۔ اور زمین پر اس کا قبضہ و سلطنت ہے۔ اور دریا میں اس کا بنایا ہوا راستہ ہے۔ اور جنت میں اس کی رحمت ہے اور دوزخ میں اس کا عذاب ہے۔ آپؐ نے فرمایا میں کون ہوں؟ گوہ نے جواب دیا کہ پروردگار عالم کے سچے رسولؐ ہیں اور انبیاء کے ختم کرنے والے ہیں (خصائص کبریٰ للسیوطی ص ٦٥ جلد ٢)

**دراز گوش کی گواہی :** ابن حبان و ابن عساکر حضرت ابن منظور اور ابو نعیم بروجہ آخر حضرت معاذ بن جبلؓ سے راوی ہیں جب خیبر فتح ہوا' رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک دراز گوش سیاہ رنگ دیکھا۔ اس سے کلام فرمایا' وہ جانور بھی تکلم میں آیا۔ ارشاد ہوا تیرا کیا نام ہے؟ عرض کی یزید بیٹا شہاب کا اللہ تعالیٰ نے میرے دادا کی نسل سے ساٹھ دراز گوش پیدا کئے۔ ان سب پر انبیاء سوار ہوئے۔ مجھے یقینی توقع تھی کہ حضورؐ مجھے اپنی سواری سے مشرف فرمائیں گے کہ اب اس نسل میں سوا میرے اور انبیاء میں سوا حضورؐ کے کوئی باقی نہیں' میں پہلے ایک یہودی کے پاس تھا۔ اسے قصداً گرا دیا کرتا۔ وہ مجھے بھوکا رکھتا اور مارتا۔ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کا نام یعفور رکھا۔ جسے بلانا چاہتے اسے بھیج دیتے' چوکھٹ پر سر مارتا۔ جب صاحب خانہ باہر آتا اسے اشارے سے بتاتا کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم یاد فرماتے ہیں۔ جب حضور پرنور صلی اللہ علیہ وسلم نے انتقال فرمایا وہ مفارقت کی تاب نہ لایا۔ ابو الہثیم بن التیہان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے کنویں میں گر کے مرگیا۔

## ہندو کی گواہی

یہ وہ ذات مقدس ہے رسالت ختم ہے جن پر
ہوا ہے اور نہ ہو گا اب کوئی ہم سر محمد کا
(پیارے لعل رونق دہلوی)

## سکھ کی گواہی

ظلمت کدوں میں سحر نو کی تابش
یہ فیض ہے ولادت ختمی ماب کا
(گور بخش سنگھ مخمور جالندھری)

○ ختم نبوت کے باغی کہتے ہیں کہ نبوت رحمت خداوندی ہے۔ اگر نبوت بند ہو گئی تو رحمت بند ہو گئی لہٰذا نبوت کا ختم ہونا رحمت نہیں بلکہ زحمت ہے۔ اس لئے اس رحمت کو جاری رکھنے کے لئے نبوت جاری ہے۔ ہم باغیان ختم نبوت سے کہتے ہیں کہ نبوت بہت بڑی رحمت خداوندی ہے۔ ہاں نبوت کی پہلی رحمت آدم علیہ السلام کی صورت میں آئی پھر یہ رحمت کبھی نوحؑ کی صورت میں ظاہر ہوئی۔ کبھی ابراہیمؑ کی شکل میں، کبھی داؤدؑ کی شکل میں، کبھی موسیٰؑ کی شکل میں اور کبھی رحمت عیسیٰ علیہ السلام کی صورت میں تشریف لائی۔ لیکن یہ رحمتیں مخصوص مقامات اور مخصوص زمانوں کے لئے تھیں۔ ان میں کوئی بھی رحمت دائمی، ہمہ گیر اور عالمگیر نہ تھی۔ لیکن جب محبوب رب العالمین خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وسلم اس گلشن ہستی میں رونق افروز ہوئے تو مالک کائنات نے پوری کائنات کو مخاطب کر کے یہ مژدہ جان فزا سنا دیا۔

**وما ارسلنک الا رحمۃ للعالمین**

(ترجمہ) ''اور نہیں بھیجا ہم نے آپؐ کو مگر تمام جہاں والوں کے لئے رحمت بنا کر''

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات اقدس کو رب العزت نے سارے جہانوں اور سارے زمانوں کے لئے رحمت بنا کر مبعوث فرمایا۔ اس کے ساتھ ہی رحمت کا سلسلہ جو ابو البشر حضرت آدم علیہ السلام سے شروع ہوا تھا۔ تاجدار ختم نبوت صلی اللہ علیہ

وسلم کی عظیم شخصیت پر ختم ہوگیا اور رحمت اپنی تکمیل و معراج کو پہنچ گئی۔ اس کی مزید تفہیم کے لئے اس مثال کو دیکھئے۔ آسمان نبوت خالی پڑا تھا۔ نبوت کا کوئی بھی ستارہ ابھی آسمان نبوت پر چمکا نہیں تھا۔ نبوت کا پہلا ستارہ آدم علیہ السلام کی صورت میں چمکا' پھر نوح علیہ السلام کا ستارہ منور ہوا' پھر ابراہیم علیہ السلام کا ستارہ ضوفشاں ہوا' کہیں ہود علیہ السلام کا ستارہ ضیا بار ہوا' کہیں یعقوب علیہ السلام کا ستارہ جگمگانے لگا' کہیں عیسیٰ علیہ السلام کی نبوت کا ستارہ تابندہ ہوا۔ ستارے آتے رہے اور اپنی اپنی روشنیاں بکھیرتے رہے۔ حتیٰ کہ آسمان نبوت ان ستاروں سے بھر گیا۔ مگر دنیا میں اجالا نہ ہوا' دن نہ نکلا۔ ابھی رات ہی رات تھی۔ پھر فاران کی چوٹیوں سے وہ آفتاب نبوت طلوع ہوا۔ جس کی ضیا بار کرنوں نے اندھیروں کے سینے چیر دیئے' کفر و شرک کے سائے چھٹ گئے' سحر کا سپیدہ نمودار ہوا اور یہ ظلمت کدہ کائنات بقعہ نور بن گئی۔ پھر آفتاب نبوت نے اعلان کر دیا کہ اب کسی ستارے سے روشنی لینے کی ضرورت نہیں۔ پوری دنیا کو روشن کرنے کے لئے میں اکیلا ہی کافی ہوں اور میں قیامت کی آخری شام تک روشن ہوں۔ مندرجہ بالا مثال سے ہر صاحب فہم یہ سمجھ گیا کہ جس طرح آفتاب کی موجودگی میں کسی ستارے سے روشنی لینے کی ضرورت نہیں اسی طرح خاتم النبیین محمد عربی صلی اللہ علیہ وسلم کی عالمگیر نبوت کی موجودگی میں کسی نبی کی نبوت کی ضرورت نہیں۔

○ فتنہ انکار ختم نبوت کے مبلغین و مقلدین کہتے ہیں کیونکہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی نبوت پرانی اور فرسودہ ہو چکی۔ لہٰذا جدید پیدا شدہ مسائل کے حل کے لئے نئے نبی کا آنا ضروری تھا۔ سنت خیر الانامؐ عصر حاضر کے بے چین انسانوں کے سلگتے ہوئے مسائل کو حل کرنے کے لئے کافی نہیں۔ (نعوذ باللہ) اس عقیدہ باطل کو بیان کرتے ہوئے مرزائی کہتے ہیں "نبی اکرمؐ کی ذہنی استعدادوں کا پورا ظہور' بوجہ تمدن کے نقص کے' نہ ہوا ورنہ قابلیت تھی۔ اب تمدن کی ترقی سے حضرت مسیح موعود کے ذریعے ان کا پورا ظہور ہوا" (ریویو مئی ۱۹۲۲ء بحوالہ قادیانی مذہب ص ۲۶۶ اشاعت نہم مطبوعہ لاہور)

مزید زہر افشانی سنئے

"ہمارے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی روحانیت نے پانچویں ہزار میں (یعنی مکی بعثت میں) اجمالی صفات کے ساتھ ظہور فرمایا اور وہ اس روحانیت کی ترقیات کی انتہا نہ

تھا بلکہ اس کے کمالات کے معراج کے لئے پہلا قدم تھا۔ پھر اسی روحانیت نے چھٹے ہزار کے آخر میں یعنی اس وقت پوری طرح سے تجلی فرمائی" (خطبہ الہامیہ ص ۱۷۷)

ان عقل کے اندھوں سے کوئی پوچھے کہ نبوت کے تمام مراتب تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر ختم ہو چکے' نبوت اپنی تکمیل پر پہنچ گئی' دین مکمل ہو گیا۔ تم کون سی نبوت کی بات کرتے ہو؟ احمقوں کی کس جنت کے باسی ہو؟ تمہیں تو شیطان نے ریشمی دھاگوں سے بنے ہوئے دلفریب جال میں پھنسایا ہوا ہے۔ جاؤ عقل کے ناخن لو۔ اپنے قلب میں ایمان کی شمع فروزاں کرو اور تعصب و جہالت کی عینک اتار کر کلام اللہ اور کلام خاتم النبیینؐ کا مطالہ کرو تو پھر تم لسان و قلب سے پکار اٹھو گے۔

فرما گئے یہ ہادی لا نبی بعدی

اور جہاں تک تمہارے مسائل کا تعلق ہے تو جاؤ تمہیں چیلنج ہے۔ اپنے معاشی مسائل لے کر آؤ' اپنے معاشرتی مسائل لے کر آؤ' دنیا بھر کے مسائل کا پلندہ لے کر دوڑتے ہوئے آؤ اور آفتاب ختم نبوت کی روشنی میں پلک جھپکنے میں اپنے مسائل حل کر لو۔

طب و صحت کے میدانوں میں ساری زندگی سرگرداں رہنے والو! اگر دنیا کو صحت کی دولت سے مالا مال کرنا چاہتے ہو تو طب نبویؐ کا مطالعہ کرو۔

چاند پر پہنچنے اور مریخ کا عزم رکھنے والو! اگر خلائی سائنس پر عبور چاہتے ہو تو معراج النبیؐ کا مطالعہ کرو۔

معاشیات کے ماہرو! اگر خطہ ارضی پر بسنے والے انسانوں کو معاشی سکون دینا چاہتے ہو تو خاتم الانبیاءؐ کے نظام زکوۃ کو اپناؤ

عالمی عدالت کے ججو! اگر دنیا میں انصاف کا بول بالا کرنا چاہتے ہو تو مدینہ کے قاضی کی سیرت کو اپنا لو۔

لاشوں کے انبار اور سروں کے مینار تعمیر کرنے والے مغرور فاتحو! کیا تم نے فاتح مکہ کی جھکی ہوئی گردن کو نہ دیکھا؟

اولاد سے سختی کرنے والو اور رزق کے خوف سے اسے قتل کرنے والو! کیا تم نے مصطفیٰؐ کے لبوں کو حسینؓ کے رخساروں کو چومتے نہیں دیکھا؟

ماں سے گستاخانہ رویہ برتنے والو! کیا سرور دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے جنت کو

ماں کے قدموں تلے نہیں بتایا؟

مزدوروں کے حقوق کے لئے صدائیں بلند کرنے والے لیڈرو! کیا تم نے رحمت دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ فرمان نہیں سنا کہ مزدور کی مزدوری اس کا پسینہ خشک ہونے سے قبل ادا کرو؟

معاشرے میں یتیموں کے حقوق کی باتیں کرنے والو! کیا معلم انسانیت صلی اللہ علیہ وسلم نے یتیم سے شفقت کرنے والے کو جنت میں اپنی رفاقت کا مژدہ جان فزا نہیں سنایا؟

غرضیکہ تاجدار ختم نبوت صلی اللہ علیہ وسلم نے قیامت تک کے لئے آنے والے انسانوں کو زندگی کے ہر ہر سلیقے سے آشنا کر دیا۔ زندگی کو مہد سے لحد تک علم کی روشنی سے منور کر دیا۔ اس دنیا کے باسیوں کو ہر زہر کے لئے تریاق فراہم کر دیا۔ آج بھی ختم نبوت کا آفتاب اپنی تابانیوں کے ساتھ روشن ہے اور ہم ہر گھڑی ہر لحظہ اس آفتاب عالم تاب سے روشنی حاصل کر سکتے ہیں۔

اب کبھی الجھن نہ ہو گی دین اکمل کی قسم
زندگی کی الجھنیں سلجھا گیا بطحا کا چاندؐ

○ قادیانی کہتے ہیں کہ مرزا قادیانی کو نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی کامل اطاعت کی وجہ سے نبوت ملی' اس نے سرورؐ کائنات کی اتباع کا حق ادا کر دیا۔ وہ فنا فی الرسول تھا اور وہ نبوت کے راستے پر چلتے چلتے خود نبی بن گیا (نعوذ باللہ)

ان عیاروں' مکاروں' دغا بازوں اور جعلسازوں سے کوئی پوچھے کہ کیا حضرت ابو بکر صدیقؓ' حضرت عمر فاروقؓ' حضرت عثمان غنیؓ' حضرت علی المرتضیٰؓ' حضرت طلحہؓ' حضرت زبیرؓ' حضرت بلال حبشیؓ' حضرت عبدالرحمانؓ بن عوف' حضرت سلیمان فارسیؓ' حضرت ابو ہریرہؓ' حضرت خالد بن ولیدؓ' حضرت انسؓ' حضرت عباسؓ' حضرت ابو ذرؓ' حضرت جابرؓ' حضرت معاذؓ بن جبلؓ' حضرت عبداللہؓ بن مسعود' حضرت ابو موسیٰ اشعریؓ' حضرت سعدؓ اور حضرت زیدؓ بن ثابتؓ ایسے جلیل القدر صحابہ کرام' امام بخاریؒ' امام مالکؒ' امام احمد بن حنبلؒ' امام ترمذیؒ' ابن ماجہؒ' طبرانیؒ' ابو نعیمؒ' ابن حبانؒ' ابن عساکرؒ' ابن جوزیؒ' حافظ ابن حجرؒ' طحاویؒ' اور نسائیؒ ایسے محدثینؒ' ابن کثیرؒ' علامہ زمخشریؒ' سید محمود آلوسی

"علامہ بغوی" امام رازی" قاضی بیضاوی" علامہ جلال الدین سیوطی" قاضی ثناء اللہ پانی پتی" اور علامہ اسماعیل حقی" ایسے مفسرین کتاب چشتی اجمیری" حضرت علی ہجویری" بابا فرید گنج شکر" حضرت میاں میر" نظام الدین اولیاء" قطب الدین بختیار کاکی" اور مجدد الف ثانی" ایسے اولیائے کرام" اور صوفیائے عظام نے سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کی اطاعت و اتباع نہیں کی؟

اطاعت کی تو تمہارے بناسپتی نبی مرزائے قادیانی نے جس نے فرنگی کی گود میں بیٹھ کر نبوت کا ڈرامہ رچایا' دین اسلام کی اتداری قبا پہنانے کی ناپاک جسارت کی۔ قرآنی آیات میں تحریف کے جھکڑ چلائے' احادیث رسولؐ کو اپنے غارتگر قلم سے مسخ کیا' شعائر اللہ کو ابلیسی بلڈوزروں سے کچل ڈالا' اپنی زہریلی زبان سے جہاد کو حرام قرار دے دیا۔ دشمن اسلام فرنگی کی اطاعت کو فرض قرار دے دیا اور پوری امت مسلمہ کی اجلی پیشانی پر کفر کا ٹھپہ لگا دیا۔

قفس ارتداد کے اسیر قادیانیو! تمہارے انگریزی برانڈ نبی کی اطاعت کا یہ عالم کہ وہ عورتوں سے منہ کالا کرتا تھا' افیون کھاتا تھا' شراب کے جام لنڈھاتا تھا' بے تحاشا گالیاں بکتا تھا۔ مریدوں کا چندہ ہڑپ کر کے بیوی کے زیورات بناتا تھا۔ حیا سوز شاعری کرتا تھا' محمدی بیگم سے شادی رچانے کے لئے غلیظ خط و کتابت کرتا تھا اور مسلمانوں کو رسولؐ رحمت کے دین سے ہٹا کر انہیں مرتد بنا کر جہنم کے گڑھے میں پھینکتا تھا۔ کیا یہی اطاعت ہے؟ کیا یہی اتباع ہے؟ کیا یہی پیروی ہے؟ ع

شرم تم کو مگر نہیں آتی

جھوٹی نبوت کے فریب خوردہ انسانو! نبوت ایک عطائی اور وہبی گوہر ہے۔ کوئی شخص اطاعت' اتباع' عبادت' ریاضت' محنت اور لیاقت کے ذریعے منصب نبوت پر فائز نہیں ہو سکتا' اگر نبوت ان اوصاف کے حصول سے ملتی ہوتی تو ابوبکرؓ کا کون ثانی تھا۔ عمرؓ کا کون ہمسر تھا' عثمانؓ کا کون مثیل تھا' علیؓ کا کون مقابل تھا اور دیگر صحابہؓ ان اوصاف میں کتنے ممتاز تھے؟ لیکن ان میں سے کسی نے دعویٰ نبوت نہ کیا بلکہ ہمیشہ خاتم النبیینؐ کی ختم نبوت کا اعلان اور تحفظ کیا اور اس عقیدہ کی عصمت پر ڈاکہ ڈالنے والوں کی سرکوبی کی اور اس راہ میں کبھی بھی کسی قربانی سے دریغ نہ کیا۔

رخ مصطفیؐ ہے وہ آئینہ کہ اب ایسا دوسرا آئینہ
نہ ہماری بزم خیال میں نہ دکان آئینہ ساز میں

قادیانی اپنی دجل و فریب کی زبان استعمال کرتے ہوئے کہتے ہیں کہ مرزا قادیانی ظلی اور بروزی نبی ہے اور وہ نبیؐ اکرم کا بروز ہے تاریخ انبیاء شاہد ہے کہ مالک کائنات نے اہل کائنات کی رشد و ہدایت کے لئے تقریباً ایک لاکھ چوبیس ہزار انبیائے کرام کو اس خاکدان ارضی پر مبعوث فرمایا۔ ان سارے نبیوں میں سے کوئی بھی کسی کا ظل یا بروز نہیں تھا اور نہ ہی دین اسلام میں ظل اور بروز کا کوئی تصور ہے۔ عیار مرزا قادیانی نے یہ تصور ہندوؤں سے مستعار لیا۔ ہم قادیانیوں سے سوال کرتے ہیں کہ بتاؤ دنیا کے کس گوشے اور معاشرے میں ظل و بروز کے عقیدے کو عملی حیثیت حاصل ہے؟ کتنے لوگ بروزی زندگی گزار رہے ہیں اور انہیں کس کا بروز تسلیم کیا جا رہا ہے؟

قادیانیو! ذرا توجہ دینا' اگر کوئی عورت اپنے گھر میں کام کاج میں مصروف ہے دروازے پر کوئی شخص دستک دیتا ہے۔ عورت دروازے کے قریب جا کر پوچھتی ہے کون؟ وہ شخص جواب دیتا ہے میں تیرا بروزی خاوند ہوں۔ بتاؤ اس شخص کی کیسی "چھترول" ہو گی؟ اگر کوئی نوجوان کسی گاڑی میں سفر کر رہا ہو۔ سامنے کی نشست پر کوئی بوڑھا آدمی آکر بیٹھ جائے اور نوجوان سے کہے بیٹا! مجھے پانچ سو روپیہ دے۔ نوجوان سوال کرے کہ جناب میں تو آپ کو جانتا ہی نہیں۔ بوڑھا پلٹ کر بولے بیٹا! کمال کرتے ہو تم بھی' تم مجھے جانتے ہی نہیں' میں تمہارا بروزی ابا ہوں۔ بتایئے نوجوان کے جذبات کا کیا عالم ہو گا اور اس کی غیرت اس بوڑھے سے کیا سلوک کرے گی؟

اگر ہمارے معاشرے میں ظل و بروز کا چکر چل جائے تو پورا معاشرہ جہنم بن جائے اور معاشرتی زندگی تباہ و برباد ہو جائے۔ ملک کا نظام تلپٹ ہو جائے۔ کوئی بروزی صدر بن جائے کوئی بروزی وزیراعظم بن جائے' کوئی بروزی کمشنر بن جائے' کوئی بروزی سفیر بن جائے' کوئی بروزی مشیر بن جائے' کوئی بروزی ایم۔ این۔ اے بن جائے اور کوئی بروزی ایس پی بن جائے وغیرہم۔ کیا ان لوگوں کی کوئی سرکاری یا عملی حیثیت ہو گی؟ یہ تو بہت بڑے عہدوں کا تذکرہ ہے۔ اگر کوئی خاکروب کارپوریشن کے دفتر میں آکر کہے کہ جناب! آج خاکروب "مہنگا مسیح" نہیں آیا اور وہ پورا ایک مہینہ نہیں آئے گا۔ میں

"سستا مسیح" اس کا بروز ہوں اور میں اس کی جگہ پورا مہینہ کام کروں گا اور اس کی تنخواہ بھی وصول کروں گا۔ یقینی بات ہے کہ کارپوریشن آفیسر اسے فوراً تھانے یا پاگل خانے بھجوائے گا۔ اگر کوئی چوہڑا کسی چوہڑے کا بروز نہیں ہو سکتا تو چوہڑوں کا "چوہڑہ" مرزا قادیانی مردود کس طرح سید الاولین و آخرین جناب محمد عربی صلی اللہ علیہ وسلم کا بروز ہو سکتا ہے؟ اگر وہ چوہڑا تھانے یا پاگل خانے جانے کا مستحق ہے تو یہ "سپر چوہڑا" بھی تھانے یا پاگل خانے جانے کا سزاوار ہے۔

○ قادیانی کہتے ہیں کہ خاتم کے معنی "مہر" سے یہ مراد ہے کہ نبی اکرمؐ کی مہر نبوت لگانے سے نبی بنتے ہیں لیکن عقل کے مارے اور نصیبوں کے ہارے قادیانیوں کو سوچنا چاہیے کہ حضورؐ تو خاتم النبیین ہیں اور النبیین تو جمع ہے اور اس سے یہ معنی لینے چاہئیں کہ نبی پاکؐ کی مہر سے بہت سے نبی بنتے ہیں اور یہاں صدیوں کی مسافت کے بعد مہر نبوت سے ایک ہی نبی "مسٹر کاماں" معرض وجود میں آیا!! الامان والحفیظ۔

ڈھیٹ اور بے شرم بھی عالم میں ہوتے ہیں مگر
سب پہ سبقت لے گئی بے حیائی آپ کی

○ قادیانی سوال اٹھاتے ہیں کہ جب قرب قیامت عیسیٰ علیہ السلام نزول فرمائیں گے تو اس وقت عقیدہ ختم نبوت پر زد پڑے گی کیونکہ عیسیٰ علیہ السلام جناب محمد عربی صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد تشریف لائیں گے۔

جواباً عرض ہے کہ عقیدہ ختم نبوت کا مفہوم یہ ہے کہ سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد کوئی بھی نبی پیدا نہیں ہو گا۔ جناب عیسیٰ علیہ السلام حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے قبل پیدا ہوئے اور ان کی نبوت کا زمانہ آپؐ سے پہلے کا ہے۔ اس کے بعد رب العزت نے انہیں زندہ آسمانوں پر اٹھا لیا۔ قرب قیامت' دجال کے قتل اور اسلام کی تبلیغ کے لئے دوبارہ تشریف لائیں گے لیکن اپنی شریعت لے کر نہیں بلکہ شریعت محمدیؐ کے تابع ہو کر' اپنی نبوت کے تحت نہیں بلکہ نبوت محمدیؐ کے تحت!! علماء نے لکھا ہے کہ ساری کائنات کے انسانوں کا آخرت میں صرف ایک دفعہ حساب ہو گا لیکن عیسیٰ علیہ السلام کا دو دفعہ حساب ہو گا ایک دفعہ نبی ہونے کی حیثیت سے' دوسری مرتبہ سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے امتی ہونے کی حیثیت سے! اس گفتگو سے ہر صاحب عقل

سمجھ سکتا ہے عیسیٰ علیہ السلام کی آمد سے عقیدہ ختم نبوت پر کوئی آنچ نہیں آتی۔

○ قادیانیوں کے لاہوری گروپ نے مسلمانوں کو دھوکہ دینے کے لئے ایک عجیب ڈرامہ رچا رکھا ہے۔ وہ اپنی دجالی زبان استعمال کرتے ہوئے کہتے ہیں کہ ہم مرزا قادیانی کو نبی و رسول نہیں بلکہ مجدد و امام مہدی مانتے ہیں (حالانکہ یہ بھی پرلے درجے کا کفر ہے۔ کیونکہ جو شخص مدعی نبوت ہو' اسے مجدد یا امام مہدی تو کجا' مسلمان ماننا بھی کفر ہے) ہم ان سے پوچھتے ہیں اے ماہرین دجل و فریب! کیا تمہیں مرزا قادیانی کی کتابوں میں بار بار اس کا اعلان نبوت نظر نہیں آتا۔ اگر تمہیں نظر نہیں آتا تو وہ ہم دکھائے دیتے ہیں مرزا قادیانی اعلان کر رہا ہے۔

○ "سچا خدا وہی ہے جس نے قادیان میں اپنا رسول بھیجا" (دافع البلاء ص ۱۱ مصنفہ مرزا قادیانی)

○ "میں خدا کی قسم کھا کر کہتا ہوں جس کے ہاتھ میں میری جان ہے۔ کہ اس نے مجھے بھیجا ہے اور اسی نے میرا نام نبی رکھا ہے اور اسی نے مجھے مسیح موعود کے نام سے پکارا ہے۔ اور اس نے میری تصدیق کے لئے بڑے بڑے نشان ظاہر کئے جو تین لاکھ تک پہنچے ہیں" (تتمہ حقیقت الوحی ص ۶۸)

○ "اس زمانہ میں خدا نے چاہا کہ جس قدر نیک اور راست باز مقدس نبی گزر چکے ہیں' ایک ہی شخص کے وجود میں ان کے نمونے ظاہر کئے جائیں' سو وہ میں ہوں" (براہین احمدیہ حصہ پنجم ص ۹۰۔ مباحثہ راولپنڈی ص ۱۳۵)

○ "حق یہ ہے کہ خدا کی وہ پاک وحی جو میرے اوپر نازل ہوتی ہے اس میں ایسے لفظ رسول اور مرسل اور نبی کے موجود ہیں نہ کہ ایک دفعہ بلکہ ہزار دفعہ" (براہین احمدیہ ص ۴۹۸)

○ "میں کوئی نیا نبی نہیں مجھ سے پہلے سینکڑوں نبی آچکے ہیں۔ (الحکم ۱۰ اپریل ۱۹۰۸ء از مباحثہ راولپنڈی ص ۱۳۳)

اب بتاؤ! کیا سوچ ہے؟ کیا فکر ہے؟ آئندہ کیا لائحہ عمل ہے؟

قادیانیو! قادیانیت کے گندے جوہڑ کو چھوڑ کر اسلام کے چشمہ صافی پر آجاؤ' تم نے ارتداد کی جھاڑیوں میں پھنس کر اپنے دامن کو تار تار کیا ہے۔ آؤ! ایمان کے

دھاگوں سے اسے رفو کرلو۔ ندامت کے چند آنسو بہا کر اپنے گناہوں کی سیاہی دھولو۔ ارتداد کے گھٹا ٹوپ اندھیروں میں ٹھوکریں نہ کھاؤ۔ آؤ! قرآن کے آفتاب اور نبوت کے مہتاب کی روشنی میں صراط مستقیم پر گامزن ہو جاؤ۔ کیوں جھوٹی نبوت کی باد صرصر میں جھلس رہے ہو اسلام کی باد صبا تمہارا انتظار کر رہی ہے۔ لا نبی بعدی کا نعرہ مستانہ لگا کر جھوٹی نبوت کی آہنی زنجیریں توڑ دو۔ جعلی نبی اور جعلی نبوت کے منحوس چہروں پر زناٹے دار تھپڑ رسید کر دو۔

ختم نبوت کے باغیو! زندگی کے چند ایام باقی ہیں' در توبہ کھلا ہے..... تمہارا رحمان و رحیم رب تمہیں بلا رہا ہے..... اپنے رب کی بات سن لو..... قرآن تمہیں رشد و ہدایت کی روشنی دینے کے لئے پکار رہا ہے.....

خدارا! قرآن کی پکار سن لو..... جناب خاتم النبیینؐ تمہیں جنت کے لئے صدائیں دے رہے ہیں..... خدارا ان کی صدائے رحمت پر گوش ہوش رکھ دو..... وقت تمہیں لپک لپک کے اور جھنجھوڑ جھنجھوڑ کے دہائی دے رہا ہے۔

ادھر آ زندگی کا بادہ گلفام پیتا جا
ذرا میخانہ "محمدؐ" سے اک جام پیتا جا

○ تمام نبیوں نے اپنے بعد آنے والے نبیوں کے بارے میں پیش گوئیاں کیں لیکن جب رحمت دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لائے تو آپؐ نے کسی نئے نبی کے آنے کی پیش گوئی نہ کی بلکہ اعلان فرمایا—— **انا خاتم النبیین لا نبی بعدی**

○ اللہ تعالیٰ نے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو خاتم النبیین کہا' خاتم المرسلین نہیں کہ مبادا اس کا مطلب کوئی یوں لے کہ رسالت ختم ہو گئی اور نبوت ختم نہیں ہوئی کیونکہ ہر نبی رسول نہیں ہوتا اور ہر رسول نبی ضرور ہوتا ہے۔ خاتم **النبیین** میں "**النبیین**" رسول اور نبی دونوں کا احاطہ کئے ہوئے ہے۔ لہٰذا آپ کی ذات اقدس پر نبوت و رسالت دونوں ختم ہو گئیں۔

○ محسن انسانیت صلی اللہ علیہ وسلم اول **النبیین** بھی ہیں اور آخر **النبیین** بھی کیونکہ عالم ارواح میں سب سے پہلے منصب نبوت آپ کو عطا کیا گیا اور بعثت میں سب سے آخر میں۔

آپ کی ہستی مبارک پر نبوت ختم ہوئی تو نبوت کے سارے کمالات آپؐ پر ختم ہو گئے جملہ انبیائے کرام کو جزوی طور پر جو کمالات نبوت ملے تھے' وہ آپ کو کلی طور پر عطا کر دیئے گئے۔

حسن یوسف' دم عیسیٰ' ید بیضا داری
آنچہ خوباں ہمہ دارند تو تنہا داری

○ قانون فطرت ہے کہ ہر چیز کی ایک ابتداء ہوتی ہے اور ایک انتہا' نبوت کی ابتداء حضرت آدم علیہ السلام سے ہوئی اور انتہا جناب محمد عربی صلی اللہ علیہ وسلم پر اور انتہا کے بعد کوئی گنجائش باقی نہیں رہا کرتی۔

○ بعثت محمدی سے پہلے خدا تک پہنچنے کے بہت سے دروازے تھے۔ یہ آدم کا دروازہ ہے' اس سے داخل ہو جایئے' خدا کا قرب مل جائے گا۔ یہ نوحؑ کا دروازہ ہے' اس سے داخل ہو جایئے' اللہ تک رسائی ہو جائے گی۔ یہ ابراہیمؑ کا دروازہ ہے' اس سے داخل ہو جایئے' خدا مل جائے گا۔ یہ موسیٰؑ کا دروازہ ہے' اس سے داخل ہو جایئے' خدا مل جائے گا یہ موسیٰؑ کا دروازہ ہے' اس سے داخل ہو جایئے' اللہ کی معرفت نصیب ہو جائے گی' یہ عیسیٰؑ کا دروازہ ہے' مالک سے رابطہ ہو جائے گا۔ لیکن جب بعثت محمدیؐ ہو گئی تو یہ سارے چھوٹے چھوٹے دروازے بند کر دیئے گئے اور نبوت محمدیؐ کا "مین گیٹ" کھول دیا گیا اور رب ذوالجلال نے یہ اعلان کر دیا اب جو بھی مجھ تک پہنچنا چاہتا ہے' اسے "مین گیٹ" سے گزر کے آنا ہو گا۔

○ جس طرح ہر مسلمان کا ایک جسمانی باپ ہے اسی طرح ہر مسلمان کا ایک روحانی باپ ہے۔ جس کے جوتوں کی خاک کے ذروں پر جسمانی باپ کو قربان کیا جا سکتا ہے اس روحانی باپ کا نام نامی اسم گرامی "محمدؐ" ہے اگر کوئی شخص دوسرے جسمانی باپ کا دعویٰ کرتا ہے تو وہ اپنی ماں کی عصمت کے سفینے کو اپنے ہاتھوں سے غرق کرتا ہے اور اگر کوئی دوسرے روحانی باپ کا دعویٰ کرتا ہے تو وہ اپنے ایمان کی کشتی کو اپنے ہاتھوں سے ڈبو دیتا ہے لہٰذا جس طرح کسی مسلمان کا دوسرا جسمانی باپ نہیں ہو سکتا' اسی طرح کسی مسلمان کا دوسرا روحانی باپ (نبیؐ) نہیں ہو سکتا۔

تاجدار ختم نبوت صلی اللہ علیہ وسلم کی صفت ختم نبوت نے پوری امت کو

وحدت کی لڑی میں پرو رکھا ہے اور اس لڑی کے موتی مومنین کہلاتے ہیں۔ ختم نبوت کی وجہ سے آج اسلامی برادری عالمگیر برادری ہے' ختم نبوت کی بدولت سب کے رہبرو رہنما محمد عربی صلی اللہ علیہ وسلم ہیں' ختم نبوت کے طفیل قرآن سب کا امام ہے' ختم نبوت کی برکت سے لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ سب کا کلمہ ہے' ختم نبوت کی رحمت سے بیت اللہ سب کا قبلہ ہے۔ اگر نبوت کا دروازہ کھلا رہتا تو امت چھوٹی چھوٹی ٹکڑیوں میں بٹ جاتی لٰہذا رب رحیم' نبوت کا باب بند کر کے اور رحمتہ العالمین کو مبعوث فرما کر اہل دنیا کو بے پایاں رحمت سے نوازا ہے۔

زمانہ رہتی دنیا تک سنائے گا زمانے کو
درود انکا' کلام انکا' پیام انکا' قیام ان کا

کائنات کے باسیو! رب رحیم و کریم نے تمہیں ایسا رسول اعظم عطا کر دیا جس کے بعد کسی رسول کی ضرورت نہیں۔ وہ ایسی کتاب لے کے آیا جس کے بعد انسانیت کو کسی کتاب کی احتیاج نہیں۔ وہ ایسی شریعت لے کے آیا جس کے بعد انسانیت کسی شریعت کی محتاج نہیں۔ وہ ایسا نظام لے کے آیا جس کے سوا کسی نظام کو دوام نہیں۔ اس کا وجود چراغ فروزاں جو تیرہ و تار شبوں میں روشنیاں پھیلائے۔ اس کی ہستی وہ ابر رحمت جو بحرو بر' کوہ و دمن' نشیب و فراز سب پر حیات بخش پانی کی بارش برسائے۔ اس کا جسم اطہر وہ خوشبو جو سارے عالم کے دماغوں کو مہکائے۔ اس کا سراپا وہ چشمہ شیریں جس سے ہر پیاسہ اپنی تشنگی بجھائے' اس کی ذات وہ بہار جو دلوں کی وادیوں میں ایمان کے پھول کھلائے اور اس کی شخصیت "معلم اعظم" جو تمام زمانوں کے انسانوں کو تمام علوم پڑھائے اور انسانیت کو علم کے نور سے جگمگائے۔

تو آؤ اس گلشن ہستی کے رہا شیو! اس محسن انسانیت' قائد انسانیت' فخر انسانیت اور باعث تخلیق انسانیت کے حضور نہایت ادب و احترام کے ساتھ زبان' ذہن و دل سے ہدیہ تبریک پیش کریں۔

ریاض خدا کا گل سرسبد — محمدؐ ازل ہے محمدؐ ابد
محمدؐ کہ حامد بھی محمود بھی — محمدؐ کہ شاہد بھی مشہود بھی
محمدؐ سراج و محمدؐ منیر — محمدؐ بشیر و محمدؐ نذیر
محمدؐ کلیم و محمدؐ کلام — محمدؐ پہ لاکھوں درود و سلام

بسم اللہ الرحمن الرحیم

انا خاتم النبیین لا نبی بعدی (الحدیث)

# چہرۂ قادیانیت



اِس چہرے کو پڑھیے، چشمانِ دل و دماغ سے پڑھیے، پھر فکر کی اتھاہ گہرائیوں میں اُتر کر سوچیے جس ملک میں باغیانِ ختمِ نبوت کے یہ جگر شکن عقائد چل رہے ہوں اور اُن کی تبلیغ و تشہیر ہو رہی ہو، کیا وہ ملک اسلامی ہے؟

اور ان رُوح فرسا عقائد کو سن کر خاموش رہنے والے لوگ مسلمان ہیں؟

قادیانیت کیا ہے؟ قادیانیت محمد عربی صلی اللہ علیہ و آلہ و سلم سے بغاوت کا نام ہے۔ قادیانیت سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ و آلہ و سلم کے خلاف بغض و عناد کا ایک دہکتا ہوا آتش فشاں ہے۔ قادیانیت شافع محشر صلی اللہ علیہ و آلہ و سلم کی ختم نبوت پر ڈاکہ زنی اور قزاقی کا نام ہے۔ قادیانیت جناب خاتم النبیین صلی اللہ علیہ و آلہ و سلم کی سچی اور سچی نبوت کے متوازی مرزا قادیانی کی مکروہ انگریزی نبوت کا نام ہے۔ قادیانیت' یہودیت کا دوسرا نام ہے اور بقول علامہ اقبال" "قادیانیت یہودیت کا چربہ ہے۔" قادیانیت مسیلمہ کذاب کے غلیظ اور پلید مشن کا نجس اور منحوس نام ہے۔

فتنہ قادیانیت کے بانی مرزا قادیانی' جہنم مکانی' نسل شیطانی نے ۱۹۰۱ء میں اشارہ فرنگی پر نبوت و رسالت کا دعویٰ کیا۔ بھارت کے صوبہ مشرقی پنجاب کے ضلع گورداسپور کی تحصیل بٹالہ کے ایک چھوٹے اور غیر معروف گاؤں "قادیان" کے رہنے والے اس کذاب نے ایک ہی جست میں صرف نبوت کا دعویٰ ہی نہیں کیا بلکہ یہ بدبخت کبھی عالم کے روپ میں سامنے آیا۔ کبھی ایک سازش کے تحت عیسائیوں سے مناظرے کرکے ایک مناظر کی شکل میں روشناس ہوتا رہا۔ اور سادہ لوح مسلمانوں کی ہمدردیاں حاصل کرتا رہا۔ کبھی دجل و فریب سے پر کتابیں لکھ کر خود کو ایک مصنف کی حیثیت سے متعارف کرواتا رہا۔ کبھی اپنی تعلیمات کے اشتہارات شائع کرکے سستی شہرت حاصل کرتا رہا۔ کبھی اپنے آپ کو مجدد کہا۔ کبھی مامور من اللہ بنا۔ کبھی ملہم بنا۔ کبھی خود کو محدث کہا۔ کبھی اپنے آپ کو امام زماں لکھا۔ کہیں مہدی کا بہروپ اختیار کیا۔ کبھی مسیح موعود ہونے کا اعلان کیا۔ کبھی ظلی و بروزی نبی بنا۔ کبھی ظلی طور پر محمد رسول اللہ بنا اور آخر ۱۹۰۱ء میں تمام حدود پھلانگتے ہوئے اپنی نبوت و رسالت کا اعلان کر دیا۔

مرزا قادیانی اور اس کی امت خبیثہ کے عقائد باطلہ ملاحظہ فرمائیں کہ ان قزاقوں نے کس طرح شعائر اور اصطلاحات اسلامی کو مسخ کرنے کی ناپاک جسارت کی ہے ان کے نزدیک۔

| | | |
|---|---|---|
| ❑ مرزا قادیانی | "خدا کا برگزیدہ نبی اور رسول" | (نعوذ باللہ) |
| ❑ مرزا قادیانی کی باتیں | "احادیث" | (نعوذ باللہ) |
| ❑ مرزا قادیانی کا خاندان | "اہل بیت" | (نعوذ باللہ) |
| ❑ مرزا قادیانی کا بیٹا بشیر احمد ایم اے | "قمر الانبیاء و فخر المرسلین" | (نعوذ باللہ) |
| ❑ مرزا قادیانی کی بیٹی | "سیدۃ النساء" | (نعوذ باللہ) |
| ❑ مرزا قادیانی کی بیویاں | "امہات المومنین" | (نعوذ باللہ) |
| ❑ مرزا قادیانی کے ساتھی | "صحابہ کرام" | (نعوذ باللہ) |
| ❑ مرزا قادیانی کا شہر | "مدینہ المسیح" | (نعوذ باللہ) |
| ❑ مرزا قادیانی کی امت | "مسلمان" | (نعوذ باللہ) |
| ❑ مرزا قادیانی کے جانشین | "خلفائے راشدین کی طرز پر خلفاء" | (معاذ اللہ) |
| ❑ مرزا قادیانی کی عبادت گاہ | "مسجد اقصیٰ" | (نعوذ باللہ) |
| ❑ مرزا قادیانی کا قبرستان | "جنت البقیع کے مقابلے میں بہشتی مقبرہ" | (نعوذ باللہ) |
| ❑ مرزا قادیانی کے ۳۱۳ گماشتے | "اصحابؓ بدر" | (نعوذ باللہ) |

**قادیانی کلمہ.....** قادیانیوں کا عقیدہ ہے کہ کلمہ طیبہ **لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ** میں محمد رسولؐ اللہ سے مراد مرزا غلام احمد قادیانی ہے۔ مرزا بشیر احمد ایم اے لکھتا ہے۔ "مسیح موعود مرزا غلام احمد قادیانی خود محمد رسول اللہ ہیں جو اشاعت اسلام کے لئے دوبارہ تشریف لائے۔ اس لئے ہم مرزائیوں کو کسی نئے کلمے کی ضرورت نہیں۔ ہاں اگر محمد رسول اللہ کی جگہ کوئی اور آتا تو ضرورت پیش آتی۔" (نعوذ باللہ) (کلمتہ الفصل ص ۱۵۸ مندرجہ ریویو آف ریلیجنز بابت مارچ / اپریل ۱۹۱۵ء)

**مرزا قادیانی کی شان.....** قادیانی عقیدہ ہے کہ مرزا قادیانی کی ٹھیک وہی شان، وہی نام، وہی رتبہ ہے جو آنخضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا تھا۔ (نعوذ باللہ) (اخبار الفضل ۱۶ ستمبر ۱۹۱۵ء قادیانی مذہب ص ۲۷۵)

تمام انسانوں کے لئے نبی اور رسول..... قادیانیوں کا عقیدہ ہے کہ چودھویں صدی کے تمام انسانوں کے لئے نبی اور رسول مرزا غلام احمد قادیانی ہے۔ (نعوذ باللہ) (تذکرہ ص ۳۶۰، طبع دوم))

مرزا رحمتہ للعالمین ہے..... قادیانیوں کا عقیدہ ہے کہ رحمتہ للعالمین مرزا غلام احمد قادیانی ہے۔ (نعوذ باللہ) (تذکرہ ص ۸۳، طبع دوم)

طبع سید الاولین اور آخرین ہے..... مرزائی اخبار الفضل مورخہ ۲۶ ستمبر ۱۹۱۵ء کی اشاعت میں لکھتا ہے کہ وہ مرزا وہی ختم المرسلین تھا۔ وہی فخرالاولین و آخرین ہے۔ جو آج سے تیرہ سو برس پہلے رحمتہ للعالمین بن کر آیا تھا۔ (نعوذ باللہ) (قادیانی مذہب ص ۲۶۴)

مرزا قادیانی باعث تخلیق کائنات ہے..... قادیانی عقیدہ ہے کہ آسمان و زمین اور تمام کائنات کو صرف اور صرف مرزا قادیانی کی خاطر پیدا کیا گیا۔ (نعوذ باللہ) (حقیقتہ الوحی ص ۹۹)

مرزا قادیانی کی روحانیت آنخضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم سے زیادہ تھی..... قادیانی عقیدہ ہے کہ آنخضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کا زمانہ روحانی ترقیات کی طرف پہلا قدم تھا اور مرزا قادیانی کے زمانے میں روحانیت کی پوری تجلی ہوئی۔ (نعوذ باللہ) (خطبہ الہامیہ ص ۱۷۷، طبع اول)

طبع قادیانی کا تخت سب سے اونچا تھا..... قادیانی عقیدہ ہے کہ آسمان سے بہت سے تخت اترے لیکن مرزا قادیانی کا تخت سب سے اونچا بچھایا گیا۔ (نعوذ باللہ) (حقیقتہ الوحی ص ۸۹)

مرزا قادیانی کو بڑی فتح نصیب ہوئی..... قادیانی عقیدہ ہے کہ آنخضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کو چھوٹی فتح نصیب ہوئی تھی اور بڑی یعنی فتح مبین مرزا قادیانی کو ہوئی۔ (نعوذ باللہ) (خطبہ الہامیہ ص ۱۹۳)

مرزا قادیانی کا اسلام افضل ہے..... قادیانی عقیدہ ہے کہ آنخضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے زمانے کا اسلام پہلی رات کے چاند کی طرح ناقص اور بے نور تھا اور مرزا قادیانی کے زمانے کا اسلام چودھویں رات کے چاند کی طرح تاباں اور درخشاں ہے۔ (نعوذ

باللہ) (خطبہ الہامیہ ص ۹۳ طبع اول)

**مرزا قادیانی کے معجزے آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم سے زیادہ ہیں**

قادیانی عقیدہ ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے معجزات تین ہزار تھے (تحفہ گولڑویہ ص ۶۳) اور مرزا قادیانی کے معجزے تین لاکھ سے بھی زیادہ ہیں۔ (نعوذ باللہ) ("حقیقتہ الوحی" ص ۶۷)

**مرزا قادیانی ذہنی طور پر آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم سے افضل ہے**

قادیانی عقیدہ ہے کہ مرزا قادیانی کا ذہنی ارتقاء آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم سے زیادہ ہے (نعوذ باللہ) (ریویو مئی ۱۹۲۹ء بحوالہ قادیانی مذہب ص ۲۴۱)

**☆ مرزا قادیانی کی روحانیت آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے اعلیٰ ہے۔**

قادیانی عقیدہ ہے کہ مرزا قادیانی کی روحانیت آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے اقویٰ، اکمل اور اشد ہے ("خطبہ الہامیہ" ص ۱۸۱)

**آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم مرزا قادیانی کی شکل میں دوبارہ تشریف لائے ہیں.....** قادیانی عقیدہ ہے کہ

محمد پھر اتر آئے ہیں ہم میں ۔ اور آگے سے بڑھ کر ہیں اپنی شاں میں
محمد دیکھنے ہوں جس نے اکمل ۔ غلام احمد کو دیکھے قادیاں میں

(نعوذ باللہ)

(اخبار "بدر" قادیان جلد نمبر ۴۲ مورخہ ۲۵ اکتوبر ۱۹۰۶ء)

**نبیوں سے مرزا قادیانی کی بیعت کا عہد.....** قادیانی عقیدہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے حضرت آدم علیہ السلام سے لے کر حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم تک ہر ایک نبی سے مرزا قادیانی پر ایمان لانے اور اس کی بیعت و نصرت کا عہد لیا تھا۔ (نعوذ باللہ)

(اخبار "الفضل" ۲۶ فروری ۱۹۲۴ء "قادیانی مذہب" ص ۳۴۰)

**آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی پیروی باعث نجات نہیں.....** قادیانی عقیدہ ہے کہ اس زمانے میں آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی پیروی باعث نجات نہیں بلکہ صرف مرزا قادیانی کی پیروی سے نجات ہو گی۔ (نعوذ باللہ)

("اربعین" نمبر۴، ص ۷ حاشیہ)

ہر انسان محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم سے بھی بڑھ سکتا ہے..... قادیانی عقیدہ ہے کہ یہ بالکل صحیح بات ہے کہ ہر شخص ترقی کر سکتا ہے اور بڑے سے بڑا درجہ پا سکتا ہے۔ حتیٰ کہ محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم سے بھی بڑھ سکتا ہے۔ (نعوذ باللہ) (ڈائری مرزا محمود ابن مرزا قادیانی۔ اخبار "الفضل" ۱۷ر جولائی ۱۹۲۲ء)

مرزا قادیانی جو چاہے کر سکتا ہے..... قادیانی عقیدہ ہے کہ مرزا قادیانی جس بات کا ارادہ کرتا ہے وہ مرزا قادیانی کے حکم سے فی الفور ہو جاتی ہے۔ (نعوذ باللہ) (تذکرہ ص ۵۲۵، ۶۵۶، ۸۲۶۔ "حقیقتہ الوحی" ص ۱۰۵)

قادیان کی برکتیں..... قادیانی عقیدہ ہے کہ قادیان کی زمین پر مکہ مکرمہ اور مدینہ منورہ والی برکات نازل ہوتی ہیں۔ (نعوذ باللہ) (بیان میاں محمود احمد ابن مرزا قادیانی۔ اخبار الفضل ۱۱ ستمبر ۱۹۳۲ء)

قادیان کا حج..... قادیانی عقیدہ ہے کہ قادیان آنا ظلی حج ہے اور اب مکے والا حج خشک ہو گیا ہے۔ کیونکہ آج کل مکہ میں حج کے مقاصد پورے نہیں ہوتے۔ (نعوذ باللہ) ("قادیانی مذہب" ص ۳۶۲) (پیغام صلح ۱۹ اپریل ۱۹۳۳ء)

مرزا قادیانی نے تمام کمالات محمدیؐ حاصل کر لئے..... قادیانی عقیدہ ہے کہ ہر ایک نبی کو اپنی استعداد اور کام کے مطابق کمالات حاصل ہوتے تھے کسی کو زیادہ کسی کو کم۔ مگر مسیح موعود کو اس وقت نبوت ملی جب اس نے نبوت محمدیہؐ کے تمام کمالات کو حاصل کر لیا۔ (نعوذ باللہ) (کلمتہ الفصل ص ۱۱۳ مرزا بشیر احمد ابن مرزا قادیانی)

نبیؐ پاک نے مرزا قادیانی کو نبی اللہ کے نام سے پکارا..... یہ ثابت شدہ امر ہے کہ مسیح موعود اللہ تعالیٰ کا ایک رسول اور نبی تھا جس کو نبی کریم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے نبی اللہ کے نام سے پکارا اور وہی نبی تھا جس کو خود اللہ تعالیٰ نے اپنی وحی میں یا ایھا النبی کے الفاظ سے مخاطب کیا۔ (معاذ اللہ)

("کلمتہ الفصل" ص ۱۱۴، مصنف مرزا بشیر احمد ابن مرزا قادیانی)

یہ ہیں قادیانیوں کے وہ کفریہ عقائد جنہیں پڑھ کر رگوں میں خون کھولنے لگتا ہے اور ہر پڑھنے والا مسلمان غم و غصہ کا ایک مجسم طوفان بن جاتا ہے اور اس کے دل میں

قادیانیت کا سر کچلنے کا جذبہ جہاد جوش مارنے لگتا ہے۔

**مسلمانو! اٹھو! خواب غفلت سے اٹھو!!.....** مرزا قادیانی کی اسلام دشمن اولاد اپنے مرتد باپ کی فتنہ ارتداد کی بھڑکائی ہوئی آگ کو پھر ہوا دے رہی ہے۔ قادیانیت کی آندھیاں چراغ ختم نبوت کو گل کرنے کے لئے چل رہی ہیں۔ مرزا قادیانی کا برپا کردہ فتنہ ارتداد شجر اسلام کو (معاذ اللہ) جڑوں سے اکھاڑ دینا چاہتا ہے۔ جھوٹی نبوت کا اژدھا ہماری نئی نسل کے ایمانوں کو نگلنے کے لئے بڑھا چلا آرہا ہے۔ دنیا کے مختلف حصوں میں مرزا قادیانی کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی جگہ متعارف کروایا جا رہا ہے۔ کلمہ طیبہ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی جگہ مرزا قادیانی کا نام استعمال کیا جا رہا ہے۔

اب سوچنے کا مقام ہے کہ وہ کون سا مسلمان ہے جو روح کو تڑپا دینے اور دل کو ہلا دینے والے ان حالات میں آنکھیں بند کر کے بیٹھا رہے۔ وہ کون سا مسلمان ہے جو رسول برحق صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی توہین تو سنے لیکن ہاتھ پاؤں توڑ کر اور لبوں پر مہر سکوت لگا کر بیٹھا رہے؟۔

**مسلمانو اٹھو!.....** رسول رحمت کا کلمہ پڑھنے والو اٹھو! ناموس محبوب رب العالمین کا تحفظ کرو۔ تاج و تخت ختم نبوت کی چوکیداری کرو۔ قادیانیوں کی زبان بے لگام کو لگام دو۔ ختم نبوت کا عالم گیر پیغام، عالم میں پہنچا دو اپنے بچوں کو زیور تعلیم ختم نبوت سے آراستہ کرو۔ اپنے حلقہ احباب میں مسئلہ ختم نبوت کو اچھی طرح متعارف کراؤ تاکہ کسی کی متاع ایمان نہ لٹ سکے اور کوئی بھی قادیانیوں کے دام ہمرنگ زمین میں نہ پھنس سکے۔

**اے اہل اسلام! سنو گوش ہوش سے سنو!** قادیانیوں کا ڈائریکٹ ٹکراؤ ہماری آنکھوں کے نور، دلوں کے سرور جناب محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ذات اقدس سے ہے۔ ان کا واحد مقصد نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی نبوت کو مٹا کر مرزا قادیانی کی نبوت کو چلانا (نعوذ باللہ) اور تاج ختم نبوت مرزا قادیانی کے سر پر رکھنا ہے۔ (استغفر اللہ، العیاذ باللہ) اور کوئی بھی گنہگار مسلمان اس ناپاک جسارت کو برداشت نہیں کر سکتا۔ اور جو بھی مسلمان ختم نبوت کے اس جہاد میں شریک ہے، وہ جناب خاتم النبیین صلی اللہ

علیہ وآلہ وسلم کی ختم نبوت کا سپاہی ہے اور ہادی برحق صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا "دنیا میں جو شخص جس کے ساتھ محبت کرتا ہوگا۔ قیامت کے روز اسی کے ساتھ ہوگا"۔

اس حدیث کو مدار نجات سمجھتے ہوئے چاہئے کہ ہم اپنے پیارے آقا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ختم نبوت کا دفاع کر کے سید المرسلین صلی اللہ علیہ وسلم سے محبت کا تعلق پیدا کرلیں۔ تاکہ حشر کے روز آمنہؓ کے لال سرور کائنات صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے جھنڈے تلے ہوں۔ (آمین ثم آمین)

مسلمانو! زندگی کا بھروسہ نہیں۔ معلوم نہیں یہ کاروان زیست کب لٹ جائے۔ پتہ نہیں یہ سفینہ حیات کب موت کے گہرے پانیوں میں غرق ہو جائے۔ کون جانتا ہے کب عزرائیل کی آمد ہو اور ہمارا یہ گلشن ہستی اجڑ جائے اور دنیا کی محبت میں ہمارے دلوں میں آباد آرزوؤں اور تمناؤں کے سینکڑوں تاج محل منہدم ہو جائیں۔

اے فرزندان توحید! اگر قبر کی تاریک کوٹھڑی میں آقائے نامدار صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی پہچان چاہتے ہو تو ختم نبوتؐ کے لئے کام کرو۔

☆ اگر حشر کی ہولناک و خوفناک گھڑیوں میں شافع محشر صلی اللہ علیہ وسلم کی شفاعت چاہتے ہو تو تاج و تخت ختم نبوت کی نگہبانی کرو۔

اگر ساقی کوثر صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ہاتھوں جام کوثر پینا چاہتے ہو تو ناموس رسالتؐ کی پاسبانی کرو۔

اگر حشر کی وحشت ناک گرمی میں حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی کالی کملی کا ٹھنڈا سایہ چاہتے ہو تو ختم نبوتؐ کے کام کو سنبھالو۔ (آمین ثم آمین)

## قادیانی مسلمانوں کو کیا سمجھتے ہیں؟

قادیانی ختم نبوتؐ کے منکر' مرتد' زندیق اور توہین رسالتؐ کے مرتکب ہیں۔ پوری ملت اسلامیہ انہیں کافر قرار دے چکی ہے۔ لیکن کمال ڈھٹائی کی بات یہ ہے کہ قادیانی اپنے آپ کو راسخ العقیدہ' سچا اور سچا مسلمان کہتے ہیں اور دیگر مسلمانوں کو کافر قرار دیتے ہیں۔ ان کے نزدیک مسلمان صرف وہ ہے جو مرزا قادیانی پر ایمان لاتا ہے اور

اسے اللہ کا سچا نبی اور رسول مانتا ہے۔ مسلمانوں کے بارے میں قادیانیوں کے جو مذہبی عقائد ہیں' وہ کچھ یوں ہیں۔

خدا کے نافرمان اور جہنمی..... "جو شخص تیری پیروی نہیں کرے گا اور تیری جماعت میں داخل نہیں ہو گا' وہ خدا اور رسول کی نافرمانی کرنے والا جہنمی ہے"۔ ("اشتہار" مرزا غلام احمد قادیانی مندرجہ "تبلیغ رسالت" جلد نمبر۹' ص ۲۷)

رنڈیوں کی اولاد..... "میری ان کتابوں کو ہر مسلمان محبت کی نظر سے دیکھتا ہے اور اس کے معارف سے فائدہ اٹھاتا ہے اور میری دعوت کی تصدیق کرتا ہے اور اسے قبول کرتا ہے۔ مگر رنڈیوں (بدکار عورتوں) کی اولاد نے میری تصدیق نہیں کی"۔ ("آئینہ کمالات اسلام" ص ۵۴۷' مصنفہ مرزا قادیانی)

مرد سور' عورتیں کتیاں..... "میرے مخالف جنگلوں کے سور ہو گئے اور ان کی عورتیں کتیوں سے بڑھ گئیں"۔ ("نجم الہدیٰ" ص ۱۵ مصنفہ مرزا قادیانی)

حرام زادے..... "جو ہماری فتح کا قائل نہیں ہو گا سمجھا جائے گا کہ اس کو ولد الحرام بننے کا شوق ہے اور حلال زادہ نہیں"۔ ("انوار اسلام" ص ۳۰ مصنفہ مرزا قادیانی)

پوری ملت اسلامیہ کافر..... (۱) "کل مسلمان جو حضرت مسیح موعود (مرزا) کی بیعت میں شامل نہیں ہوئے' خواہ انہوں نے حضرت مسیح موعود کا نام بھی نہیں سنا' وہ کافر ہیں اور دائرہ اسلام سے خارج ہیں" ("آئینہ صداقت" ص ۳۵ مصنفہ مرزا محمود احمد ابن مرزا قادیانی)

(۲) "ایسا شخص جو موسیٰ کو مانتا ہے مگر عیسیٰ کو نہیں مانتا یا عیسیٰ کو مانتا ہے مگر محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو نہیں مانتا یا محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو مانتا ہے مگر مسیح موعود (مرزا) کو نہیں مانتا وہ نہ صرف کافر بلکہ پکا کافر اور دائرہ اسلام سے خارج ہے ("کلمتہ الفصل" ص ۱۱۰ مرزا بشیر احمد ابن مرزا قادیانی)

ابو جہل کی پارٹی..... قادیانیوں کا اخبار الفضل ۳ جنوری ۱۹۵۲ء کی اشاعت میں پوری ملت اسلامیہ کی تضحیک کرتا اور چیلنج کرتا ہوا لکھتا ہے۔ "ہم فتح یاب ہوں گے۔ ضرور تم مجرموں کی طرح ہمارے سامنے پیش ہو گے' اس وقت تمہارا حشر بھی وہی ہو گا جو فتح مکہ کے دن ابو جہل اور اس کی پارٹی کا ہوا۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

انا خاتم النبیین لا نبی بعدی ﷺ

## اٹھو مسلمانو! قادیانی قرآن بدل رہے ہیں

# قرآن مجید میں ردوبدل

## قادیانیوں کی دینِ اسلام کے خلاف ایک بھیانک سازش

برادران اسلام!

قرآن مجید فرقان حمید جو کائنات کے تمام جن و انس کے لئے دستور حیات و منبع ہدایت ہے جو حق کے متلاشیوں کے لئے شمع فروزاں ہے۔ جس کی تابانیوں اور ضیا پاشیوں میں ہم زندگی کے تمام مسائل کا حل ڈھونڈ سکتے ہیں جو دین و دنیا میں مسلمان کا امام ہے۔ جس کی صداقت بیان کرتے ہوئے رب ذوالجلال نے قرآن حکیم کے آغاز ہی میں اعلان کر دیا **ذلک الکتاب لا ریب فیہ** (یہ وہ کتاب ہے جس میں کوئی شک نہیں) خدا کی عظیم ترین اور آخری کتاب جو اس کے عظیم ترین اور آخری نبیؐ پر نازل ہوئی' اس کے بارے میں معلم کائنات نبی رحمت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنی امت کو یہ سرٹیفکیٹ دے دیا۔

میرے بعد دو چیزوں کو تھام کر رکھنا تم کبھی گمراہ نہیں ہو گے۔ (۱) اللہ کا قرآن (۲) میری سنت۔

برادران اسلام!

قرآن اور مسلمانوں کا تعلق روح اور جسم کا تعلق ہے۔ اگر قلب میں قرآن کی مشعل روشن ہو تو جسم میں زندگی کا نور موجود ہے اور اگر نعوذ باللہ دل میں قرآن کی شمع کا نور نہیں ہے تو پھر جسم میں ہر طرف موت کا اندھیرا ہے۔ المختصر قرآن ہی مسلمان کا سرمایہ ایمان اور دستور حیات ہے۔

لیکن دشمنان اسلام اس بات سے بخوبی آشنا ہیں کہ جب تک امت مسلمہ کا تعلق اس عظیم کتاب کے ساتھ ہے' دنیا جہاں کی ساری شیطانی اور طاغوتی طاقتیں مل کر بھی اسے زیر نہیں کر سکتیں۔ لہٰذا ظہور اسلام سے لے کر آج تک اس "کتاب مبین"

کے خلاف بڑی سنگین اور بھیانک سازشیں تیار کی گئیں لیکن خاک قادیان سے اٹھنے والے ایک جھوٹے مدعی نبوت مرزا غلام احمد قادیانی جہنم مکانی نے اپنی جھوٹی اور انگریزی نبوت چلانے اور چمکانے کے لئے قرآن مجید میں تحریفات کا ایک ایسا طوفان برپا کیا جسے دیکھ کر اسلام کے ازلی دشمن یہود و نصاریٰ بھی دنگ رہ گئے۔ اس کذاب نے قرآن کی پوری کی پوری آیات کو حذف کر دیا۔ جہاں چاہا قرآن سے الفاظ نکال لئے اور اپنے من گھڑت الفاظ لگا لئے۔ جہاں جی چاہا قرآن کے معانی کو اپنی مرضی کے مطابق بدل دیا۔ جہاں طلب محسوس کی قرآنی آیات کی شان نزول کو بدل کر اسے اپنے تئیں منسوب کر لیا۔

مرتد عصر اور زندیق زماں مرزا قادیانی ہیضہ کے مرض میں گرفتار ہوا اور ۲۶ مئی ۱۹۰۸ء کو برانڈرتھ روڈ لاہور کی ایک بلڈنگ کے ٹٹی خانہ میں اوندھے منہ گرا اور ختم نبوت کا یہ ڈاکو سوئے جہنم روانہ ہوا اور نبوت کے جھوٹے دعویداروں اسود عنسی و مسیلمہ کذاب وغیرھم کے ساتھ جہنم کا ایندھن بنا۔

مرزا قادیانی تو لعنتوں کا طوق پہن کر اور ذلت و رسوائی کی گٹھڑی اٹھا کر اس دار فانی سے چلا گیا لیکن اپنے پیچھے مرتدوں اور زندیقوں کی ایک جماعت چھوڑ گیا۔ آج بھی مرزا قادیانی کی اولاد اور اس کے چیلے اپنے گرد گھنٹال کے کفریہ طریقہ کار پر چلتے ہوئے قرآن میں تحریفات کے قبیح دھندے میں مصروف ہیں۔

آج کل جنوبی ایشیا ان کی گھناؤنی سازشوں کا مرکز بنا ہوا ہے۔ قادیانیوں نے ہزاروں کی تعداد میں تحریف شدہ قرآن تقسیم کر دیئے جن میں قرآنی آیات میں رد و بدل کر کے اپنی مرضی کے مطابق پیش کیا ہے اور مرزا قادیانی کو خدا کا نبی اور رسول ثابت کیا ہے۔ افریقہ کے مسلمان اس صورت حال سے سخت پریشان ہیں۔ خاص کر نو مسلموں کو اصلی قرآن اور تحریف شدہ قرآن میں تمیز کرنا مشکل ہو رہا ہے۔ ان سنگین حالات سے نبٹنے کے لئے افریقہ کے مسلمانوں نے عالم اسلام کے تمام مسلمان بھائیوں کو مدد کے لئے پکارا ہے۔ عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت نے فوری طور پر ان کی مدد کا سامان کیا۔ رسائل میں اشتہارات دیئے' مخیر حضرات سے اپلیں کیں۔ جس کے نتیجہ میں جناب خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پروانوں نے ہزاروں کی تعداد میں قرآن پاک خرید کر افریقہ روانہ کئے ہیں اور مزید قرآن پاک جنوبی افریقہ پہنچانے کے لئے مجلس دن رات کوشاں ہے تاکہ

تحریف قرآن کے اس سیلاب کو روکا جاسکے۔

دیکھئے قرآن پاک کی وہ آیات جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے متعلق ہیں۔ ان آیات بینات پر مرزا قادیانی کس طرح غاصبانہ قبضہ کرتا ہے چند نمونے پیش کئے جاتے ہیں۔

۱۔ میرے پر وحی ہوئی۔ قُلْ یٰاَیُّھَا النَّاسُ اِنِّیْ رَسُوْلُ اللّٰہِ اِلَیْکُمْ جَمِیْعًا (تذکرہ ص۔ ۳۵۲ مصنفہ مرزا قادیانی)

۲۔ الہام ہوا تو سراجاً منیراً یعنی چمکتا ہوا چراغ ہے۔ (تذکرہ ص۔ ۵۲، مصنفہ مرزا قادیانی)

۳۔ الہام ہوا یٰاَیُّھَا الْمُدَّثِّرُ (تذکرہ ص۔ ۵۱ مصنفہ مرزا قادیانی)

۴۔ الہام ہوا وَمَا اَرْسَلْنٰکَ اِلَّا رَحْمَۃً لِّلْعٰلَمِیْنَ (تذکرہ ص۔ ۵۱ مصنفہ مرزا قادیانی)۔

۵۔ الہام ہوا اِنَّا اَعْطَیْنٰکَ الْکَوْثَرَ اے (مرزا) ہم نے آپ کو کوثر دیا۔ (تذکرہ ص۔ ۹۴ مصنفہ مرزا قادیانی)

تمام مسلمان جانتے ہیں کہ مندرجہ بالا تمام آیات میں رسول رحمت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے خطاب ہے لیکن مسیلمہ پنجاب مرزا قادیانی ان تمام آیات کو اپنے تئیں منسوب کرتا ہے۔ (لعنت بر تو و بر کارِ تو)

اب ذرا دل پر ہاتھ رکھ کر اور جگر کو تھام کر مرزا قادیانی کی قرآن میں تحریفات دیکھئے اور قرآن کے اس ڈاکو پر بے شمار لعنتیں بھیجئے۔

## تحریفِ قرآنِ حکیم لفظی......۱۔ اصل آیت قرآن۔

وَمَا اَرْسَلْنَا مِنْ قَبْلِکَ مِنْ رَّسُوْلٍ وَّلَا نَبِیٍّ اِلَّا اِذَا تَمَنّٰی اَلْقَی الشَّیْطٰنُ فِیْ اُمْنِیَّتِہٖ۔ (سورہ حج۔ پ۔ ۱۷، ع ۷، آیت۔ ۵۲)

تحریف شدہ آیت۔

وَمَا اَرْسَلْنَا مِنْ رَّسُوْلٍ وَّلَا نَبِیٍّ اِلَّا اِذَا تَمَنّٰی اَلْقَی الشَّیْطَانُ فِیْ اُمْنِیَّتِہٖ......الخ (ازالہ اوہام ص۔ ۶۲۹ دافع الوساوس مقدمہ حقیقت اسلام ص۔ ۳۳۰ روحانی خزائن ص۔ ۴۳۹)

مرزا قادیانی نے قرآن شریف کی آیت سے مِنْ قَبْلِکَ خارج کر دیا ہے کیونکہ اگر مِنْ قَبْلِکَ یہاں رہتا تو مرزا کی نبوت کا ٹھکانہ نہ بنتا۔

۲۔ اصل آیت قرآن شریف۔

وَجَاھِدُوْا بِاَمْوَالِکُمْ وَاَنْفُسِکُمْ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰہِ (سورہ توبہ رکوع نمبر ۶ پارہ نمبر ۱۰ آیت نمبر ۴۱)

مرزا قادیانی کی تحریف کردہ آیت۔

اَنْ یُّجَاھِدُوْا فِیْ سَبِیْلِ اللّٰہِ بِاَمْوَالِھِمْ وَاَنْفُسِھِمْ (سورہ توبہ رکوع ۶)

(اہل اسلام اور عیسائیوں میں مباحثہ) ص۔ ۱۹۴، (جنگ مقدس) ۵ جون ۱۸۹۳ء)

مرزا قادیانی نے اَنْ یُّجَاھِدُوْا بِاَمْوَالِھِمْ وَاَنْفُسِھِمْ اپنی طرف سے داخل کیا اور وَجَاھِدُوْا

بِاَمْوَالِکُمْ وَ اَنْفُسِکُمْ کو خارج کر کے فی سبیل اللہ کو آخر سے اٹھا کر درمیان میں رکھ دیا۔

یہاں مسلمانوں سے خطاب اور جہاد کا حکم تھا۔ مرزا قادیانی نے مخاطب سے صیغے حذف کر کے جہاد کے حکم کو ختم کرنے کی کوشش کی۔ مرزا قادیانی کے نزدیک جہاد حرام ہے۔ ملاحظہ ہو ۔ "چھوڑ دو اے دوستو جہاد کا خیال"۔

۳۔ آیت قرآن حکیم

کُلُّ مَنْ عَلَیْھَا فَانٍ ○ وَّ یَبْقٰی وَجْہُ رَبِّکَ ذُوالْجَلٰلِ وَالْاِکْرَامِ ○ (الرحمٰن پ۔۲۷)

مرزا قادیانی کی تحریف کردہ آیت

کُلُّ شَیْئٍ فَانٍ وَّ یَبْقٰی وَجْہُ رَبِّکَ ذُوالْجَلٰلِ وَالْاِکْرَامِ (ازالہ اوہام ص۱۳۶)

مَنْ عَلَیْھَا غائب' شَیْئٍ زائد اور دو آیتوں کو ایک آیت تحریر کیا۔

۴۔ اصل آیت قرآن مجید۔

وَلَقَدْ اٰتَیْنٰکَ سَبْعًا مِّنَ الْمَثَانِیْ وَ الْقُرْاٰنَ الْعَظِیْمَ (الحجر......پ۔۱۴' آیت۸۷)

تحریف شدہ آیت۔

اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا ہے۔ اِنَّا اٰتَیْنٰکَ سَبْعًا مِّنَ الْمَثَانِیْ وَالْقُرْاٰنِ الْعَظِیْمِ (براہین احمدیہ ص۔۵۵۸)

ولقد غائب انا زائد قرآن میں ن پر زبر ہے اور کتاب میں زیر ہے۔ العظیم کے م پر زبر اور مرزا کی کتاب میں زیر ہے۔

عجیب بات ہے کہ اشاریہ براہین احمدیہ ص۔۳۰۷ میں اس آیت کو صحیح لکھا گیا ہے۔

۵۔ اصل آیت قرآن شریف

اَلَمْ یَعْلَمُوْٓا اَنَّہٗ مَنْ یُّحَادِدِ اللّٰہَ وَ رَسُوْلَہٗ فَاَنَّ لَہٗ نَارَ جَھَنَّمَ خَالِدًا فِیْھَا ذٰلِکَ الْخِزْیُ الْعَظِیْمُ

قادیانی تحریف

قَوْلِہٖ تَعَالٰی ۔ اَلَمْ یَعْلَمُوْٓا اَنَّہٗ مَنْ یُّحَادِدِ اللّٰہَ وَرَسُوْلَہٗ یُدْخِلْہُ نَارًا خَالِدًا فِیْھَا ذٰلِکَ الْخِزْیُ الْعَظِیْمُ ۔ (الجزو نمبر۱۰ سورہ توبہ) (حقیقتہ الوحی ص۔۱۳۰)

مرزا قادیانی نے یدخلہ اپنی طرف سے داخل کیا اور فَاَنَّ لَہٗ نَارَ جَھَنَّمَ کو خارج کر دیا۔

۶۔ یٰٓاَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْٓا اِنْ تَتَّقُوا اللّٰہَ یَجْعَلْ لَّکُمْ فُرْقَانًا وَّ یُکَفِّرْ عَنْکُمْ سَیِّاٰتِکُمْ وَ یَغْفِرْلَکُمْ وَ اللّٰہُ ذُوالْفَضْلِ الْعَظِیْمِ

مرزا قادیانی کی تحریف کردہ آیت۔

یٰٓاَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْٓا اِنْ تَتَّقُوا اللّٰہَ یَجْعَلْ لَّکُمْ فُرْقَانًا وَّ یُکَفِّرْ عَنْکُمْ سَیِّاٰتِکُمْ وَیَجْعَلْ لَّکُمْ نُوْرًا تَمْشُوْنَ بِہٖ...... (انفال ع۔۷) (دافع الوساوس ۱۷۷ آئینہ کمالات)

وَیَجْعَلْ لَّکُمْ نُوْرًا تَمْشُوْنَ بِہٖ مرزا قادیانی نے داخل کیا۔ وَ یَغْفِرْلَکُمْ وَاللّٰہُ ذُوالْفَضْلِ الْعَظِیْمِ خارج کیا۔

۷۔ اصل آیت قرآن شریف۔

وَمَا اَرْسَلْنَا مِنْ قَبْلِکَ مِنْ رَّسُوْلٍ اِلَّا نُوْحِیْٓ اِلَیْهِ اَنَّهٗ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنَا فَاعْبُدُوْنِ

مرزا قادیانی کی تحریف کردہ آیت

وَمَا اَرْسَلْنَا مِنْ قَبْلِکَ مِنْ رَّسُوْلٍ وَّلَا نَبِیٍّ وَّلَا مُحَدَّثٍ اِلَّآ اِذَا تَمَنّٰٓی اَلْقَی الشَّیْطٰنُ فِیْٓ اُمْنِیَّتِهٖ فَیَنْسَخُ اللّٰهُ مَا یُلْقِی الشَّیْطٰنُ ثُمَّ یُحْکِمُ اللّٰهُ اٰیٰتِهٖ (براہین احمدیہ ۳۴۸) اشاریہ (براہین احمدیہ ۳۸)

وَمَا اَرْسَلْنَا مِنْ قَبْلِکَ مِنْ رَّسُوْلٍ وَّ النِّسَآءِ۔ (۲۱، ۲۵، ۵۲۸ ح حصہ چہارم)

ناظرین دیکھئے اصل آیت من رسول تک تحریر کی گئی آگے اپنی طرف سے ساری عبارت لگائی اور محدث کا لفظ جو سارے قرآن مجید میں نہیں ہے داخل کر دیا۔ یہ سارا ڈھونگ مرزا قادیانی نے اپنے آپ کو محدث و ملہم من اللہ ثابت کرنے کے لئے رچایا۔

## کلمہ طیبہ اور درود شریف میں تحریف

**مسلمانوں کا کلمہ**...... لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ......

اللہ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں حضرت محمد اللہ کے رسول ہیں۔

**قادیانی امت کا کلمہ**...... لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ اَحْمَدُ رَّسُوْلُ اللّٰهِ

اللہ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں احمد (مرزا غلام احمد) اللہ کے رسول ہیں۔

نوٹ.......... محمد حذف کر کے احمد لگا دیا ہے۔ مرزا ناصر احمد کے دورہ افریقہ پر تصویری کتاب AFRICA SPEAKS پر "احمدیہ سنٹرل ماسک۔" نائیجیریا کا فوٹو موجود ہے وہاں پر یہ کلمہ لکھا ہوا ہے۔



**مسلمانوں کا درود شریف**..... اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَ عَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَ عَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ

**قادیانی امت کا درود**..... اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاَحْمَدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّاَحْمَدٍ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ اَحْمَدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّاَحْمَدٍ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَ عَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ۔

ضیاء الاسلام پریس قادیان کے مطبوعہ رسالہ درود شریف ص۔ ۳۴ پر یہ درود شریف لکھا ہوا ہے۔

## قادیانیوں کے قرآن کے بارے میں کفریہ عقائد

**ا۔ قصے کہانیوں کی کتاب**..... "قرآن پہلوں کی قصے کہانیاں ہیں" (نعوذ باللہ)
("آئینہ کمالات" مطبع لاہوری ص ۲۹۴)

**۲۔ صرفی و نحوی غلطیاں**..... "قرآن میں صرفی و نحوی غلطیاں ہیں" (معاذ اللہ)
("حقیقۃ الوحی" ص ۳۰۴)

**۳۔ قرآن اور میری وحی ایک ہیں**..... "قرآن کریم اور میری وحی میں کوئی فرق نہیں" (معاذ اللہ) ("نزول مسیح" ص ۹۹)

**۴۔ میرے الفاظ خدا کے الفاظ ہیں**..... "میرے منہ کے لفظ خدا کے لفظ تھے" (معاذ اللہ) ("تذکرہ" ص ۲۰)

**۵۔ قرآن اٹھا لیا گیا ہے**..... قادیانیوں کا عقیدہ ہے کہ قرآن حکیم ۱۸۵۷ء میں اٹھا لیا گیا تھا۔

**۶۔ ہم نے قرآن کو قادیان کے قریب نازل کیا ہے**..... **انا انزلنا قریبا من القادیان** "ہم نے قرآن کو قادیان کے قریب نازل کیا" ("ازالہ اوہام" ص ۳۲/۷۵، ص ۳۴/۷۷ مرزا قادیانی)

کی! کیا شان ہے تیری اے قادیانی نبوت! (مولف)

**فاتر العقل ......** "بعض اوقات کوئی دوست حضور کے لیے گرگابی (جوتا) ہدیتہ" لاتا تو آپ بسا اوقات دایاں پاؤں' بائیں میں ڈال لیتے تھے اور بایاں' دائیں میں۔ چنانچہ اس تکلیف کی وجہ سے آپ دیسی جوتا پہنتے تھے۔ اسی طرح کھانا کھانے کا یہ حال تھا کہ خود فرمایا کرتے تھے' ہمیں تو اس وقت پتا لگتا ہے کہ کیا کھا رہے ہیں' جب کھانا کھاتے کھاتے کوئی کنکر وغیرہ کا ریزہ دانت کے نیچے آ جاتا ہے"۔

("سیرت المہدی" حصہ دوم' ص۵۸' مصنفہ بشیر احمد قادیانی ابن مرزا قادیانی)

**تماش بین ......** مرزا قادیانی کا نام نہاد صحابی مفتی محمد صادق بیان کرتا ہے:

"ایک شب دس بجے کے قریب میں تھیٹر میں چلا گیا جو مکان کے قریب ہی تھا اور تماشہ ختم ہونے پر دو بجے رات کو واپس آیا۔ صبح منشی ظفر احمد صاحب نے میری عدم موجودگی میں حضرت صاحب کے پاس میری شکایت کی کہ مفتی صاحب رات کو تھیٹر چلے گئے تھے۔ حضرت صاحب نے فرمایا' ایک دفعہ ہم بھی گئے تھے"۔

("ذکر حبیب" ص۱۸' مصنفہ مفتی محمد صادق)

اس "دین" کے کیا کہنے جس میں "نبی" بھی تھیٹر میں اور "صحابی" بھی تھیٹر میں۔ (مولف)

**دلال ......** "بیان کیا مجھ سے میاں عبداللہ صاحب سنوری نے کہ جب میاں ظفر احمد کپور تھلوی کی پہلی بیوی فوت ہو گئی تو حضرت نے کہا کہ ہمارے گھر دو لڑکیاں رہتی ہیں' میں ان کو لاتا ہوں' آپ جس کو پسند کریں نکاح کر دیا جائے۔ چنانچہ حضور نے ان دونوں لڑکیوں کو بلا کر کمرے کے باہر کھڑا کر دیا۔ پھر اندر آ کر (میاں ظفر احمد سے) کہا کہ آپ چک کے اندر سے دیکھ لیں۔ میاں ظفر احمد نے دیکھ لیا تو لڑکیاں چلی گئیں اور حضرت صاحب نے پوچھا' بتاؤ کون پسند ہے؟ انہوں نے کہا کہ لمبے منہ والی تو حضرت نے فرمایا' ہمارے خیال میں گول منہ والی اچھی ہے۔ پھر فرمایا لمبے منہ والی کا چہرہ بیماری وغیرہ کے بعد بدنما ہو جاتا ہے لیکن گول چہرہ کی خوبصورتی قائم رہتی ہے"۔ ("سیرت المہدی" جلد اول' ص۲۵۹' مصنفہ مرزا بشیر احمد ابن مرزا قادیانی)

یہ خوبرو دوشیزائیں کون تھیں؟ ان کے والدین کہاں تھے؟ بیٹیوں کے رشتے ناتے تو ہمیشہ والدین کرتے ہیں لیکن یہاں سب کچھ مرزا قادیانی کے ہاتھ میں ہے۔ کیا وہ اور ان جیسی درجنوں لڑکیاں اغوا شدہ تھیں اور مرزا قادیانی عورتوں کا کاروبار کرتا تھا؟ مرید بے مراد کی بیوی داغ مفارقت دیتی ہے۔ مرزا قادیانی فوراً وہاں پہنچتا ہے اور اسے کہتا ہے کہ تیری ضرورت میرے پاس ہے...... وہ لڑکیاں لاتا ہے...... لڑکیاں انتخاب کے لیے کھڑی کر دی جاتی ہیں..... ورائٹی دکھاتا ہے...... ایک لمبے منہ والی' دوسری گول منہ والی...... پھر ایک شاطر دکاندار کی طرح گاہک کو گھیرنے کے لیے کہتا ہے...... پسند کرو...... پھر ایک فلاسفر کی طرح لمبے منہ اور گول منہ پر بحث کرتا ہے اور گول چہرہ کے حق میں دلائل دیتا ہے۔

مندرجہ بالا بحث سے یہ بات بالکل عیاں ہے کہ مرزا قادیانی نے گھر میں "میرج سنٹر" کھول رکھا تھا۔ لڑکیاں بہلا پھسلا کر یا اغوا کر کے لائی جاتی تھیں اور پھر نوجوان لڑکوں سے ان کی شادیاں کروا کر اپنی دلالی کی بھاری رقوم حاصل کرتا تھا۔ خود سوچئے کہ بھلا کیسے ہو سکتا ہے کہ جو شخص دعا کے لیے ہاتھ اٹھانے کا ایک لاکھ روپیہ مطالبہ کرتا ہے' وہ اتنی محنت مشقت والا کام مفت کرے۔ (مؤلف)

**بے غیرت خاوند......** "بیوی صاحبہ مرزا جی کے مریدوں کو ساتھ لے کر لاہور سے کپڑے بھی خود ہی خرید لایا کرتی تھیں"۔ ("کشف الظنون" مرتبہ ڈاکٹر بشارت احمد لاہور' ص ۸۸)

سچا نبی امت میں غیرت پیدا کرتا ہے لیکن نبی قادیان کے گھر پر بے غیرتی کا جھنڈا لہرا رہا ہے' شرافت سر پیٹ رہی ہے اور حیا منہ چھپائے بیٹھی ہے۔ توجہ فرمایئے! مرزا قادیانی کی جوان بیوی جو اسے بڑھاپے میں ملی' مریدوں کے ساتھ شلتی چہکتی جا رہی ہے...... گاڑی میں سوار ہو رہی ہے...... قادیاں سے لاہور آ رہی ہے...... خاصا طویل سفر ہے...... راستے میں کھانے پینے کی احتیاج ہے...... لاہور آ گیا ہے...... تانگہ میں سوار ہو کر بازاروں میں جا رہی ہے...... مریدوں کی معیت میں شاپنگ ہو رہی ہے...... معلوم نہیں واپسی ایک دن میں ہے یا چار دن میں...... اگر ایک دن سے زیادہ ہے تو رات کہاں ٹھہرتی ہے...... پھر واپسی ہوتی ہے...... رن مرید خاوند سر چڑھی بیوی کا

استقبال کرنے کے لیے سراپا انتظار بنے سر کے بل کھڑا ہے۔ ایسا وہی کر سکتا ہے جس کی غیرت نے کفن پہن لیا ہو اور جس کی حمیت لاش بن چکی ہو۔ جی ہاں! خاتم النبین صلی اللہ علیہ وسلم کی عزت و ناموس پر حملہ کرنے کی ناپاک جسارت کرنے والوں پر خدا کی پھٹکار اسی طرح پڑتی ہے اور رب ذوالجلال ان کے ذہنوں سے عزت و غیرت کا مفہوم چھین لیتا ہے۔ (مولف)

**باغی جہاد......** سات سمندر پار سے آیا ہوا فرنگی ہندوستان پر قابض ہو چکا تھا۔ لیکن باغیرت اسلامیان ہند نے اس کی غلامی کا طوق پہننے سے انکار کر دیا۔ فرنگی کے خلاف جب بھی کوئی مرد قلندر نعرۂ جہاد بلند کرتا تو کفن بدوش مجاہدین میدان کارزار میں کود پڑتے اور اپنے خون ناب سے جرات و شجاعت کی ایک رخشندہ تاریخ رقم کر جاتے۔ سفید چمڑی اور کالے دل والے انگریز نے مسند رسولؐ پر بیٹھنے والوں کو درختوں سے لٹکا کر پھانسیاں دیں۔ سربازار داڑھیاں مونڈ کر سنت محمدؐ کریم کا مذاق اڑایا۔ برف کے بلاکوں پر باندھ کر ان کی موت کا رقص دیکھا گیا۔ دہکتے ہوئے انگاروں پر لٹا کر ان کی چربی پگھلنے کا ہولناک منظر قہقہے لگا لگا کر ملاحظہ کیا۔ جیلوں میں بھوکا رکھ کر تڑپا تڑپا کر مارا گیا اور لاشوں کو سور کی کھال میں سی کر نذر آتش کیا گیا' لیکن شہیدان اسلام کے جسموں کے ریشے ریشے اور خون کے قطرے قطرے سے "الجہاد الجہاد" کی صدائیں بلند ہوتی تھیں لیکن اس وقت نبی افرنگ' دلہیز فرنگی پر بیٹھا اپنے پھٹے منہ اور ارتدادی زبان سے تنسیخ جہاد کے نغمے الاپ رہا تھا۔ ملاحظہ ہو:

"اب چھوڑ دو جہاد کا اے دوستو خیال
دین کے لیے حرام ہے اب جنگ و قتال
اب آ گیا مسیح جو دین کا امام ہے
دین کی تمام جنگوں کا اب اختتام ہے
اب آسمان سے نور خدا کا نزول ہے
اب جنگ اور جہاد کا فتویٰ فضول ہے
دشمن ہے وہ خدا کا جو کرتا ہے اب جہاد
منکر نبی کا ہے جو یہ رکھتا ہے اعتقاد"

(اعلان مرزا غلام احمد قادیانی' مندرجہ "تبلیغ رسالت" جلد نہم' نمبر۴۹' مولفہ میر قاسم علی قادیانی)

(لعنت صد لعنت بر پدر افرنگ۔ مولف) انگریزی نبی کی ایک اور خدمت انگریز ملاحظہ ہو:

"میری زندگی کا اکثر حصہ اس سلطنت انگریز کی تائید و حمایت میں گزرا ہے اور میں نے مخالفت جہاد اور انگریزی اطاعت کے بارے میں اس قدر کتابیں لکھیں کہ اکٹھی کی جائیں تو پچاس الماریاں ان سے بھر سکتی ہیں"۔ ("تریاق القلوب" ص۱۵' مصنفہ مرزا قادیانی)

**انگریز کا بچہ جمورا ......** فرزندان اسلام' انگریز کو ہندوستان سے نکالنے کی سرتوڑ کوششیں کر رہے تھے لیکن انگریزی بچہ جمورا اپنے آقا کے اقتدار کے استحکام کے لیے ڈوب ڈوب کر دعائیں کر رہا تھا۔ ملاحظہ فرمائیے:

"اب میں اس دعا پر ختم کرتا ہوں کہ خدا تعالیٰ ہماری محسنہ ملکہ معظمہ قیصرہ ہند کو عمر دراز دے کر ہر ایک اقبال سے بہرہ ور کرے اور وہ تمام دعائیں جو میں نے اپنے رسالہ "ستارہ قیصریہ" اور "تحفہ قیصریہ" میں ملکہ موصوفہ کو دی ہیں' قبول فرماوے اور میں امید رکھتا ہوں کہ گورنمنٹ محسنہ اس کے جواب میں مجھے مشرف فرماوے گی"۔ (حضور گورنمنٹ عالیہ میں ایک عاجزانہ درخواست عریضہ خاکسار غلام احمد قادیان' المرقوم ۲۷ر ستمبر۱۸۹۹ء مندرجہ "تبلیغ رسالت" جلد ہشتم' مولفہ میر قاسم علی قادیانی)

مجاہدین آزادی پر زبان طعن دراز کرتا اور انگریز کی اطاعت کا درس ابلیسانہ دیتے ہوئے کہتا ہے "میں سچ سچ کہتا ہوں کہ محسن کی بدخواہی کرنا حرامی اور بدکار آدمی کا کام ہے۔ سو میرا مذہب جس کو میں بار بار ظاہر کرتا ہوں' یہ ہی ہے کہ اسلام کے دو حصے ہیں۔ ایک یہ کہ خدا تعالیٰ کی اطاعت کرے' دوسرے اس سلطنت کی جس نے امن قائم کیا ہو...... سو وہ سلطنت حکومت برطانیہ ہے...... سو اگر ہم گورنمنٹ برطانیہ سے سرکشی کریں تو گویا اسلام اور خدا اور رسول سے سرکشی کرتے ہیں"۔ (ارشاد مرزا قادیانی مندرجہ رسالہ "گورنمنٹ کی توجہ کے لائق" ص۳۰' جلد۷' ۲' مصنفہ مرزا قادیانی)

**آوارہ شاعر......** انگریزی نبی پر شاعری کا بھی بھوت سوار تھا لیکن اس کی طبیعت کے عین مطابق اس کی شاعری بھی حیا سوز اور فحاشی کا مظہر تھی۔ طائفہ قادیانیت سے پرزور التماس ہے کہ وہ صبح سویرے اٹھ کر نہار منہ سارے اہل خانہ کو اکٹھا کر کے بہ آواز بلند اپنے نبی کا یہ عارفانہ کلام پڑھیں۔ کلام پیش خدمت ہے!

چپکے چپکے حرام کروانا — آریوں کا اصول بھاری ہے
نام اولاد کے حصول کا ہے — ساری شہوت کی بے قراری ہے
بیٹا بیٹا پکارتی ہے غلط — یار کی اس کو آہ و زاری ہے
دس سے کروا چکی ہے زنا — پاک دامن ابھی بے چاری ہے
زن بیگانہ پر یہ شیدا ہیں — جس کو دیکھو وہی شکاری ہے

("آریہ دھرم" ص۷۶-۷۷' مصنفہ مرزا قادیانی)

گپوڑیہ...... آپ نے منجن بیچنے والوں' سرمہ فروشوں اور مجمع لگا کر دوائیاں بیچنے والوں کی گپیں سنی ہوں گی' لیکن آج ہم آپ کو قادیان کے گپوڑیے کی چند گپیں سناتے ہیں۔ لیجئے مرزا قادیانی افیون کے نشہ میں دھت' ادھ کھلی آنکھوں کے ساتھ حاضر خدمت ہے اور اس کی گپیں نذر مطالعہ!

(۱) "کچھ عرصہ گزرا ہے کہ مظفر گڑھ میں ایک ایسا بکرا پیدا ہوا جو بکریوں کی طرح دودھ دیتا تھا"۔ ("سرمہ چشم آریہ" ص۴۱' مصنفہ مرزا قادیانی)

(۲) "اس کے بعد تین معتبر اور ثقہ اور معزز آدمیوں نے میرے پاس بیان کیا کہ ہم نے بچشم خود چند مردوں کو عورتوں کی طرح دودھ دیتے دیکھا ہے بلکہ ایک نے ان میں سے کہا کہ امیر علی نام ایک سید کا لڑکا ہمارے گاؤں میں اپنے باپ کے دودھ سے ہی پرورش پایا تھا کیونکہ اس کی ماں مر گئی تھی"۔ ("سرمہ چشم آریہ" ص۴۱' مصنفہ مرزا قادیانی)

(۳) "بعض نے یہ بھی دیکھا کہ چوہا مٹی خشک سے پیدا ہوا جس کا آدھا دھڑ تو مٹی تھا اور آدھا چوہا بن گیا"۔ ("سرمہ چشم آریہ" ص۴۱' مصنفہ مرزا قادیانی)

کھسیانا...... "حضرت مسیح موعود کے اندرون خانہ ایک نیم دیوانی عورت بطور خادمہ کے رہا کرتی تھی۔ ایک دفعہ اس نے کیا حرکت کی کہ جس جگہ حضرت لکھنے پڑھنے کا کام کرتے تھے' وہاں ایک کمرے میں کھرا رکھا ہوا تھا جس کے پاس پانی کے گھڑے رکھے تھے۔ وہاں اپنے کپڑے اتار کر اور ننگی بیٹھ کر نہانے لگی۔ حضرت صاحب اپنے کام تحریر میں مصروف رہے اور کچھ خیال نہ کیا کہ وہ کیا کرتی ہے"۔ ("ذکر حبیب" مولفہ مفتی محمد

صادق قادیانی' ص ۳۸)

صاحبان عقل و خرد! عورت کا آنا...... قدموں کی چاپ...... گھڑوں کی کھڑکھڑاہٹ...... پانی کی تڑاخ تڑاخ...... عورت کا نہا کر کپڑے پہننا...... لیکن مکار قادیانی کا مصروف تحریر رہنا اور عورت کی طرف نظر اٹھا کر بھی نہ دیکھنا' عقل سے بالا ہے۔ ہو مرزا قادیانی جیسا شراب و کباب و عورت کا رسیا اور وہ اس منظر سے محروم رہے! درحقیقت عیار قادیانی اپنی کانی اور ٹیڑھی آنکھ سے فائدہ اٹھاتے ہوئے اپنے دل پراشرار کو تسکین بخش رہا تھا۔ (مولف)

اگر مرزا قادیانی کی تیز نگاہی اور تیز حسی کا مشاہدہ کرنا ہو تو مندرجہ ذیل واقعہ دیکھئے۔

"چار شنبہ حضور نے فرمایا کہ ایک دفعہ ایک خاکروبہ نے ایک جگہ سے میلا اٹھایا اور اس کا ایک حصہ چھوڑ دیا۔ میں جو مکان کے اندر بیٹھا ہوا تھا مجھے نظر آیا کہ اس نے ایک حصہ چھوڑ دیا ہے' تو میں نے اس خاکروبہ سے کہا۔ وہ سن کر حیران ہوئی کہ میں نے اندر بیٹھے کیسے دیکھ لیا۔ میں نے اس پر خدا کا شکر ادا کیا کہ یہ باوجود میلے کے سر پر موجود ہونے کے نہیں دیکھ سکتی حالانکہ مجھے خدا نے اس قدر دور دراز فاصلہ سے دکھلا دیا"۔

("مکاشفات" ص ۲۶' ۱۹۰۲ء)

ذرا تدبر فرمایئے ایک طرف اپنے کمرے میں شور کرتی چھ فٹ کی عورت نظر نہیں آ رہی اور دوسری طرف دور دراز کے فاصلہ سے کونوں میں چھپا ہوا میلا دیکھا جا رہا ہے اور خاکروبہ کی سرزنش کی جا رہی ہے۔ (ناقل)

**عاشق نامراد......** ایام بڑھاپا میں انگریزی برانڈ نبی ایک نوعمر دوشیزہ "محمدی بیگم" پر دل ہار بیٹھا۔ ایسا لٹو ہوا کہ بار بار رشتہ کے پیغامات بھیجتا لیکن محمدی بیگم کے باپ نے کہا' اے بڈھے کھوسٹ اور مجموعہ امراض! شرم و حیا کر بے ایمان کہیں کے' تیرا ہمارا کیا تعلق۔ اس پر' دجال قادیان نے جھٹ الہام جھاڑ دیا کہ خدا نے مجھے اطلاع دی ہے کہ محمدی بیگم تیرے نکاح میں آئے گی اور آسمانوں پر اللہ تعالیٰ نے میرا نکاح "محمدی بیگم" سے کر دیا ہے۔ جب شیطانی الہام سے بھی کام نہ بنا تو بدمعاش قادیان نے بڑکیں لگانا

شروع کر دیں کہ خبردار جو شخص اس لڑکی کے ساتھ شادی کرے گا' اس کا باپ تین سال میں اور شوہر اڑھائی سال میں مرجائے گا۔ بڑکیں بھی فضا میں بکھر کے رہ گئیں اور کوئی ان سے مرعوب نہ ہوا تو ایک پیشہ ور بدمعاش کی طرح منتوں اور سماجتوں پر اتر آیا اور خود کو کوستے ہوئے اور ڈرامہ کرتے ہوئے کہنے لگا' کیا میں چوڑا یا چمار ہوں' جو میرے ساتھ محمدی بیگم کی شادی نہیں رچاتے اور ہاتھ باندھ کے کہنے لگا' میری درخواست مان لو' میں اپنی زمین اور جائیداد سے تیسرا حصہ اس کے نام کر دینا چاہتا ہوں اور اس کے ساتھ ساتھ محمدی بیگم کے بھائی محمد بیگ کو پولیس میں اعلیٰ عہدے پر ملازم کروا دیتا ہوں اور ایک امیر کبیر گھرانے میں اس کی شادی بھی کروا دیتا ہوں لیکن مجنوں قادیان کی سب آرزوئیں دل ہی میں دم توڑ گئیں' سارے ارمانوں کا خون ہوا' شادی کے گیت نوحہ ہو گئے' گلے کے پھول حسرتوں کے مرقد پر بکھر کر رہ گئے' نکاح کے چھوہارے انگارے بن گئے' شہنائیوں نے ماتم کا روپ دھارا' نوٹوں کی سلامی کے بجائے عزت کی نیلامی ہوئی' سر پر سہرے کے بجائے گلے میں ذلت کا طوق پڑا اور مرزا قادیانی "دولہا" کے بجائے غم فراق میں جلنے والا "چولہا" بن گیا۔ کانٹوں پر تڑپتے مرزا قادیانی کی حسرتناک آنکھوں کے سامنے ایک نوجوان مرزا سلطان محمد کے ساتھ مرزا قادیانی کی آسمانی منکوحہ محمدی بیگم کی شادی ہو گئی۔ بارات شان سے آئی اور مرزا قادیانی کے سینے پہ مونگ دلتے ہوئے روانہ ہو گئی۔ روانگی بارات کا جگر شکن منظر دیکھ کر مرزا قادیانی ٹپ ٹپ آنسو بہاتا اور موت کو پکارتا ہوا یہ گا رہا ہو گا۔ ؎

یہ نہ تھی ہماری قسمت کہ وصال یار ہوتا   اگر اور جیتے رہتے یہی انتظار ہوتا

**چندہ چور ......** "لدھیانہ کا ایک شخص تھا جس نے ایک دفعہ مسجد میں مولوی محمد علی صاحب' خواجہ کمال الدین صاحب اور شیخ رحمت اللہ کے سامنے کہا کہ جماعت مقروض ہو کر اور اپنے بیوی بچوں کا پیٹ کاٹ کر چندہ میں روپیہ بھیجتی ہے مگر یہاں بیوی صاحبہ کے کپڑے اور زیورات بن جاتے ہیں"۔ (خطبہ میاں محمود احمد خلیفہ قادیان' اخبار "الفضل" جلد ۲۶' ص ۳۰۰' ۲۱ر اگست ۱۹۳۸ء)

سچ ہی کہا تھا دل جلے مرید نے۔ وہ تنگی کاٹ کر چندہ دے اور "مسز مرزا قادیانی" مریدوں کے چندوں سے نت نئے زیورات بنا بنا کر اپنی زیبائش و نمائش میں مصروف ہو۔

"چندہ چور" اور "حرام خور" مرزا قادیانی نے اپنی لاڈلی اور چہیتی بیوی نصرت جہاں بیگم جو جو زیورات پہنائے اس کی تفصیل دیکھئے اور سوچئے کہ ایک شخص جو پہلے کچہری میں منشی تھا' پھر گھر آ کر بیکار بیٹھا ہے۔ پہلی بیوی اور اس کے بچے بڑے ہیں۔ دوسری بیوی کو اتنے زیورات کہاں سے پہنا رہا ہے؟ جب فہرست پر نگاہ ڈالتے ہیں تو مرید سچا نظر آتا ہے اور انگریزی نبی جھوٹا۔ فہرست پیش خدمت ہے۔

کڑے خورد طلائی = ۲۵۰ روپے' بندے طلائی = ۵۰۰ روپے' کنٹھ طلائی = ۲۲۵ روپے' کنگن طلائی = ۲۲۰ روپے' ڈنڈیاں = ۳۰۰ روپے' بالے گھنگھرو والے = ۳۰۰ روپے' حسیاں خورد = ۳۰۰ روپے' پونچیاں طلائی = ۱۵۰ روپے' مونگے = ۲۰۰ روپے' چاند طلائی = ۵۰ روپے' بالیاں جڑاؤ = ۱۵۰ روپے' نتھ طلائی = ۴۰ روپے' ٹیب جڑاؤ = ۷۰ روپے' کڑے کلاں طلائی = ۷۵۰ روپے

کل رقم = ۳۵۰۵ روپے ("قادیانی نبوت" ص۸۵ بحوالہ "فسانہ قادیان" مصنفہ حافظ محمد ابراہیم کمیرپوریؒ) اس زمانہ میں سونا تقریباً بیس روپے تولہ تھا۔ اس حساب سے اس زمانہ میں چندہ چور مرزا قادیانی نے اپنی بیوی کو تقریباً ۱۷۵ تولے سونا پہنایا یعنی دو سیر تین چھٹانک۔ (مولف)

قادیاں کے سالانہ جلسہ منعقدہ دسمبر ۱۹۴۵ء میں مفتی محمد صادق نے مرزا قادیانی کی "گھریلو زندگی" پر تقریر کی جو "الفضل" ۱۳ر اپریل ۱۹۴۶ء میں شائع ہوئی۔ مفتی صادق نے مرزا قادیانی کی "گھریلو زندگی" پر روشنی ڈالتے ہوئے کہا "ایک دفعہ کسی نے خیر خواہی سے کہا کہ بیوی صاحبہ اپنے زیورات کو بار بار تڑواتی ہے اور نئی نئی شکل میں بنواتی رہتی ہے۔ اس طرح تو بہت سا نقصان ہوتا ہے اور بہت سا حصہ زرگر ہی کھا جاتے ہیں۔ بیوی صاحبہ کو روکنا چاہیے۔ حضرت صاحب نے فرمایا کہ "ان کا مال ہے جس طرح چاہیں کریں"۔

بالکل ٹھیک کہا: مال مفت' دل بے رحم (مولف)

کینہ پرور...... "شادی میں ناکامی کے بعد مرزا قادیانی سرکچلے سانپ کی طرح تڑپ رہا تھا۔ اس کے دل میں آتش انتقام کے شعلے بھڑک رہے تھے۔ اس نے انتہائی کمینگی اور سنگدلی کا مظاہرہ کرتے ہوئے اپنی آتش انتقام کو ٹھنڈا کیا اور اپنے سیاہ دل کو سکون

بخشا۔

مرزا قادیانی کے بیٹے مرزا فضل احمد کے ساتھ محمدی بیگم کے والد مرزا احمد بیگ کی بھانجی عزت بی بی بیاہی ہوئی تھی۔ مدعی نبوت نے اپنے بیٹے مرزا فضل احمد کو خط لکھا کہ فوراً عزت بی بی کو طلاق دے دو۔ ورنہ میں تجھے اپنی تمام جائیداد سے عاق کر دوں گا۔ بیٹا اتنی بڑی جائیداد نہ ملنے سے گھبرا اٹھا اور اس نے پتھر دل باپ کا حکم خبیث مانتے ہوئے عزت بی بی کو طلاق دے دی اور یوں مرزا قادیانی نے ناکامی عشق کا بدلہ لے لیا۔ اپنے بیٹے کا ہنستا بستا گھر اجاڑ دیا اور کسی کی بیٹی کے دامن سے خوشیاں چھین کر اس میں طلاق ڈال دی۔

ہوتا ہے ایک پل میں کھنڈر دل بسا ہوا
پانی بھی مانگتا نہیں تیرا ڈسا ہوا

اب ذرا "سیرت المہدی" کی عبارت ملاحظہ ہو:

"بیان کیا مجھ سے والدہ صاحبہ نے کہ جب محمدی بیگم کی شادی دوسری جگہ ہو گئی اور قادیاں کے تمام رشتہ داروں نے حضرت صاحب کی سخت مخالفت کی اور خلاف کوشش کرتے رہے اور سب نے احمد بیگ والد محمدی بیگم کا ساتھ دیا اور خود کوشش کر کے لڑکی کی شادی دوسری جگہ کرا دی' تو حضرت صاحب نے مرزا سلطان احمد اور مرزا فضل احمد دونوں کو الگ خط لکھا کہ ان سب نے میری سخت مخالفت کی ہے۔ اب ان کے ساتھ ہمارا کوئی تعلق نہیں رہا اور ان کے ساتھ اب ہماری قبریں بھی اکٹھی نہیں ہو سکتیں۔ لہٰذا اب تم اپنا آخری فیصلہ کرو۔ اگر تم نے میرے ساتھ تعلق رکھنا ہے تو پھر ان سے قطع تعلق کرنا ہو گا اور اگر ان سے تعلق رکھنا ہے تو پھر میرے ساتھ تمہارا کوئی تعلق نہیں رہ سکتا۔ اس صورت میں تمہیں عاق کرتا ہوں۔ والدہ صاحبہ نے فرمایا کہ مرزا سلطان احمد کا جواب آیا کہ مجھ پر مائی صاحبہ کے احسان ہیں' ان سے قطع نہیں کر سکتا مگر مرزا فضل احمد نے لکھا کہ میرا تو آپ کے ساتھ ہی تعلق ہے' اس کے ساتھ کوئی تعلق نہیں۔ حضرت صاحب نے مرزا فضل احمد کو جواب دیا کہ اگر یہ درست ہے تو اپنی بیوی بنت مرزا علی شیر کو جو سخت مخالف تھی اور مرزا احمد بیگ کی بھانجی تھی' طلاق دے دو۔ مرزا فضل احمد نے فوراً طلاق نامہ لکھ کر حضرت صاحب کے پاس روانہ کر دیا"۔

("سیرت المہدی" جلد اول' ص ۲۸' مصنفہ مرزا بشیر احمد)

**حریص دولت ......** مرزا قادیانی بہت بڑا حریص دولت تھا۔ حصول دولت کے لیے ہی ملت اسلامیہ سے غداری کی۔ متاع دنیا اکٹھی کرنے کے لیے متاع ایمان بیچ دی۔ مرزا قادیانی کو دولت سے اتنی محبت تھی کہ اسے خوابوں میں بھی روپے پیسے اور منی آرڈر نظر آتے تھے۔

مرزا قادیانی کہتا ہے' "ایک دفعہ کشفی طور پر ۲۴ یا ۴۶ روپے دکھائے گئے اور یہ بھی الہام ہوا کہ ماجھے خاں کا بیٹا اور شمس الدین پٹواری ضلع لائل پور سے بھیجنے والے ہیں۔ چنانچہ اس کے بعد کارڈ آیا جس میں لکھا تھا کہ ۴۰ روپے ماجھے خاں کے بیٹے اور چار روپے پٹواری کی طرف سے ہیں"۔ ("نزول مسیح" ص ۲۰۹' "مکاشفات" ص ۳)

مرزا قادیانی کہتا ہے "ایک دفعہ مجھے قطعی طور پر الہام ہوا کہ اکیس روپے آئیں گے۔ آنہ کم نہ زیادہ۔ چنانچہ اکیس روپے آ گئے"۔ ("نزول مسیح" ص ۱۲۸)

پھر کہتا ہے' "رویا میں دیکھا کہ ایک لفافہ ہے جس میں سے کچھ پیسے نکل کر باہر آ گئے ہیں"۔ ("البدر" ص ۵' ۱۹۰۵ء)

پھر کہتا ہے' "رویا میں دیکھا کہ قدرت اللہ کی بیوی روپوں کی ایک ڈھیری سامنے پیش کرتی ہے"۔ ("بدر" ج ا' ص ۲۸' ۱۹۰۵ء)

**جادوگر ......** لالہ بھیمن سین وکیل سیالکوٹ کا بیان ہے کہ جب میں اور مرزا غلام احمد بٹالہ میں پڑھا کرتے تھے تو ان کی عادت تھی کہ مٹی کا ایک لوٹا (بلوچہ گلی) پانی سے بھرواتے اور دو لڑکوں سے کہتے کہ اسے ہاتھ میں ایک ایک انگلی سے اٹھائے رہو۔ لڑکے انگلیوں کے سہارے لوٹے کو تھام رکھتے۔ اس کے بعد مرزا صاحب کیمیا کے نسخوں کی دوائیں جدا کاغذ کے پرزوں پر لکھ کر گولیاں بناتے اور ایک ایک گولی اس لوٹے میں ڈالتے جاتے اور ساتھ ہی کوئی اسم پڑھتے جاتے تھے۔ جس گولی کی نوبت پر لوٹا گھوم جاتا تھا' اس گولی کا نسخہ پڑھ کر علیحدہ رکھ لیتے تھے اور پھر اس نسخہ کا تجربہ کرتے تھے' لیکن کیمیا گری میں کامیابی کا منہ دیکھنا نصیب نہ ہوا"۔ ("چودھویں صدی کا مسیح" مطبوعہ اہلحدیث امرتسر' طبع ۱۳۲۴ھ' ص ۱۱)

**شعبدہ باز......** مولوی محمد حسین بٹالوی اور مرزا قادیانی بٹالہ میں ہم سبق تھے۔ ایک مرتبہ مولوی محمد حسین، مرزا غلام احمد اور چند لڑکے رات کے وقت قصبہ بٹالہ سے باہر کھیتوں میں قضائے حاجت کے لیے گئے۔ گرمی کا موسم تھا۔ جگنو (کرمک شب تاب) اڑ رہے تھے۔ رفع حاجت کے وقت ایک جگنو مرزا غلام احمد کے گریبان میں آ گیا۔ مرزا صاحب نے اسے ہاتھ میں دبا لیا۔ جب سب لڑکے جمع ہوئے تو غلام احمد صاحب نے ہم جولیوں سے کہا "دیکھو میرے پیرہن کے نیچے درخشاں چیز کیا ہے؟ اور کہا اگر اسی طرح کوئی شعبدہ کیا جائے تو لوگوں کو پھانسا جا سکتا ہے یا نہیں؟" ("رئیس قادیاں" ص ۱۶، مولفہ مولانا ابوالقاسم رفیق دلاوری)

بچپن سے ہی شعبدہ بازی کا شوق تھا۔ آخر نبوت کاذبہ کی شعبدہ بازی کی اور ہزاروں انسانوں کے ایمانوں کو دریائے کفر و ارتداد میں غرق کر دیا۔ (ناقل)

**جاہل......** "کہتے ہیں کہ امام حسین رضی اللہ عنہ کے پاس ایک نوکر چائے کی پیالی لایا جب قریب آیا تو غفلت سے وہ پیالی، آپ کے سر پر گر پڑی۔ آپ نے تکلیف محسوس کر کے ذرا تیز نظر سے غلام کی طرف دیکھا"۔ ("ملفوظات احمدیہ" جلد اول، ص ۳۴۶، مرتبہ احمدیہ انجمن اشاعت اسلام، لاہور)

اس بدبخت سے کوئی پوچھے کہ کیا اس وقت چائے پینے کا رواج تھا۔ دعویٰ خدائی علم کا اور علمی پستی کی یہ حالت!

مرزا قادیانی کا چوتھا بیٹا مبارک احمد ۴ صفر ۱۳۱۷ھ کو بروز چہار شنبہ پیدا ہوا۔ بیٹے کی پیدائش پہ مرزا قادیانی کہتا ہے، "اور جیسا کہ وہ چوتھا لڑکا تھا۔ اس حساب سے اس نے اسلامی مہینوں میں سے چوتھا یعنی صفر اور ہفتہ کے دنوں میں چوتھا دن یعنی چار شنبہ اور دن کے گھنٹوں میں سے بعد از دوپہر چوتھا گھنٹہ لیا"۔ ("تریاق القلوب" ص ۴۱، مصنفہ مرزا قادیانی)

قارئین کرام! ذرا غور فرمائیے۔ اسلامی سال کا آغاز ماہ محرم سے ہوتا ہے اور صفر اسلامی سال کا دوسرا مہینہ ہے لیکن ابوا لجہلا مرزا قادیانی ماہ صفر کو چوتھا مہینہ قرار دیتا ہے اسلامی ہفتہ شنبہ سے شروع ہو کر جمعہ پہ ختم ہوتا ہے۔ ملاحظہ کیجئے۔

| ۷ | ۶ | ۵ | ۴ | ۳ | ۲ | ۱ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| جمعہ | پنج شنبہ | چہار شنبہ | سہ شنبہ | دو شنبہ | یک شنبہ | شنبہ |

چہار شنبہ پانچواں دن ہے جبکہ کوڑھ دماغ مرزا قادیانی اسے چوتھا دن بتاتا ہے۔
اسلامی دنوں اور مہینوں کے نام نہیں آتے اور بڑ یہ کہ "میں بغیر خدا کے بلائے بول نہیں سکتا اور بغیر اس کے دکھائے' دیکھ نہیں سکتا"۔ ("حقیقتہ الوحی" ص۲۷۸' مصنفہ مرزا قادیانی)

؎ جہالت کو بھی شرم آتی ہے تیرے جہل سے

**غاصب......** مرزا قادیانی کی پہلی شادی لڑکپن میں ایک رشتہ دار لڑکی حرمت بیگم کے ساتھ ہوئی۔ جو مرزا فضل احمد کی ماں تھی' مرزا قادیانی نے اپنی پہلی بیوی پر بڑے ستم توڑے اور اسے گھر میں ایک جانور کی حیثیت سے رکھا ہوا تھا۔ ایک جھلک ملاحظہ ہو "بیان کیا مجھ سے والدہ صاحبہ نے کہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام کو اوائل سے ہی مرزا فضل احمد کی والدہ سے جس کو لوگ عام طور پر "پھجے دی ماں" کہا کرتے تھے بے تعلق سی تھی...... اس لئے حضرت مسیح موعود نے ان سے مباشرت ترک کردی تھی۔ ("سیرت المہدی" حصہ اول' ص۲۶' مصنفہ بشیر احمد قادیانی ابن مرزا قادیانی)

استغفراللہ ___ کتنا بے غیرت خاندان تھا کہ بیٹا ماں باپ کے خلوت اور رازداری کے سارے حالات سے باخبر تھا اور کتنی حیا باختہ تھی وہ ماں جو بچوں کے کانوں تک یہ کہانیاں پہنچایا کرتی تھی۔ (ناقل)

پھر مرزا قادیانی کے سر پہ دوسری شادی کا بھوت سوار ہوا۔ دوستوں کے توسط سے بڈھا مریض اٹھارہ سالہ دلہن دہلی سے بیاہ لایا۔ لڑکی کا نام نصرت جہاں بیگم تھا۔ رشتہ ہونے سے قبل لڑکی کے رشتہ داروں نے مرزا قادیانی کے بڑھاپے اور بیماریوں کے "سیاپے" کو زیر بحث لاتے ہوئے رشتہ کی مخالفت کی' پھر مرزا کا پہلے ہی شادی شدہ ہونا اور پہلی بیوی کا گھر میں موجود ہونا بھی وجہ مخالفت بنا۔ اس صورت حال کو کوے کی طرح بھانپتے ہوئے فوراً مرزا قادیانی نے اپنے سسر میر ناصر نواب کو خط ارسال کیا جس میں لکھا تھا "کہ اگرچہ میری پہلی بیوی موجود ہے مگر میں عملاً مجرد ہی ہوں" ("سیرت المہدی" جلد دوم' ص۱۱۰' مصنفہ مرزا بشیر احمد ابن مرزا قادیانی)

او کذاب اعظم! اگر تو مجرد ہی تھا تو بتا کہ پھر مرزا فضل اور مرزا سلطان کہاں سے آئے۔ ہت تیرے کی! نئی نویلی دلہن بنا سپتی نبی کے گھر آگئی۔ مرزا قادیانی اس کے ناز اٹھاتا' اپنی پونے دو آنکھیں اس کے قدموں میں بچھاتا' اس کے حسن و جمال کے گیت گاتا اور بدمستی کے عالم میں جھوم جھوم جاتا۔ اور دوسری طرف پہلی بیوی تھی' جو اس نام نہاد مسیحا کے لگائے ہوئے کاری زخموں کو چاٹ رہی تھی اور اپنے شقی القلب خاوند کے ظلم و ستم سے اندر ہی اندر پگھلی جا رہی تھی۔ غاصب خاوند نے اس کے سارے حقوق غصب کر رکھے تھے۔ نصرت جہاں گھر کی ملکہ تھی اور پھجے دی ماں خادمہ' ایک حکمران تھی اور دوسری محکومہ۔ خود مرزا قادیانی ایک کے لئے پھول تھا اور دوسری کے لئے خار۔ ایک کے لئے قند تھا اور دوسری کے لئے زہر' ایک اس کے سر کی ٹوپی تھی اور دوسری پاؤں کی جوتی۔ لیکن حرمت بیگم ہر قسم کی سختیوں' چیرہ دستیوں اور طعن و تشنیع کو برداشت کئے مجسمہ صبر بنے ایک شریف عورت کی طرح ماں باپ کی عزت سنبھالے گھر میں سر چھپائے بیٹھی تھی لیکن ظالم قادیانی نے اسے اس کروٹ بھی چین نہ لینے دیا اور برسوں کی رفیقہ کو بڑھاپے میں طلاق کا تحفہ دیا اور ٹھوکریں مار مار کر گھر سے نکال دیا۔

ع تیرے ہر قول سے پناہ' تیرے ہر فعل سے اماں

**ڈرپوک......** مرزا قادیانی انگریز کی ضرورت اور ایجاد تھا۔ انگریز نے اپنے اس ایجاد کردہ نبی کو اپنی سنگینوں کے سائے تلے پروان چڑھایا اور تازیست اپنے اس "جوہر نایاب" کو اپنی پولیس اور فوج کے پہروں میں رکھا۔ اتنے سخت حفاظتی انتظامات ہونے کے باوجود جھوٹا نبی ہر وقت خوف سے تھر تھر کانپتا رہتا تھا اور شاید اسی خوف کی وجہ سے دن میں سو سو دفعہ پیشاب بھی آتا اور دست بھی لگے رہتے تھے۔ بزدلی اور ڈرپوکی کی ایک جھلک ملاحظہ ہو!

"جب مخالفت زیادہ بڑھی اور حضرت مسیح موعود علیہ السلام کو قتل کی دھمکیوں کے خطوط موصول ہونے شروع ہوئے تو کچھ عرصے تک آپ نے سنکھیا کے مرکبات استعمال کیے تاکہ خدانخواستہ آپ کو زہر دیا جائے تو جسم میں اس کے مقابلے کی طاقت ہو"۔ (ارشاد میاں محمود احمد خلیفہ قادیاں' مندرجہ اخبار "الفضل" قادیاں مورخہ ۵ر فروری ۱۹۳۵ء)

سنکھیا تو فضول استعمال کیا کیونکہ کسی نے زہر ہی نہیں دیا۔ البتہ پیچش کی دوائی استعمال کرتے رہتے تو ٹٹی خانہ میں نہ مرتے اور یوں رسوائی اور جگ ہنسائی نہ ہوتی۔ (ناقل)

**سنگدل ......** "بیان کیا مجھ سے والدہ صاحبہ نے کہ ہماری دادی ایمہ ضلع ہوشیارپور کی رہنے والی تھیں۔ حضرت صاحب فرماتے تھے کہ ہم اپنی والدہ کے ساتھ بچپن میں کئی دفعہ ایما گئے ہیں۔ والدہ صاحبہ نے فرمایا کہ وہاں حضرت صاحب بچپن میں چڑیاں پکڑا کرتے تھے۔ اور چاقو نہیں ملتا تھا تو سرکنڈے سے ذبح کر لیتے تھے"۔ ("سیرت المہدی" حصہ اول' ص ۴۵' مصنفہ مرزا بشیر احمد)

چڑیا ایک گھریلو پرندہ ہے۔ بچے چڑیا سے بڑا پیار کرتے ہیں۔ بچے اپنے ہاتھوں سے چڑیا کو روٹی کے ٹکڑے کھلا کر بڑے خوش ہوتے ہیں۔ صبح اٹھتے ہی اپنے صحن میں چڑیا کا محبت بھرا انتظار کرنے لگتے ہیں۔ چڑیا پہ نظر پڑتے ہی چہرہ دمک اٹھتا ہے۔ راتوں کو مائیں اپنے بچوں کو چڑیا کوے کی کہانی سناتی ہیں اور بچے بڑے مزے سے سنتے ہیں لیکن قادیاں کا ازلی شقی القلب بچہ چڑیوں کو روٹی کھلانے اور پیار کرنے کی بجائے سرکنڈوں سے ان کا سر کاٹتا تھا۔ پھر یہی سرکنڈا حدیث کی گردن پہ چلایا' قرآن کی گردن پہ چلایا' اسلام کی گردن پہ چلایا' ظالم کے ہاتھوں یہ سرکنڈا چلتا ہی رہا حتیٰ کہ "صاحب سرکنڈا" خود ٹٹی خانہ میں ٹھنڈا ہوگیا۔

**شہرت کا بھوکا ......** "حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے زمانہ میں ایک عرب سوالی یہاں آیا۔ آپ نے اسے ایک معقول رقم دے دی۔ بعض نے اس پر اعتراض کیا تو فرمایا یہ جہاں بھی جائے گا ہمارا ذکر کرے گا۔ خواہ دوسروں سے زیادہ وصول کرنے کے لیے ہی کرے گا مگر دور دراز مقامات پر ہمارا نام پہنچا دے گا"۔ (اخبار "الفضل" قادیان' جلد ۲۲' ص ۱۰۳' ۲۶ر فروری ۱۹۳۵ء قادیانی لاہوری)

بہت اچھا طریقہ اختیار کیا' ہزاروں روپے جھوٹی نبوت کی تشہیر کے لیے خرچ کیے اور اس سوالی کو تو صرف چند روپے تھما کر اپنی شہرت کا چلتا پھرتا اشتہار بنا دیا۔ اور جب وہ سوالی دوسرے علاقوں میں جا کر مرزا قادیانی کی سخاوت کا ڈھنڈورا پیٹے گا تو لوگ

اس کی دریا دلی کے چرچے سن کر اس کے در پر حاضر ہوں گے اور گھات لگائے بیٹھا مرزا قادیانی انہیں دام ارتداد میں گرفتار کر لے گا۔ (ناقل)

**آوارہ خیال ......** قادیاں کا مدعی نبوت عالم بیداری میں تو شراب و کباب اور عیش و عشرت کا عادی تھا ہی لیکن وہ عالم خواب میں بھی رنگ رنگیلی عورتوں سے بغلگیریاں کر کے اپنی راتوں کو رنگین بنایا کرتا تھا۔

"۲۵ر جولائی ۱۸۹۲ء مطابق ۲۰ ذی الحجہ ۱۳۰۹ھ بروز دو شنبہ۔ آج میں نے بوقت صبح صادق ساڑھے چار بجے خواب میں دیکھا کہ ایک حویلی ہے۔ اس میں میری بیوی' والدہ' محمود اور ایک عورت بیٹھی ہے۔ تب میں نے ایک مشک سفید رنگ میں پانی بھرا ہے اور اس مشک کو اٹھا کر لایا ہوں اور وہ پانی لا کر ایک اپنے گھڑے میں ڈال دیا ہے۔ میں پانی ڈال چکا تھا کہ وہ عورت جو بیٹھی ہوئی تھی یکایک سرخ اور خوش رنگ لباس پہنے ہوئے میرے پاس آ گئی۔ کیا دیکھتا ہوں کہ ایک جوان عورت ہے۔ پیروں سے سر تک سرخ لباس پہنے ہوئے' شاید جالی کا کپڑا ہے۔ میں نے دل میں خیال کیا کہ وہی عورت ہے جس کے لیے اشتہار دیئے تھے۔ لیکن اس کی صورت میری بیوی کی صورت معلوم ہوئی۔ گویا اس نے کہا' یا دل میں کہا کہ میں آ گئی ہوں۔ میں نے کہا' یا اللہ آ جاوے اور پھر وہ عورت مجھ سے بغلگیر ہوئی۔ (مبارک ہو۔ ناقل) اس کے بغلگیر ہوتے ہی میری آنکھ کھل گئی"۔ ("تذکرہ" ص ۱۹۷' مجموعہ الہامات و مکاشفات مرزا قادیانی)

**صدر محفل فحش گوئی ......** "میر شفیع احمد صاحب محقق دہلوی نے مجھ سے بذریعہ تحریر بیان کیا کہ ایک مرتبہ ایک عرب حضرت مسیح موعود علیہ اسلام کے پاس بیٹھا ہوا افریقہ کے بندروں اور افریقن لوگوں کے لغو قصے سنانے لگا۔ حضرت صاحب بیٹھے ہوئے ہنستے رہے۔ آپ نہ تو کبیدہ خاطر ہوئے اور نہ ہی اس کو ان لغو قصوں کے بیان کرنے سے روکا کہ میرا وقت ضائع ہو رہا ہے بلکہ اس کی دلجوئی کے لیے اخیر وقت تک خندہ پیشانی سے سنتے رہے"۔ ("سیرت المہدی" حصہ سوم' ص ۲۱۵)

قارئین! فحش گو' بندروں اور افریقی لوگوں کے فحش قصے اور لطیفے سنا رہا ہے اور قادیانی نبی ہنس ہنس کر لوٹ پوٹ ہو رہا ہے۔ تادم اختتام محفل عیش و طرب دانت نکال

نکال کر اس کی دلجوئی و دلداری کر رہا ہے ممکن ہے کہ کسی انتہائی غلیظ لطیفے پر وجد میں آ کر اور بڑھک لگا کر فحش گو کو انعام سے بھی نوازا ہو۔ (ناقل)

**چور خاوند' چور بیوی ......** "ایک دفعہ چٹھی رساں منی آرڈر لے کر آیا اور دروازہ پر آواز دی تو حضرت ام المومنین نے ایک خادمہ کو بھیج کر سارے فارم منگوا لیے۔ چٹھی رساں اس انتظار میں کھڑا رہا کہ حضرت صاحب دستخط کر کے فارم بھیج دیں گے تو میں اندر روپیہ بھیج دوں گا جب دیر ہو گئی اور فارم نہ آئے تو حضرت صاحب خود باہر تشریف لائے۔ جب حضرت صاحب کو معلوم ہوا کہ فارم بیوی صاحبہ کے پاس ہیں تو آپ نے بیوی صاحبہ سے کہا کہ فارم ہمیں دے دو' چٹھی رساں انتظار کر رہا ہے۔ بیوی صاحبہ نے کہا ہم نہیں دیتے۔ تب آپ تھوڑی دیر خاموش رہے اور پھر فرمایا' آپ ان فارموں کو کیا کریں گی۔ بیوی صاحبہ نے کہا کہ آپ ہر روز روپیہ منگواتے ہیں آج روپیہ ہم منگوائیں گے۔ (یعنی نقشی۔ ناقل) حضرت صاحب اس پر کچھ ناراض نہ ہوئے' نہ غصہ کا اظہار کیا بلکہ خندہ پیشانی سے فرمایا کہ وہ تو روپیہ ہمارے دستخطوں کے بغیر نہیں دے گا۔ لاؤ ہم دستخط کر دیتے ہیں پھر آپ ہی روپیہ منگوا لیں۔ اس پر بیوی صاحبہ نے فارم دے دیئے اور حضرت صاحب نے دستخط کر کے فارم ان کو دے دیئے"۔ (بہت اچھا کیا' آخر گھر میں بھی تو رہنا تھا۔ ناقل) ("الفضل" ۳ر اپریل ۱۹۴۶ء)

**ماڈرن خاوند ماڈرن بیوی ......** "بیان کیا مجھ سے مولوی نورالدین صاحب نے کہ ایک دفعہ حضور کسی سفر میں تھے جب سٹیشن پر پہنچے تو ابھی گاڑی آنے میں دیر تھی۔ آپ بیوی صاحبہ کو ساتھ لے کر سٹیشن کے پلیٹ فارم پر ٹہلنے لگ گئے۔ یہ دیکھ کر مولوی عبدالکریم صاحب نے مجھے (یعنی مولوی نورالدین کو) کہا کہ پلیٹ فارم پر بہت لوگ ہیں۔ وہ حضرت صاحب اور بیوی کو اکٹھا پھرتے دیکھ کر کیا کہیں گے۔ آپ حضرت صاحب سے عرض کریں کہ بیوی صاحبہ کو الگ بٹھا دیں۔ مولوی صاحب فرماتے ہیں کہ میں نے کہا کہ میں تو نہیں کہتا آپ کہہ کر دیکھ لیں۔ ناچار مولوی عبدالکریم خود حضرت صاحب کے پاس گئے اور کہا کہ لوگ بہت ہیں' بیوی صاحبہ کو ایک طرف بٹھا دیجئے۔ حضرت صاحب نے فرمایا کہ "جاؤ جی میں ایسے پردہ کا قائل نہیں"۔ ("سیرت المہدی" ص ۶۳' مصنفہ مرزا

بشیر احمد ابن مرزا قادیانی)

عجیب ڈھیٹ آدمی تھا۔ مرید غیرت سے دانت پیس رہا ہے' جل بھن رہا ہے' لیکن مجسمہ بے غیرتی مرزا قادیانی کو شرم ہی نہیں آ رہی۔ بیوی کو ساتھ لیے پلیٹ فارم پر ٹہل رہا ہے' لوگ دیکھ رہے ہیں' لیکن ماڈرن جوڑا تماشا بنے اپنی چہل قدمی میں مگن ہے۔

**رن مرید ......** کذاب قادیاں فسٹ کلاس رن مرید تھا۔ بیوی کے اشارہ ابرو پر صدقے واری جاتا۔ دربار زوجہ سے جو حکم ملتا فوراً سر تسلیم خم کر دیتا۔ سارے مریدوں کی جیبیں کاٹ کر سب کچھ بیوی کے قدموں میں ڈھیر کر دیتا۔ "مرزا بشیر احمد ابن مرزا قادیانی اپنی کتاب "سیرت المہدی" میں لکھتا ہے' مولوی عبدالکریم صاحب سیالکوٹی نے اپنی کتاب "سیرت المسیح موعود" میں لکھا ہے کہ اندرون خانہ کی خدمتگار عورتوں کو' میں نے بارہا خود تعجب سے کہتے سنا ہے کہ "مرجا' بیوی دی گل بڑی مندا اے" (مرزا بیوی کی بات بہت مانتا ہے) ("سیرت المہدی" جلد اول' ص۲۵۹' مصنفہ مرزا بشیر احمد ابن مرزا قادیانی)

مرزا قادیانی کی گھر میں کیا وقعت اور اہمیت تھی ملاحظہ ہو:

"منشی عبدالحق صاحب لاہوری نے کمال محبت اور دوستی کی بنا پر بیماری کی نسبت پوچھا اور عرض کیا کہ آپ کا کام بہت نازک ہے اور آپ کے سر فرائض کا بھاری بوجھ ہے۔ آپ کو چاہیے کہ جسم کی صحت کی رعایت کا خیال رکھا کریں اور ایک خاص مقوی غذا لازماً اپنے لیے ہر روز تیار کرایا کریں۔ حضرت نے فرمایا' ہاں بات تو درست ہے اور ہم نے کبھی کبھی کہا بھی ہے مگر عورتیں کچھ اپنے ہی دھندوں میں مصروف رہتی ہیں اور ان باتوں کی پرواہ نہیں کرتیں"۔ ("سیرت المسیح موعود" ص ۷)

**نوسرباز ......** مرزا قادیانی نے ایک کتاب "براہین احمدیہ" لکھنے کا اعلان کیا اور ساتھ یہ بھی اعلان کیا کہ اس کتاب کی پچاس جلدیں ہوں گی۔ کتاب لکھنے سے پہلے ہی لوگوں سے پیشگی ادائیگی کا مطالبہ بھی کر دیا۔ کچھ لوگوں نے پچاس جلدوں پر مشتمل کتاب کے لئے ایڈوانس رقم جمع کروا دی۔ مرزا قادیانی نے کتاب لکھنا شروع کی۔ تھوڑے اوراق پر مشتمل پانچ حصے لکھ کر کتاب کے خاتمے کا نقارہ بجا دیا۔ لوگ حیرت زدہ رہ گئے

جب انہوں نے باقی پینتالیس حصوں کا مطالبہ کیا اور مطالبے نے زیادہ زور پکڑا۔ تو نوسر باز مرزا قادیانی نے انتہائی ڈھٹائی سے مندرجہ ذیل جواب دیا۔

"پہلے پچاس حصے لکھنے کا ارادہ تھا مگر پچاس میں سے پانچ پر اکتفا کیا گیا اور چونکہ پچاس اور پانچ کے عدد میں صرف ایک نقطہ کا فرق ہے۔ اس لئے پانچ حصوں سے پورا ہو گیا۔" (دیباچہ "براہین احمدیہ" حصہ پنجم 'ص ۷' مصنفہ مرزا قادیانی)

کیا خوب منطق اور کیا خوب حساب ہے۔ (ناقل)

؎ یہ وہ تلبیس ہے' ابلیس کو خود ناز ہے جس پر (ظفر علی خاں)

قادیانیو! اگر کوئی شخص تم سے ایک مہینہ کی مہلت پر ۵۰۰۰ روپیہ قرض لے۔ مہینہ کے بعد تم اپنی رقم حاصل کرنے کے لئے اس کے دروازے پر جاؤ۔ وہ شخص اندر جائے اور ۵۰۰ روپیہ لا کر تمہاری ہتھیلی پر رکھ دے اور کہے جناب بہت شکریہ۔ تم کہو جناب یہ تو ۵۰۰ روپیہ ہے۔ میں نے تو ۵۰۰۰ روپیہ دیا تھا۔ وہ تمہارے نبی والی منطق استعمال کرتے ہوئے کہے کہ ۵۰۰۰ اور ۵۰۰ میں صرف ایک صفر کا ہی فرق ہے۔ لہٰذا اب آپ کا فرض ہے کہ آپ اس عظیم استدلال کو فوراً تسلیم کریں۔ بحث نہ کریں۔ ہونٹ سی لیں۔ گردن جھکا لیں اور دل میں جلتے بھنتے گھر کی طرف چل پڑیں۔ ورنہ آپ کا مرزائی ایمان قتل ہو جائے گا اور دوزخ میں بیٹھا ہوا مرزا قادیانی تم سے خفا ہو جائے گا۔

بیگم صاحبہ کو اس پہ بس نہیں تھا بلکہ مزید ذوق و شوق ملاحظہ ہو۔

**احمق ......** "بیان کیا مجھ سے والدہ صاحبہ نے کہ بعض بوڑھی عورتوں نے مجھ سے بیان کیا کہ ایک دفعہ بچپن میں حضرت صاحب نے اپنی والدہ سے روٹی کے ساتھ کچھ کھانے کو مانگا۔ انہوں نے کوئی چیز شاید گڑ بتایا کہ یہ لے لو۔ حضرت نے کہا نہیں یہ میں نہیں لیتا۔ انہوں نے کوئی اور چیز بتائی حضرت صاحب نے اس پر بھی وہی جواب دیا۔ وہ اس وقت کسی بات پر چڑی ہوئی بیٹھی تھیں۔ سختی سے کہنے لگیں کہ جاؤ پھر راکھ سے کھا لو۔ حضرت صاحب روٹی پر راکھ ڈال کر بیٹھ گئے اور گھر میں ایک لطیفہ ہو گیا"۔ ("سیرت المہدی" ص ۲۴۵' حصہ اول' مصنفہ مرزا بشیر احمد)

اگر ماں کہتی کہ جا غلاظت کے ساتھ کھا لے تو قادیانی نبی ضرور غلاظت سے لطف اندوز ہوتا۔ (ناقل)

**فرشتگان مرزا .....** ابو البشر حضرت آدم علیہ السلام سے لے کر افضل البشر حضرت محمدؐ تک سارے انبیائے کرام پر وحی لانے والے فرشتے کا نام "جبرائیل" ہے لیکن نبی قادیان پر وحی لانے والے فرشتے کی فہرست مندرجہ ذیل ہے۔ پڑھئے اور سر دھنئے کسی نے سچ ہی کہا ہے جیسی روح ویسے فرشتے!

**ٹیچی ٹیچی .....** "۵ مارچ ۱۹۰۵ء کو خواب میں ایک فرشتہ دیکھا جس نے اپنا نام ٹیچی ٹیچی بتایا" ("حقیقت الوحی" ص ۳۳۲' مصنفہ مرزا قادیانی)

**درشنی .....** "ایک فرشتہ میں نے بیس برس کے نوجوان کی شکل میں دیکھا صورت اس کی مثل انگریزوں کی تھی اور میز کرسی لگائے ہوئے بیٹھا تھا۔ میں نے اس سے کہا۔ آپ بہت ہی خوبصورت ہیں اس نے کہا میں درشنی ہوں۔" ("تذکرہ" ص ۳۱)

**خیراتی .....** "تین فرشتے آسمان سے آئے اور ایک کا نام خیراتی تھا۔" ("تریاق القلوب" ص ۱۹۲' مصنفہ مرزا قادیانی)

**مٹھن لال .....** "خواب میں کیا دیکھتا ہوں کہ ایک شخص مٹھن لال نام جو کسی زمانہ میں بٹالہ میں اسسٹنٹ تھا' کرسی پر بیٹھا ہوا ہے اور ارد گرد اس کے عملہ کے لوگ ہیں' میں نے جا کر کاغذ اس کو دیا اور یہ کہا کہ یہ میرا پرانا دوست ہے۔ اس پر دستخط کر دو' اس نے بلا تامل اس پر دستخط کر دیئے۔ یہ جو مٹھن لال دیکھا گیا' مٹھن لال سے مراد ایک فرشتہ ہے۔" ("تذکرہ" ص ۵۱۵)

معلوم ہوتا ہے کہ یہ مسٹر گاماں کا ہندو فرشتہ ہے۔ (مولف)

**شیر علی .....** "میں نے کشفی حالت میں دیکھا کہ ایک شخص جو مجھے فرشتہ معلوم ہوتا ہے مگر خواب میں محسوس ہوا کہ اس کا نام شیر علی ہے۔" ("تذکرہ" ص ۳۱)

**حفیظ .....** "ایک فرشتہ مجھے خواب میں ملا جو چھوٹے لڑکے کی شکل میں تھا۔ میں نے پوچھا تمہارا نام کیا ہے؟ وہ کہنے لگا میرا نام حفیظ ہے۔" ("تذکرہ" ص ۷۵۷)

**ہمدرد فرشتہ .....** "میں نے کشف میں دیکھا کہ ایک فرشتہ میرے سامنے آیا اور کہتا

ہے کہ لوگ پھرتے جا رہے ہیں تب میں نے اس کو خلوت میں لے جا کر کہا کہ لوگ پھرتے جا رہے ہیں مگر کیا تم بھی پھر گئے تو اس نے کہا ہم تمہارے ساتھ ہیں۔" ("انوار السلام" ص ۵۲' قادیانی)

**میٹھی روٹیوں والے فرشتے ......** "ڈاکٹر سید عبدالستار صاحب نے بیان کیا کہ حضرت مسیح موعود علیہ سلام نے فرمایا "اس مینار کے سامنے دو فرشتے میرے سامنے آئے جن کے پاس دو شیریں روٹیاں تھیں اور وہ روٹیاں انہوں نے مجھے دیں اور کہا کہ ایک تمہارے لئے اور دوسری تمہاری مریدوں کے لیے ہے۔" ("سیرت المہدی" حصہ سوم' ص ۲۶۳' مصنفہ مرزا بشیراحمد قادیانی ابن مرزا قادیانی)

**کشوف والہامات مرزا ......** انبیائے کرام کا کلام فصاحت و بلاغت کا مرقع ہوتا ہے جس سے حکمت و دانائی اور معرفت الہٰی کے چشمے پھوٹتے ہیں۔ لسان نبوت سے نکلا ہوا ہر ہر لفظ رشد و ہدایت کا چراغ بنتا ہے اور یہی چراغ' معاشرہ انسانی میں ایمان و ایقان کی روشنیاں بکھیرتے ہیں اور شیطان کی پھیلائی ہوئی ظلمات کو بھگا کر شاہراہ انسانیت کو منور کرتے ہیں۔ لیکن اب ملاحظہ کیجئے انگلستانی نبی کے الہامات و کشوف جنہیں پڑھ کر کبھی متلی آنے لگتی ہے اور کبھی اس کی فاترالعقلی و بے ہودگی پہ ہنسی! یوں تو مرزا قادیانی کے الہامات کو بیان کرنے کے لیے کئی دفتر درکار ہیں لیکن بطور نمونہ چند الہامات پیش خدمت ہیں۔

**عبرانی ......** ایلی ایلی لما سبقتنی ایلی اوس ("البشریٰ" جلد اول' ص ۳۶ مصنفہ مرزا قادیانی)

**پنجابی ......** ایک دفعہ حضرت مسیح موعود نے یہ الہام سنایا کہ "پٹی پٹی گئی" ("تذکرہ" ص ۸۰۱)

**فارسی ......** الہام ہوا "سلامت بر تو اے مرد سلامت" ("تذکرہ" ص ۲۹۷)

**ہندی ......** "ہے کرشن جی رودر گوپال" ("البدر" جلد دوم' نمبر ۴۳' ۴۴' مورخہ ۲۹ اکتوبر ۸ نومبر ۱۹۰۳ء ص ۳۲۲)

انگریزی ...... میں تم سے محبت کرتا ہوں I Love You.
میں تمہارے ساتھ ہوں I am With you.
میں تمہاری مدد کروں گا I shall help you.
("حقیقتہ الوحی" ص ۳۰۴ مصنفہ مرزا قادیانی)
یہ الہامات مرزا قادیانی کی ملکہ معظمہ کی زبان میں ہیں جس نے اسے نبوت عطا کی لیکن نالائق قادیانی نبی اپنی ملکہ کی زبان بھی نہ سیکھ سکا اور غلط الہامات جھاڑتا رہا۔
بطور نمونہ He halts in the Zila Peshawar وہ ضلع پشاور میں ٹھہرتا ہے۔
("البشریٰ" جلد دوم' ص ۴' مصنفہ مرزا قادیانی)
پانچویں جماعت کا بچہ بھی جانتا ہے کہ انگریزی میں ضلع کو District کہتے ہیں لیکن مرزا قادیانی ضلع کو Zila کہہ رہا ہے۔

## عجیب و غریب الہامات

پیپر منٹ ...... حضور مرزا جی کی طبیعت ناساز تھی حالت کشفی میں ایک شیشی دکھائی گئی۔ اس پر لکھا تھا "خاکسار پیپر منٹ" ("الحکم قادیان" ۲۴ فروری ۱۹۰۵ء)

شعنانعسا ...... ہو شعنا نعسا ("براہین احمدیہ" ص ۵۵۶' مصنفہ مرزا قادیانی)

پلاطوس ...... پریش عمر براطوس یا پلاطوس ("مکتوب احمدیہ" جلد اول ص ۶۸)
قادیانیوں کا فرض ہے کہ اپنے گرو کے اس الہام کی تفسیر بھی لوگوں تک پہنچا دیں ورنہ دنیا محروم رہ جائے گی۔ (مولف)
غثم۔ غثم ...... "غثم۔ غثم۔ غثم۔" ("البشریٰ" جلد دوم' ص ۵۰' مصنفہ مرزا قادیانی)
شاید مرزا قادیانی پر اس کے فرشتے ٹیچی ٹیچی نے فائرنگ کر دی ہے۔ (مولف)

ایک دانہ ...... ایک دانہ کس کس نے کھانا
("البشریٰ" جلد دوم' ص ۱۰۵ مصنفہ مرزا قادیانی)

ایک انڈہ ...... ایک انڈہ میرے ہاتھ میں ہے جو کہ ٹوٹ گیا۔ ("تذکرہ" ص ۶۴۵)

تین استرے ...... خواب میں دکھائے گئے۔ (۱) تین استرے (۲) عطر کی شیشی۔
("تذکرہ" ص ۷۷۴)

خطرناک ...... کل ایک دوائی میں استعمال کرنے لگا تو الہام ہوا "خطرناک"
("تذکرہ" ص ۷۵۲)

ٹھیکہ ...... الہام ہوا مرزے "ہم نے تیری صحت کا ٹھیکہ لیا ہے" ("تذکرہ" ص ۸۰۶)

پیٹ ...... پیٹ پھٹ گیا (یہ دن کے وقت کا الہام ہے) ("البشریٰ" جلد دوم' ص ۱۹)

برفی ...... آپ نے ایک بار خواب میں نہایت خوش نما برفی ایک ڈبہ میں دیکھی
("مکاشفات" ص ۳۷)

بیر ...... رویا میں کسی نے بیروں کا ڈھیر چارپائی پر لا کر رکھ دیا۔
("مکاشفات" ص ۳۶)

سونف ...... رویا میں کسی نے ہمارے ہاتھ پر سونف رکھ دی۔ ("مکاشفات" ص ۴۵)

مرزا قادیانی کی زبان یہود و نصاریٰ کی تلوار سے زیادہ خطرناک اور بچھو و سانپ کے ڈنک سے زیادہ زہریلی تھی۔ یہ بناسپتی نبی اپنے پھٹے ہوئے کفریہ منہ اور لچر و آوارہ قلم سے تامرگ ذلیل گستاخیوں کے انگارے اگلتا رہا۔ مرید خاص شیطان' دجال قادیان ایسی بکواس کرتا ہے کہ ولید بن مغیرہ سن لے تو شرم کے مارے گردن جھکا لے۔ راجپال کے ماتھے پہ پسینہ آ جائے اور ملعون سلمان رشدی بھی اس ملعون خلقت پر لعنت کرے۔ اس ازلی بدبخت نے رب العالمین کا بھی لحاظ نہ کیا۔ رحمتہ للعالمین صلی اللہ علیہ وسلم کا بھی پاس نہ کیا۔ انبیائے کرام پر بھی سب و شتم توڑے۔ قرآن پر بھی نشتر چلائے۔ احادیث کے بھی ٹکڑے کئے۔ صحابہؓ کی تابندہ ہستیوں پر کیچڑ اچھالا۔ اہل بیت پر زبان طعن دراز کی۔ درود شریف کی حرمت کو روندا۔ اولیاء کرام کی عزتوں کو پامال کیا اور علمائے اسلام و امت مسلمہ کو اس "سراپا گالی" نے وہ گالیاں دیں کہ گالیاں بھی توبہ توبہ پکار اٹھیں۔ اسلام اور شعائر اسلام کا وہ مذاق اڑایا کہ الامان الحفیظ! ذیل میں مرتد اعظم مرزا

قادیانی کی گستاخیوں اور ہرزہ سرائیوں کے چند نمونے سپرد قرطاس کیے جاتے ہیں جنہیں لکھتے ہوئے قلم رخصت چاہتا ہے اور ہاتھ احتجاج کر رہا ہے۔ لیکن "چہرہ قادیانیت" امت مسلمہ کو دکھانا اسلام کی ضرورت اور عشق رسول کا تقاضا ہے۔ لہٰذا نقل کفر کفر نہ باشد۔

**گستاخ خدا ......** "حضور مرزا صاحب فرماتے ہیں کہ مجھے خدا اس طرح (نعوذ باللہ) مخاطب کرتا ہے اور اس طرح کی باتیں کرتا ہے اگر کچھ باتیں بیان کر دوں تو جتنے معتقد نظر آتے ہیں سب پھر جائیں"
("سیرت المہدی" جلد اول، ص۸۸، مصنفہ مرزا بشیر احمد قادیان ابن مرزا قادیانی)

**گستاخ رسولؐ ......** نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے دین کی تکمیل اشاعت نہ ہو سکی، میں نے پوری کی ہے۔ (نعوذ باللہ) ("حاشیہ تحفہ گولڑویہ" ص۱۶۵، مصنفہ مرزا قادیانی)

**گستاخ انبیائے کرام ......** "زندہ شد ہر نبی باد نم۔ ہر رسول نہاں در پیراہنم" (نعوذ باللہ) ("نزول مسیح" ص۱۰۰، مصنفہ مرزا قادیانی)

ترجمہ ...... زندہ ہوا ہر نبی مری آمد سے۔ تمام رسول میرے کرتہ میں چھپے ہوئے ہیں (معاذ اللہ)

**گستاخ قرآن ......** "قرآن خدا کی کتاب اور میرے (مرزا) منہ کی باتیں ہیں۔" (معاذ اللہ) ("تذکرہ" ص۱۰۲۔۱۰۳)

**گستاخ حدیث ......** جو حدیث میرے خلاف ہے، وہ ردی کی ٹوکری میں ڈال دو۔ (معاذ اللہ) ("اعجاز احمدی" ص۳۰، مصنفہ مرزا قادیانی)

**گستاخ حج بیت اللہ ......** "لوگ معمولی اور نفلی طور پر بھی حج کرنے کو جاتے ہیں مگر اس جگہ (قادیان) ثواب زیادہ ہے۔" (معاذ اللہ) ("آئینہ کمالات اسلام" ص۳۵۲ مصنفہ مرزا قادیانی)

**گستاخ صحابہ کرام ......** "جو میری جماعت میں داخل ہوا، وہ دراصل صحابہ کرام کی جماعت میں داخل ہو گیا" (معاذ اللہ) ("خطبہ الہامیہ" ص۱۷۱ طبع اول)

**گستاخ اہل بیت ......** "اور میں محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے مال کا وارث بنایا گیا ہوں۔ بس میں اسکی آل برگزیدہ ہوں جس کو ورثہ پہنچ گئی" (معاذ اللہ) ("اعجاز احمدی" ص ۷۰' مصنفہ مرزا قادیانی)

او بے لگام و بے ایمان! کہاں تو پدر شیطان اور کہا خاندان نبوت! (مولف)

**گستاخ درود شریف ......** سلام علی ابراہیم۔ ابراہیم پر سلام یعنی اس عاجز (مرزا) پر (معاذ اللہ) ("اربعین" نمبر۲' ص ۱۷۱۔۶۰۰' مصنفہ مرزا قادیانی) کتنی ڈھٹائی سے یہ مردود قادیانی جدالانبیاء خلیل اللہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کی جگہ اپنا نام لکھ رہا ہے۔ (مولف)

**گستاخ حجراسود ......** "یکے پائے من بوسید' منگفتم کہ حجرا سود منم" (معاذ اللہ) ایک شخص نے میرے پاؤں چومے میں نے کہا حجراسود میں ہی ہوں ("تذکرہ" ص ۳۶) جہنمی اپنے غلیظ پاؤں کو حجراسود کہہ رہا ہے۔ (مولف)

**گستاخ روزہ ......** روزہ رکھو کہ وہ خصی کر دیتا ہے (معاذ اللہ) ("آریہ دھرم" ص ۲۳' مصنفہ مرزا قادیانی)

**گستاخ اولیاء کرام ......** میں خاتم الاولیاء ہوں' میرے بعد کوئی ولی نہیں مگر وہ جو مجھ سے ہو گا۔ ("خطبہ الہامیہ" ص ۳۵' مصنفہ مرزا قادیانی)

**گستاخ علماء اسلام ......** یہ (مولوی) جھوٹے ہیں اور کتوں کی طرح جھوٹ کا مردار کھاتے ہیں (استغفراللہ) ("ضمیمہ انجام آتھم" مصنفہ مرزا قادیانی)

**گستاخ امت مسلمہ ......** میرے مخالف جنگلوں کے سور ہو گئے اور ان کی عورتیں کتیوں سے بڑھ گئیں ہیں (نعوذ باللہ) ("نجم الہدیٰ" ص ۵۳' مصنفہ مرزا قادیانی)

قادیانی حربوں سے نا آشنا سادہ لوح مسلمان اکثر یہ سوال کرتے ہیں کہ اگر یہ شخص اس قدر گھناؤنے کردار کا مالک تھا تو پھر کیا وجہ ہے کہ سر ظفراللہ' ایم ایم احمد' ڈاکٹر عبدالسلام' نسیم احمد' کنور ادریس' ایئر مارشل ریٹائرڈ ظفر چودھری وغیرہ ایسے بڑے بڑے لوگ اس کا کلمہ کیوں پڑھتے ہیں؟ اس کو نبی اور رسول کیوں مانتے ہیں؟ اس کو اپنا مرشد

اور رہبر کیوں تسلیم کرتے ہیں؟

جواباً عرض ہے کہ یہ ایک الگ اور طویل بحث ہے کہ ان ٹھگنوں کو بلند قامتی کا سرٹیفکیٹ کون عطا کرتا ہے؟ وہ کون سے خفیہ ہاتھ ہیں جو ان کند ذہنوں کو ذہانت کے تمغوں سے نوازتے ہیں؟ وہ کون سے پردہ نشین ہیں جو ان مرتدین کو اسلامی جمہوریہ پاکستان کے اعلیٰ و حساس عہدوں پر بٹھاتے ہیں اور پھر بین الاقوامی صحافت پر قبضہ ہونے کے ناطے پوری دنیا میں ان کے ناموں اور کاموں کی تشہیر کرواتے ہیں؟ اس موضوع پر انشاء اللہ ایک الگ کتابچہ تحریر کیا جائے گا۔

بالفرض انہیں بڑا تسلیم کر بھی لیا جائے اور ان جیسے کلیدی آسامیوں پر بیٹھے ہزاروں قادیانیوں کو قابل اور ذہین مان بھی لیا جائے تو کیا مرزا قادیانی اللہ کا نبی اور رسول بن جائے گا اور ان دجالوں کی جماعت کو اس دجال کی نبوت کی دلیل کے طور پر تسلیم کر لیا جائے گا۔؟

اے سادہ لوح مسلمان! یاد رکھ ایمان' قدرت کا سب سے جلیل القدر تحفہ ہے اور ہدایت صرف رب ذوالجلال کے ہاتھ میں ہے' وہ چاہے تو محلات میں رہنے والوں کو نعمت ایمان سے محروم رکھے اور کسی دریا کے کنارے ٹوٹی پھوٹی جھونپڑی میں رہنے والے کے دل کو ایمان کا خزینہ بنا دے۔ وہ چاہے تو بادشاہوں کو حالت کفر میں مارے اور انہیں جہنم کا ایندھن بنا دے اور اس کی منشا ہو تو غربت و افلاس کی چکی میں پسنے والے کو مسند ولایت پر فائز کرے اور بعد از موت جنت الفردوس اس کا مقدر ٹھہرے۔ رئیس قریش ابو جہل دولت ایمان سے محروم رہا اور حبشہ کا غلام بلال حبشیؓ موذن رسولؐ کا اعزاز عظیم پائے۔ سیم و زر میں کھیلنے والا ابو لہب رسول خداؐ کا چچا ہونے کے باوجود قفس کفر میں انتہائی عبرتناک موت مرجائے اور ایران سے آنے والا غربت کا مارا سلمان فارسیؓ رفیق خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وسلم بنے' تاجدارؐ ختم نبوت کا کلیوں کو شرماتا بچپن' شبنم سے مطہر لڑکپن اور رشک مہتاب و آفتاب جوانی اپنی آنکھوں سے دیکھنے والے بہت سے بد قسمت کفر کی ظلمت میں دم توڑ گئے اور روم سے آنے والے صہیبؓ رومی آغوش نبوتؐ میں آبسے اور دامن مصطفیؐ کی ٹھنڈی ہواؤں سے لطف اندوز ہونے لگے۔

اے سوالی مسلمان! کیا تو نے نہیں دیکھا کہ برنارڈشا اور سٹیفن لی کاک ایسے

ادیب' ولیم ورڈزورتھ اور جان کیٹس ایسے شاعر' ابراہام لنکن اور وینڈل فلپ ایسے مقرر' لوئی پاسچر اور ہانمن ایسے ڈاکٹر' شارک اور اوپن ہائم ایسے قانون دان' چرچل اور گاندھی ایسے سیاست دان' ایڈیسن اور جارج سٹیفن سن ایسے سائنس دان' آئن سٹائن اور نیوٹن ایسے ماہرین طبیعات' کارل مارکس اور آدم سمتھ ایسے ماہرین اقتصادیات' بورنگ اور بی مک گرا ایسے ماہرین نفسیات' مینڈل اور ڈارون ایسے ماہرین حیاتیات' ڈیمارگن اور ٹورنگ ایسے ماہرین ریاضیات' ٹائن بی اور مہنگلو ایسے ماہرین عمرانیات' رابرٹ بائل اور جان ڈالٹن ایسے ماہرین کیمیا' برٹرینڈ رسل اور ہیگل ایسے فلاسفر' نپولین اور منٹگمری ایسے جرنیل' ہٹلر اور سٹالن ایسے منتظمین' برژنیف اور کینیڈی ایسے حکمران' لین پول اور گبن ایسے مورخین' لارڈ میکالے ایسا ماہر تعلیم اور گلیلیو ایسا ماہر فلکیات' اس دنیا سے ناکام و نامراد چلے گئے' کیا یہ اپنے اپنے علم و فن کے دائرہ میں بڑے لوگ نہیں تھے؟ یقیناً یہ یکتائے روزگار اور نابغہ عصر تھے۔ لیکن کیا ان کا علم ان کو گمراہی سے بچا سکا اور ان کی ذہانتیں ان کی عاقبتوں کو سنوار سکیں؟ تکمیل نبوت کے بعد اس بزم ہستی میں ہر لحہ فطرت کی یہ صدا گونجتی ہے کہ اب جو بھی منزل تک پہنچنا چاہتا ہے' اسے دامن مصطفیٰ سے وابستہ ہونا ضروری ہے جس کے ہاتھ میں دامن مصطفیٰ نہیں' اسے قدم قدم پر ٹھوکریں لگتی ہیں' اس کی عقل اسے کفر و ضلالت کے لق و دق ریگستانوں میں لئے گھومتی ہے اور منزل کی تلاش میں آبلہ پا سرگرداں مسافر ویرانوں میں سسک سسک کر دم توڑ دیتا ہے۔

اب آپ کے سامنے نور ایمان سے محروم اور عقل کے شکار کئے ہوئے چند قادیانی بڑوں اور چند دیگر بڑوں کا تماشہ پیش کیا جاتا ہے اور اس میں ان لوگوں کو ان کے سوال کا جواب بھی مل جائے گا جو یہ کہتے ہیں کہ اتنے اعلیٰ تعلیم یافتہ اور اعلیٰ عہدوں پر فائز قادیانی کیسے بھٹک سکتے ہیں۔ وہ دیکھیں گے کہ اس خار زار میں صرف اعلیٰ تعلیم یافتہ قادیانی ہی دھکے نہیں کھا رہے بلکہ اعلیٰ تعلیم یافتہ کفار بھی شریک سفر ہیں۔

اگر سر ظفر اللہ جیسا خود ساختہ عقل مند مرزا قادیانی جیسے کانے بھینگے اور فاتر العقل کو نبی مانتا ہے تو اس میں اچنبھے کی کیا بات! بنی اسرائیل کے دانشوروں نے بھی بچھڑے کو خدا مانا تھا۔ اگر ڈاکٹر عبدالسلام مرزا قادیانی کی گالیوں اور خرافات کو وحی مانتا

ہے تو اس میں فکر کرنے کی کیا ضرورت! بھارت کا سابقہ صدر مرار جی ڈیسائی بھی تو اپنا پیشاب پیتا ہے اور اسے Water of life (آب حیات) کہتا ہے۔ اگر ایم ایم احمد ختم نبوت کا انکار کرتا ہے تو اس میں پریشانی کی کیا وجہ! روس کا صدر گورباچوف بھی خدا کے وجود کا انکار کرتا ہے۔ اگر مرزا طاہر بھگوڑا خود کو مرزا قادیانی جیسی عجیب و غریب مخلوق کا خلیفہ کہلوانے میں فخر محسوس کرتا ہے تو اس میں کیسی حیرانی! ڈارون بھی تو خود کو بندر کا بیٹا کہلوانے میں فخر محسوس کرتا تھا۔ اگر الٹی کھوپڑی کی قادیانی امت مرزا قادیانی پر درود و سلام بھیجتی ہے تو اس میں کیسی پریشانی! بھارت کا وزیر اعظم راجیو گاندھی بھی تو موٹے تازے ننگے دھڑنگے بت کے سامنے ہاتھ جوڑ کر رام رام کرتا ہے۔

جھوٹی نبوت کے مجاورو! اب قادیانی نبوت کی دوکان بند کر دو۔ اب یہ سٹیج شو ٹھپ کر دو۔ میٹھی گولیوں کی صورت میں قادیانی نبوت کا زہر بیچنے کا شنیع دھندہ ختم کر دو۔ ہزاروں انسانوں کو جہنم کے رقصاں شعلوں کے حوالے کر چکے ہو' باقی بھولی بھالی صورتوں پر ترس کھاؤ۔ انسانوں کی ''جہنم سپلائی'' کا ٹھیکہ جو تم نے شیطان سے لے رکھا ہے' اسے واپس کر دو۔

جھوٹی نبوت کے جھوٹے پیروکارو! تم اپنے اس گرو گھنٹال کو خوبصورت سے خوبصورت لباس پہناؤ لیکن یہ ہر لباس میں ننگا نظر آتا ہے۔ تم اس کے جسم پر بہترین سے بہترین خوشبویات چھڑکو لیکن اس کے جسم سے ارتداد کی بدبو کے بھبھوکے اٹھتے رہیں گے۔ تم اس کے چہرے پر اعلیٰ سے اعلیٰ ملمع کاری کرو لیکن اس کے مکروہ خدوخال تم سے چھپائے نہ چھپیں گے۔ تم پوری قوت لگا کر اس کی جھوٹی نبوت کی تشہیر کر لو لیکن موٹر سائیکل کی پلیٹ جیسی اس کی پیشانی پر لکھے ہوئے دجال اور کذاب کے الفاظ تم سے مٹائے نہ مٹیں گے۔

دریتیم محمد کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے امتیو! دجال قادیان مرزا قادیانی کوئی معمولی نوعیت کا مجرم نہیں۔ یہ پورے عالم اسلام اور اسلام کا مجرم ہے۔ اس کی فرد جرم شیطان کی آنت سے بھی زیادہ طویل ہے۔

خدائی کا دعویٰ کرنے کے جرم میں یہ فرعون' نمرود اور شداد ہے۔ نبوت کا دعویٰ کرنے کے جرم میں یہ اسود عنسی اور مسیلمہ کذاب ہے۔ توہین رسالت کرنے کے جرم

میں یہ ابوجہل' ابولہب اور ولید بن مُغیرہ ہے۔ قرآن مجید میں تحریف کرنے کے جرم میں یہ یہودی و نصرانی ہے۔ صحابہ کرامؓ کی توہین کرنے کے جرم میں یہ ابن سبا ہے۔ دین اسلام سے پھر جانے کے جرم میں یہ مرتد ہے۔ تعلیمات اسلامیہ کو مسخ کرنے کے جرم میں زندیق ہے۔ حضرت علیؓ کی توہین کرنے کے جرم میں یہ خارجی ہے۔ امام حسینؓ کی شان میں بکواس کرنے کے جرم میں یہ شمر ہے۔ اسلام کو گالیاں دینے کے جرم میں یہ راجپال اور سلمان رشدی ہے۔ ظاہرا" مسلمان اور باطنا" کافر ہونے یعنی منافق ہونے کے جرم میں یہ عبداللہ بن ابی ہے۔ خود کو انسان کا بچہ نہیں بلکہ کرم خاکی بننے کے جرم میں یہ ڈارون کی اولاد ہے۔ جھوٹے خدا شداد نے بہشت بنائی اور جھوٹے نبی مرزا قادیانی نے بہشتی مقبرہ بنایا۔ اس کفریہ نقالی کے جرم میں یہ مشن شداد کا علمبردار ہے۔

اے مسلمان! یہ خطرناک مجرم آج بھی دندناتا ہوا زندہ ہے۔ کیونکہ کوئی بھی شخص اس وقت تک زندہ رہتا ہے۔ جب تک اس کے نظریات زندہ رہتے ہیں۔ پرسوں یہ ملعون مرزا بشیرالدین جہنمی کی صورت میں زندہ تھا۔ کل یہ مردود مرزا ناصر دوزخی کی صورت میں زندہ تھا اور آج یہ فخر شیطان مرزا طاہر کی صورت میں زندہ ہے اور جب تک فرش خاکی پر ایک بھی قادیانی زندہ رہے گا یہ اس کی صورت میں زندہ رہے گا۔ اس کی ارتدادی تحریریں چھپ رہی ہیں۔ اس کے ایمان سوز لیکچر کی اشاعت بڑے زور و شور سے جاری ہے۔ اس کا یوم پیدائش اور یوم مرگ بڑے اہتمام سے منایا جاتا ہے۔ خود تو مرگیا لیکن اپنی قائم کردہ "مرتد یونیورسٹی" سے تعلیم یافتہ ہزاروں چیلے چانٹے کفر و ارتداد کی تبلیغ کے لیے چھوڑ گیا جو آج بھی چمن اسلام میں بارودی سرنگیں بچھا رہے ہیں اور معاذ اللہ بڑی شدت سے اس روز بد کا انتظار کر رہے ہیں جب یہ چمن ایک زوردار دھماکے سے ویرانے میں تبدیل ہو جائے گا اور دور دور تک خاک اڑتی دکھائی دے گی۔

اے فرزندان اسلام! اس دین برحق کے لیے ہادی برحق صلی اللہ علیہ وسلم نے طائف کے بازاروں میں پتھر کھائے' میدان احد میں دندان مبارک شہید کرائے' عزیز و اقارب جان کے دشمن بن گئے' مکہ معظمہ جیسے وطن سے نکالے گئے' شان اقدس میں فحش گالیاں بکی گئیں' گلے میں کپڑے کا پھندہ ڈال کر دبایا گیا' حالت نماز میں جسم اطہر پر غلیظ اوجھری رکھی گئی۔ اسی دین متین کی عمارت کی تعمیر کے لیے صحابہؓ نے اپنی ہڈیوں کی

اینٹیں اور خون کا گارا پیش کیا۔ حضرت بلالؓ نے دہکتے ہوئے انگاروں پہ لیٹ کر وفائے اسلام کی تاریخ رقم کی۔ حضرت حمزہؓ نے جسم کے ٹکڑے کروا کر اسلام سے عشق کا لاثانی باب لکھا' حضرت خبیبؓ تختہ دار پہ جھول کر اسلام پر فدا ہو گئے۔ امام حسینؓ اسلام کی حفاظت کرتے کرتے سر کٹا کر اسلام پر نثار ہو گئے۔ طارق بن زیادؒ' نور الدین زنگیؒ' صلاح الدین ایوبیؒ' محمد بن قاسمؒ اور سلطان محمود غزنویؒ ایسے فرزندان اسلام نے باطل کے پرخچے اڑا دیئے اور چہار سو عالم اسلام کا پرچم لہرا دیا۔

لیکن' آج کے مسلمان! آج قادیانیوں کی یلغار میں گھرا ہوا اسلام تیرا منہ تک رہا ہے۔ تجھے مدد کے لیے صدا دے رہا ہے' تجھ سے سوال کر رہا ہے کہ میرے بیٹے تو کٹ مرا کرتے تھے لیکن میری حرمت پہ آنچ نہیں آنے دیتے تھے' تم کس قسم کے مسلمان ہو کہ آج جھوٹی نبوت نے میرے جسم پر زہریلے تیروں کی بارش شروع کر رکھی ہے اور تم خاموش تماشائی ہو۔ تمہاری غیرت کہاں گئی؟ تمہاری شجاعت کہاں گئی؟ نبی اکرمؐ سے تمہارا عشق و وفا کا رشتہ کہاں گیا؟۔

اے مسلمان! بہت سو چکا اب بیدار ہو جا۔ بہت لٹ چکا اب ہوشیار ہو جا اور نبیؐ کے دشمنوں سے برسرپیکار ہو جا۔ اپنے اسلاف کی تابندہ روایت کو پھر زندہ کر...... جہاد کا علم لہرا کر اٹھ...... شہادت کا جذبہ لے کر اٹھ...... طوفان کی صورت چل...... سیلاب کی صورت چل...... قادیانیت کے شجر خبیثہ کو بہا لے جا اور اپنی گرجدار آواز میں یہ اعلان کرتا جا۔

لکھتا ہوں خون دل سے یہ الفاظ احمریں
بعد از رسولؐ ہاشمی کوئی نبی نہیں



سے پہلے اور قیامت کے دن وہ ہوگا ان پر گواہ"۔ (النساء)

اور حدیث شریف میں ہے:

"اور میں سب لوگوں سے زیادہ قریب ہوں عیسیٰ بن مریم کے کیونکہ میرے اور اس کے درمیان کوئی نبی نہیں ہوا۔ پس جب تم اس کو دیکھو تو اس کو پہچان لینا' قد میانہ' رنگ سرخ و سفید' بال سیدھے' بوقت نزول ان کے سر سے گویا قطرے ٹپک رہے ہوں گے' خواہ ان کو تری نہ بھی پہنچی ہو' ہلکے رنگ کی دو زرد چادریں زیب تن ہوں گی۔ پس صلیب کو توڑ ڈالیں گے' خنزیر کو قتل کریں گے' جزیہ کو بند کریں گے اور تمام مذاہب کو معطل کر دیں گے۔ یہاں تک کہ اللہ تعالیٰ اسلام کے سوا تمام ملتوں کو ہلاک کر دیں گے اور اللہ تعالیٰ ان کے زمانے میں مسیح دجال کذاب کو ہلاک کر دیں گے۔ زمین میں امن و امان کا دور دورہ ہو جائے گا' یہاں تک کہ اونٹ شیروں کے ساتھ' چیتے گائے کے ساتھ اور بھیڑیئے بکریوں کے ساتھ چریں گے اور بچے سانپوں کے ساتھ کھیلیں گے' ایک دوسرے کو نقصان نہیں پہنچائیں گے۔ پس جتنا عرصہ اللہ تعالیٰ کو منظور ہوگا' زمین پر رہیں گے پھر ان کی وفات ہوگی۔ پس مسلمان ان کی نماز جنازہ پڑھیں گے اور انہیں دفن کریں گے۔ ("مسند احمد" ص ۴۳۷' ج ۲' "فتح الباری" ص ۴۹۳' جلد ۶' مطبوعہ لاہور' "التصریح بما تواتر فی نزول المسیح" ۱۶۱)

آپ کے زمانہ کے جو واقعات احادیث طیبہ میں ذکر کیے گئے ہیں' ان کی فہرست خاصی ہے۔ مختصرا

- آپ سے پہلے حضرت مہدی کا آنا۔
- آپ کا عین نماز فجر کے وقت اترنا۔
- حضرت مہدی کا آپ کو نماز کے لیے آگے کرنا اور آپ کا انکار فرمانا۔
- نماز میں آپ کا قنوت نازلہ کے طور پر یہ دعا پڑھنا...... قتل اللہ الدجال۔
- نماز سے فارغ ہو کر آپ کا قتل دجال کے لیے نکلنا۔
- دجال کا آپ کو دیکھ کر سیسے کی طرح پگھلنے لگنا۔
- "باب لد" نامی جگہ پر (جو فلسطین شام میں ہے) آپ کا دجال کو قتل کرنا اور اپنے نیزے پر لگا ہوا دجال کا خون مسلمانوں کو دکھانا۔

○ قتل دجال کے بعد تمام دنیا کا مسلمان ہو جانا' صلیب کے توڑنے اور خنزیر کو قتل کرنے کا عام حکم دینا۔

○ آپ کے زمانہ میں امن و امان کا یہاں تک پھیل جانا کہ بھیڑیئے بکریوں کے ساتھ اور چیتے گائے بیلوں کے ساتھ چرنے لگیں اور بچے سانپوں کے ساتھ کھیلنے لگیں۔

○ کچھ عرصہ بعد یاجوج ماجوج کا نکلنا اور چار سو فساد پھیلانا۔

○ ان دنوں میں حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا اپنے رفقاء سمیت کوہ طور پر تشریف لے جانا اور وہاں خوراک کی تنگی پیش آنا۔

○ بالآخر آپ کی بددعا سے یاجوج ماجوج کا یکدم ہلاک ہو جانا اور بڑے بڑے پرندوں کا ان کی لاشوں کو اٹھا کر سمندر میں پھینکنا اور پھر زور کی بارش ہونا اور یاجوج ماجوج کے بقیہ اجسام اور تعفن کو بہا کر سمندر میں ڈال دینا۔

○ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا عرب کے ایک قبیلہ بنو کلب میں نکاح کرنا اور اس سے آپ کی اولاد ہونا۔

○ "فج الروحا" نامی جگہ پہنچ کر حج و عمرہ کا احرام باندھنا۔

○ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے روضہ اطہر پر حاضری دینا اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا روضہ اطہر کے اندر سے جواب دینا۔

○ وفات کے بعد روضہ اطہر میں آپ کا دفن ہونا وغیرہ وغیرہ۔

○ آپ کے بعد مقعد نامی شخص کو آپ کے حکم سے خلیفہ بنایا جانا اور مقعد کی وفات کے بعد قرآن کریم کا سینوں اور صحیفوں سے اٹھ جانا۔

○ اس کے بعد آفتاب کا مغرب سے نکلنا' نیز دابتہ الارض کا نکلنا اور مومن و کافر کے درمیان امتیازی نشان لگانا وغیرہ وغیرہ۔

## کیا حضرت مہدیؒ و عیسیٰ علیہ السلام ایک ہی ہیں؟

س : مہدی اس دنیا میں کب تشریف لائیں گے؟ اور کیا مہدی اور عیسیٰ ایک ہی وجود ہیں؟

ج : حضرت مہدی رضوان اللہ علیہ آخری زمانہ میں قرب قیامت میں ظاہر ہوں

گے۔ ان کے ظہور کے تقریباً سات سال بعد دجال نکلے گا اور اس کو قتل کرنے کے لیے عیسیٰ علیہ السلام آسمان سے نازل ہوں گے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے لے کر تیرہویں صدی کے آخر تک امت اسلامیہ کا یہی عقیدہ رہا ہے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام اور حضرت مہدی دو الگ الگ شخصیتیں ہیں اور یہ کہ نازل ہو کر پہلی نماز حضرت عیسیٰ علیہ السلام حضرت مہدی کی اقتداء میں پڑھیں گے۔ مرزا غلام احمد صاحب قادیانی پہلے شخص ہیں جنھوں نے عیسیٰ اور مہدی کے ایک ہونے کا عقیدہ ایجاد کیا ہے۔ اس کی دلیل نہ قرآن کریم میں ہے، نہ کسی صحیح اور مقبول حدیث میں اور نہ سلف صالحین میں کوئی اس کا قائل ہے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی متواتر احادیث میں وارد ہے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے نزول کے وقت حضرت مہدی اس امت کے امام ہوں گے اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام ان کی اقتداء میں نماز پڑھیں گے۔

## حضرت عیسیٰ علیہ السلام بحیثیت نبی کے تشریف لائیں گے یا بحیثیت امتی کے؟

س: حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے دور میں حضرت عیسیٰ علیہ السلام تشریف لائیں گے۔ کیا حضرت عیسیٰ علیہ السلام بحیثیت نبی تشریف لائیں گے یا حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے امتی ہونے کی حیثیت سے؟ اگر آپ بحیثیت نبی تشریف لائیں گے تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم خاتم النبیین کیسے ہوئے؟

ج: حضرت عیسیٰ علیہ السلام جب تشریف لائیں گے تو بدستور نبی ہوں گے لیکن آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی تشریف آوری سے ان کی شریعت منسوخ ہوگئی اور ان کی نبوت کا دور ختم ہوگیا، اس لیے جب وہ تشریف لائیں گے تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی شریعت کی پیروی کریں گے اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے امتی کی حیثیت سے آئیں گے۔ ان کی تشریف آوری ختم نبوت کے خلاف نہیں کیونکہ نبی آخر الزمان آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم ہیں۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو نبوت آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے پہلے مل چکی تھی۔

جہاد دین اسلام کی روح ہے' ملت اسلامیہ کی نشوونما اور بقا جہاد ہی میں مضمر ہے۔ شہیدوں کا خون ملت اسلامیہ کے چہرے کا غازہ اور شہیدوں کی موت قوم کی حیات ہے۔ مجاہدین فی سبیل اللہ کی شمشیریں ملت کی تقدیریں ہوا کرتی ہیں۔ جہاد ہی وہ جذبہ ہے جس سے سرشار ہو کر ایک مسلمان بڑی سے بڑی طاغوتی طاقت سے ٹکرا جاتا ہے اور اسے پاش پاش کر دیتا ہے۔ جہاد ہی وہ ولولہ ہے جو ایک مسلمان کو موت کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر بات کرنا سکھاتا ہے اور اس میں شہادت کی تڑپ پیدا کرتا ہے۔ قوم مسلم ایک لمحہ کے لیے بھی جہاد کے بغیر زندہ نہیں رہ سکتی۔ جہاد کے بغیر نظام دنیا تلپٹ ہو کر رہ جاتا ہے۔ طاغوتی طاقتیں سر اٹھاتی ہیں' نئے نئے فتنے جنم لیتے ہیں' نظام ہائے باطل زمین پر اپنے پنجے گاڑنے لگتے ہیں' جھوٹے خدا اور جھوٹے نبی پیدا ہونے لگتے ہیں' طاقتور کمزوروں کے گلے کاٹنے لگتے ہیں' امراء غریبوں کا خون چوسنے لگتے ہیں۔ الغرض خدا کی زمین پر ظلم و بربریت کی ایک ایسی ہولناک آگ لگ جاتی ہے کہ انسانیت چیخ اٹھتی ہے۔ اسی لیے اللہ تعالیٰ نے اپنے آخری نبیؐ پر نازل ہونے والی اپنی آخری کتاب قرآن مجید میں بار بار جہاد کا حکم دیا ہے کیونکہ جہاد ہی وہ واحد قوت ہے جس سے ابلیسی نظاموں اور ابلیسی کارندوں کی بیخ کنی کی جا سکتی ہے اور اس مادر گیتی کو امن و اخوت کا گہوارہ بنایا جا سکتا ہے' چنانچہ ارشادات ربانی ہیں۔ (تراجم)

☆ نکلو ہلکے اور بوجھل اور لڑو اپنے مال سے اور جان سے اللہ کی راہ میں۔ (سورۃ التوبہ)

☆ اللہ نے خرید لی مسلمانوں سے ان کی جان اور ان کا مال اس قیمت پر کہ ان کے لیے جنت ہے۔ لڑتے ہیں اللہ کی راہ میں' پھر مارتے ہیں اور مرتے ہیں۔

(التوبہ)

☆ اے ایمان والو! میں بتلاؤں تم کو ایسی سوداگری جو بچائے تم کو ایک عذاب دردناک سے' ایمان لاؤ اللہ پر اور اس کے رسولؐ پر' اور لڑو اللہ کی راہ میں اپنے مال سے اور اپنی جان سے' یہ بہتر ہے تمہارے حق میں اگر تم سمجھ رکھتے ہو۔ بخشے گا وہ تمہارے گناہ اور داخل کرے گا تم کو باغوں میں جن کے نیچے بہتی ہیں نہریں اور ستھرے گھروں میں بسنے کے باغوں کے اندر' یہ ہے بڑی مراد ملنی' اور ایک اور چیز دے' جس کو تم چاہتے ہو مدد اللہ کی طرف سے اور فتح جلدی اور خوشی سنا دے ایمان والوں کو۔ (سورۃ الصف)

☆ اور لڑو ان سے یہاں تک کہ نہ باقی رہے فساد اور حکم رہے اللہ تعالیٰ کا۔ (البقرہ)

☆ پھر جب گزر جائیں مہینے پناہ کے تو مارو مشرکوں کو جہاں پاؤ اور پکڑو اور گھیرو اور بیٹھو ہر جگہ ان کی تاک میں پھر اگر وہ توبہ کریں اور قائم رکھیں نماز اور دیا کریں زکوٰۃ تو چھوڑ دو ان کا رستہ بے شک اللہ بخشنے والا مہربان ہے۔ (التوبہ)

☆ لڑو ان سے جو ایمان نہیں لائے اللہ اور نہ آخرت کے دن پر اور نہ حرام مانتے ہیں اس کو جس کو حرام کیا اللہ نے اور اس کے رسولؐ نے اور نہ قبول کرتے ہیں دین سچا' ان لوگوں میں سے جو کہ اہل کتاب ہیں یہاں تک کہ وہ جزیہ دیں' اپنے ہاتھوں سے ذلیل ہو کر۔ (التوبہ)

☆ تمہیں کیا ہوگیا ہے کہ تم خدا کی راہ میں ان مردوں' عورتوں اور بچوں کے لیے نہیں لڑتے' جنہیں کمزور پا کر دبا لیا گیا ہے اور جو دعائیں مانگتے ہیں کہ خدایا ہمیں اس بستی سے نکال' جس کے کارفرما ظالم ہیں۔ (سورۃ النساء)

جناب خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وسلم نے امت کو جذبہ جہاد عطا کرتے ہوئے اور اللہ کی راہ میں کٹ مرنے کا عزم بانٹتے ہوئے ارشاد فرمایا:

> "قسم ہے خدا کی کہ میری خواہش یہ ہے کہ میں خدا کے راستے میں قتل کیا جاؤں اور پھر زندہ کیا جاؤں اور پھر قتل کیا جاؤں' پھر زندہ کیا جاؤں پھر قتل کیا جاؤں"۔ (مسلم)

جناب تاجدار ختم نبوت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے متلاشیان جنت کو جنت کا راستہ بتاتے ہوئے فرمایا:

"جنت تلواروں کے سائے میں ہے"۔ (مسلم)

ایک شخص نے حضرت ابو موسیٰ اشعریؓ سے اس حدیث کو سن کر اپنی نیام کو ٹکڑے ٹکڑے کر دیا اور اپنے ساتھیوں کو آخری سلام کرتا ہوا دشمن کی طرف بڑھا اور کفار سے یہاں تک لڑا کہ آخر شہید ہوگیا۔

جو شخص گھر کی آسائشوں اور بیوی بچوں کو چھوڑ کر جہاد کے لیے گھر سے نکلتا ہے سیدالخلق جناب محمد عربی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اسے جنت کا مژدہ جانفزا یوں سناتے ہیں:

"جو پاؤں خدا کے راستے میں گرد آلود ہوئے ان کو جہنم کی آگ مس نہیں کر سکتی"۔ (بخاری)

"جو خدا کے راستے میں صرف اتنی دیر لڑا جتنی دیر میں ایک اونٹنی کا دودھ دوہا جاتا ہے' تو اس کے لیے جنت واجب ہوگئی"۔ (ابوداؤد)

جو شخص راتوں کو جاگ کر اسلامی مملکت کی سرحدوں کی حفاظت کرتا ہے اور اپنے مسلمان بھائیوں کو کفار کے شر سے محفوظ رکھنے کے لیے اپنی جان ہتھیلی پر رکھ کر کھڑا رہتا ہے' امام الانبیاء صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اس کی محنت کے اجر کا اعلان یوں فرماتے ہیں:

"اللہ کی راہ میں ایک رات کے لیے پہرہ دینا ان ہزار راتوں سے بہتر ہے' جس میں رات کو قیام کیا جائے اور دن کو روزہ رکھا جائے"۔ (اسے حاکم نے روایت کیا ہے اور صحیح الاسناد کہا ہے)

جب اللہ کے سپاہی لشکر کفار سے برسرپیکار ہوتے ہیں اور دوران جنگ کسی مجاہد کو زخم آتا ہے اور پھر زخم سے خون بہتا ہے۔ اللہ کو اپنے سپاہی کے نشان زخم اور اس سے بہنے والے خون سے جتنی محبت ہوتی ہے' اس محبت کو اللہ کے آخری نبیؐ نے اپنی زبان نبوت سے یوں بیان فرمایا:

"خدا تعالیٰ کو دو قطرے اور دو نشان بہت ہی زیادہ پسند ہیں۔ ایک آنسو کا

وہ قطرہ جو خدا کے خوف سے نکلے اور دوسرے خون کا وہ قطرہ جو جہاد میں کسی زخم سے ٹپکے۔ ایک وہ نشان جو فرائض ادا کرنے کے باعث جسم کے کسی حصہ پر پڑ جائے اور دوسرے وہ نشان جو اللہ کے راستے میں جہاد کی وجہ سے کسی جگہ واقع ہو جائے"۔ (ترمذی)

جہاد فی سبیل اللہ کے لیے جو شخص سامان حرب تیار کرتا ہے اور اس سامان حرب کی مشق کے دوران جو شخص مجاہد فی سبیل اللہ کا مددگار و معاون بنتا ہے' ان خوش قسمتوں کے اجر و ثواب کے بارے میں رحمت عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم یوں لب کشائی فرماتے ہیں:

"ایک تیر کی وجہ سے تین آدمی جنت میں جائیں گے۔ ایک جس نے ثواب کی نیت سے تیر بنایا۔ دوسرے جس نے تیراندازی کی مشق کے لیے تیر چلایا۔ تیسرے وہ جس نے اس مشق کرنے والے کو تیر اٹھا کر دیا"۔

جو شخص مجاہدین اسلام کو سامان جنگ سے لیس کرتا ہے' انہیں کھانے پینے کا سامان اور سواری وغیرہ بہم پہنچاتا ہے اور جب اللہ کے سپاہی اللہ کے دین کی عظمت کے لیے اپنے گھروں سے دور اللہ کے دشمنوں سے مصروف جہاد ہوتے ہیں تو وہ ان کے گھروں اور پیچھے رہنے والوں کی خدمت اور دیکھ بھال کرتا ہے۔ اس شخص پر اللہ کے انعامات کی جو بارش ہوتی ہے' اس کا ذکر سرور کائنات صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اپنی لسان مبارک سے یوں ادا کرتے ہیں:

"جس نے خطرے کے موقعہ پر مجاہدین کی پاسبانی کی' اس کی یہ رات شب قدر سے بہتر ہے"۔ (حاکم)

"جس نے کسی مجاہد کو سامان ولا دیا اور روپیہ سے اس کی امداد کی یا اس کی بیوی بچوں کی اس کے پیچھے پوری پوری خدمت کی تو اس شخص کو غازی کے برابر ثواب ملتا ہے اور غازی کے ثواب میں سے کچھ کمی نہیں ہوتی"۔ (صحاح)

وہ لوگ جو اللہ کے دین کے دشمنوں سے لڑتے ہوئے اپنی جانیں قربان کر دیتے ہیں' عظمت اسلام کی تاریخ اپنے خون سے لکھتے ہیں' ناز و نعم سے پلے ہوئے جسم کے

ٹکڑے کروا لیتے ہیں' لاشوں کو گھوڑوں کی ٹاپوں کے نیچے روندا جاتا ہے' ان کی عظمت و شان کے بارے میں رحمت اللعالمین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ارشادات ملاحظہ فرمائیے:

☆ "جنت میں جانے کے بعد کسی شخص کا دوبارہ دنیا میں آنے کو جی نہیں چاہتا مگر شہادت کی لذت ایسی ہے کہ شہید کو جنت میں جا کر پھر یہ خواہش پیدا ہوتی ہے اور شہید اس امر کی درخواست کرتا ہے کہ اس کو دنیا میں بھیجا جائے تاکہ وہ اللہ کے راستے میں مکرر سکرر بلکہ دس بار شہید ہو"۔ (بخاری و مسلم)

☆ "شہید فی سبیل اللہ کو شہادت کے وقت صرف اتنی تکلیف محسوس ہوتی ہے جیسے کسی چیونٹی نے کاٹ لیا"۔ (ترمذی)

☆ "شہداء کی روحیں سبز پرندوں کی شکل میں جنت کے پھل کھاتی پھرتی ہیں"۔ (ترمذی)

☆ "قیامت میں جب اہل محشر حساب کتاب کی مصیبت میں مبتلا ہوں گے' لوگوں کا ایک جم غفیر تلواریں کاندھوں پر رکھے ہوئے جنت کے دروازے پر پہنچے گا۔ ان لوگوں کے زخموں سے خون بہتا ہوگا۔ اہل محشر کے دریافت کرنے پر بتایا جائے گا کہ یہ لوگ شہید ہیں۔ یہ موت کے بعد زندہ تھے اور ان کو رزق دیا جاتا تھا"۔

اور وہ شخص یا گروہ جو جہاد سے پہلوتہی کرتا رہا' گلشن اسلام کو اجڑتا دیکھ کر خاموش تماشائی بنا رہا' تن پرستی اور دنیا سنوارنے میں مصروف رہا' اس شخص یا گروہ کے بارے میں سرور کون و مکان صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا:

☆ "جو شخص اس حال میں مرا کہ نہ تو اس نے جہاد کیا اور نہ اپنے آپ کو جہاد کا مشورہ دیا' وہ نفاق (منافقت) کے ایک حصہ پر مرا"۔ (صحیح مسلم)

☆ "جو مسلمان اپنی زندگی میں نہ کبھی اللہ کی راہ میں لڑا' نہ کسی مجاہد کے لیے سامان جہاد مہیا کیا اور نہ کسی مجاہد کے اہل و عیال میں خیر خواہی کے ساتھ مقیم رہا' اللہ تعالیٰ اس شخص کو قیامت سے پہلے ایک عذاب و مصیبت میں مبتلا کریں گے"۔ (ابوداؤد)

اللہ اور اس کے رسولؐ کا عطا کردہ یہی وہ جذبہ تھا جسے اپنے سینوں میں لے کر مسلمان نکلے اور چہار سو عالم پھیل گئے۔ خدا کی زمین ان کے قدموں تلے سمٹتی گئی۔ انہوں نے روم و فارس کی سلطنتوں کے ٹاٹ لپیٹ دیئے' شاہوں کے تاج اچھال دیئے اور حکمرانوں کے تخت اپنے قدموں تلے روند ڈالے۔ یورپ کے کلیساؤں میں اذانیں دیں' ایران کے آتش کدوں کو آب توحید سے بجھا دیا' ہندوستان کے بت کدوں میں اللہ اکبر کی صدائیں دیں' عرب کے ریگستانوں میں اسلام کے ڈنکے بجائے' افریقہ کے جنگلوں میں دین محمدیؐ کی شمعیں فروزاں کیں' ان کی راتیں مصلوں پر اور ان کے دن گھوڑوں کی پیٹھوں پر بسر ہوتے' وہ میدان کارزار میں موت کو للکارتے اور ان کے دل میں شہادت کی آرزوئیں تڑپتیں' وہ میدان جہاد میں مرنا اعزاز اور گھر میں مرنا ندامت سمجھتے' جس گھر کا کوئی فرد شہید نہ ہوتا' وہ گھر معاشرہ میں شرمساری محسوس کرتا۔

ہاتھ میں تلوار ہو اور دل میں ہو خوف خدا
یثربی تہذیب کتنی دلنشیں اور سادہ ہے

ان کے بچے میدان جہاد میں تلواریں لئے لشکر کفار کے سردار کو ڈھونڈتے۔ ان کے نوجوان کشتیاں جلا کر باطل کو للکارتے۔ ان کے بوڑھے دشمنان اسلام سے ٹکرانے کے لیے جوانوں کے دوش بدوش پہلی صف میں کھڑے ہوتے۔ ان کی عورتیں خیموں کی چوبیں لے کر لشکر کفار پر ٹوٹ پڑتیں اور انہیں گیدڑوں کی طرح بھگا دیتیں۔ مائیں اپنے بیٹوں سے کہتیں' بیٹا! جہاں جنگ کے شعلے زیادہ بھڑک رہے ہوں' وہاں اپنی بہادری کے جوہر دکھانا۔ ایک بیٹا جام شہادت نوش کرتا تو دوسرے کے گلے میں اپنے ہاتھوں سے تلوار حمائل کر کے ہنسی خوشی میدان جنگ میں بھیجتیں' دوسرا شہید ہوتا تو تیسرے کو روانہ کرتیں' تیسرا بھی اسلام پر نثار ہو جاتا تو چوتھے کو روانہ کرتیں اور جب سب شہید ہو جاتے تو شہداء کی عظیم مائیں آسمان کی طرف منہ اٹھا کر اللہ سے مخاطب ہو کر کہتیں' اے اللہ! تو گواہ رہنا ہم نے اپنے سارے بیٹے تیرے دین پر قربان کر دیئے۔ بہنیں بھائیوں کے گھوڑوں کی لگامیں پکڑ کر انہیں میدان جنگ میں روانہ کرتیں۔ باپ شہید ہو رہا ہوتا لیکن بیٹوں کو آگے بڑھنے کا حکم دیتا۔ بیٹا شہید ہوتا تو باپ کے عزم و ہمت میں ذرہ برابر فرق نہ پڑتا وہ فولادی حوصلہ سے باطل سے مصروف پیکار رہتا۔ مجاہدین راہ حق کو نہ بچوں کے

یتیم ہونے کا فکر تھا اور نہ بیوی کے سہاگ اجڑنے کا غم' نہ والدین کی محبت ان کے رستے کی دیوار بنتی اور نہ بھائیوں کی الفت ان کی راہ کی زنجیر' نہ دولت اور نہ ہی حب دنیا انہیں ان کے فرض عظیم سے غفلت دلا سکتی تھی۔ انہوں نے اپنی زندگیاں خدمت اسلام کے لیے وقف کر دی تھیں۔ انہوں نے اللہ سے اپنی جانوں کا سودا کر لیا تھا۔ وہ دوستی رکھتے تھے تو اسلام کے لیے اور دشمنی رکھتے تھے تو صرف اسلام کے لیے' ان کا جینا بھی اسلام کے لیے اور مرنا بھی اسلام کے لیے تھا۔

یہ غازی یہ تیرے پراسرار بندے — جنہیں تو نے بخشا ہے ذوق خدائی
دو نیم ان کی ٹھوکر سے صحرا و دریا — سمٹ کر پہاڑ ان کی ہیبت سے رائی
دو عالم سے کرتی ہے بیگانہ دل کو — عجب چیز ہے لذت آشنائی!
شہادت ہے مطلوب و مقصود مومن — نہ مال غنیمت نہ کشور کشائی!

وہ عظیم ہستی جس نے قوم مسلم کو جہاد کا یہ ولولہ عطا کیا' صرف زبانی طور پر جہاد کا درس نہیں دیا بلکہ انہوں نے عملی طور پر باطل کو میدان میں للکارا اور پچھاڑا ہے۔ محمد مصطفیٰ نے نبوت کے ہاتھوں سے شمشیر اٹھائی ہے اور زرہ زیب تن فرمائی ہے۔ کٹھن سفر کیے' خندقیں کھودیں' پتھر اور تیر کھائے' دندان مبارک شہید کرائے اور میدان جہاد میں اپنا مقدس خون بہایا۔ خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مدینہ منورہ میں دس سالہ قیام کے دوران ۲۶ غزوات میں بطور کمانڈر بہ نفس نفیس شرکت فرمائی اور ۵۶ سرایا (مہمات) روانہ فرمائیں۔ گویا دس برس کے دوران ۸۲ جنگیں لڑیں گئیں۔ یہ ہے پیغمبر اسلام صلی اللہ علیہ وسلم کی حیات مجاہدانہ!

سرزمین ہندوستان پر جب فرنگی سامراج قابض ہو چکا تھا اور ظالم فرنگی اسلام کو مسلمانوں کے دلوں میں اور خطہ ہندوستان سے نکالنے کے لیے تلا ہوا تھا۔ وجود اسلام کو چھلنی کرنے کے لیے اس کے ترکش میں بہت سے تیر تھے۔ جنہیں اس نے کمال مہارت سے استعمال کیا۔ اس کے پاس تحریف شدہ دین اسلام تھا' انتہائی زہریلا نظام تعلیم تھا' ابلیسی نظام معیشت تھا' مغربی تہذیب و تمدن کی قہرمانیاں تھیں' سندھوری میموں کی حشر سامانیاں تھیں' درباری ملاؤں کے گروہ در گروہ تھے' جعلی گدی نشینوں اور بناوٹی صوفیوں کی ایک بہت بڑی کھیپ تھی' تنخواہ دار ''اولیاء'' کی لمبی قطاریں تھیں' فتوؤں کے ذریعے

ملت اسلامیہ میں انتشار پیدا کرنے والے فتوے بازوں کی ایک جماعت تھی۔ انگریزی حکومت کی تعریف میں زمین و آسمان کے قلابے ملانے والے خطیبوں اور ادیبوں کا ایک انبوہ تھا اور انگریزی حکومت کی شان میں قصیدہ سرائی کرنے والے شاعروں کا ایک ہجوم تھا۔

ان تمام طاغوتی ہتھیاروں سے مسلح ہونے کے باوجود غلام ہندوستان میں غلامی کی راکھ سے آزادی کی چنگاریاں بھڑکتیں اور ایک ماحول کو آزادی کی روشنی سے منور کر جاتیں۔ ایک عالم حق کو پھانسی دی جاتی لیکن اس کی موت ہزاروں انسانوں میں آزادی کی زندگی کا شعور بیدار کر جاتی۔ ایک مجاہد شہید ہوتا لیکن اس کے خون سے جرات وہمت کے لاکھوں چراغ جلتے۔ فرنگی ایک تحریک کو دباتا' ہزاروں نئی تحریکیں جنم لیتیں۔ فرزندان توحید کو پابند سلاسل کیا جاتا لیکن فرنگی ان کے جذبے کو پابند سلاسل نہ کر سکا۔ انہیں زندانوں میں اذیتیں دی جاتیں لیکن ہر اذیت ان کے ایمان کو تقویت دیتی۔

مجاہدوں کے بازو ہائے فلک فگن عجیب ہیں
بہادروں کے پنجہ ہائے تیغ زن عجیب ہیں
یہ جسم ہائے خون چکاں و بے کفن عجیب ہیں
مجاہد و شہید کے یہ بانکپن عجیب ہیں
حیات گر حیات ہے تو موت بھی حیات ہے

مکار انگریز اپنے مکار دماغ کو ابلیسی سوچوں کے سمندر میں غرق کئے بیٹھا تھا اور سرکچلے سانپ کی طرح تڑپ رہا تھا کہ کسی طرح ملت اسلامیہ کے سینہ سے ایمان کی شمع فروزاں کو گل کر کے دل کی نگری کو کفر کے اندھیروں میں ڈبو دے اور قوم حجاز کی وحدت کو پارہ پارہ کر کے اسے دائمی غلام بنا لے۔

اس شیطانی منصوبہ کو پایۂ تکمیل تک پہنچانے کے لیے فرنگی میدان عمل میں اتر آیا۔ ۱۸۹۶ء میں انگلستان سے برطانوی مدبروں' اعلیٰ سیاست دانوں' ممبران پارلیمنٹ اور مسیحی رہنماؤں پر مشتمل ایک وفد ان امور کا جائزہ لینے کے لیے ہندوستان میں طوفان کی صورت وارد ہوا کہ ۱۸۵۷ء کی جنگ آزادی کے اسباب و محرکات کیا تھے؟ کس جذبے نے مسلمانوں کو جنگ آزادی پر ابھارا اور اس جذبے نے پورے ہندوستان میں آزادی کی

ہلچل کیسے مچا دی؟ وہ کس ولولے کی حرارت ہے جو غلامی کی زنجیروں کو پگھلا کر رکھ رہی ہے۔ اور پوری قوم کو کفن بدوش کر کے میدان کارزار میں لا کھڑا کرتی ہے۔ وفد نے عیسائی مشنریوں اور سول سروس کے افسروں خصوصاً یہودیوں سے ملاقاتیں کیں۔ مسلم معاشرہ میں گھس کر ان کی مذہبی کیفیات کو بنظر غائر دیکھا۔ ہندوستان کے سیاسی حالات کا گہرا جائزہ لیا۔ مسلم عوام پر ان کے مذہبی راہنماؤں کے اثر و رسوخ کا مشاہدہ کیا۔ خفیہ اداروں کے ذریعے رپورٹیں حاصل کیں۔ ایک سال کی مدت گزارنے کے بعد یعنی ۱۸۷۰ء میں اس شیطانی وفد نے لندن میں ایک کانفرنس کا اہتمام کیا۔ جس میں عیسائی مشنریوں اور خفیہ اداروں نے آپس میں سر جوڑ کر عالم اسلام کے خلاف ایک بھیانک سازش تیار کی۔ انہوں نے دو الگ الگ زہریلی رپورٹیں تیار کیں جنہیں یک جا کر کے

"ہندوستان میں برطانوی سلطنت کا ورود"

(The Arrival of British Empire in India) کے نام سے شائع کر دیا۔ اس تخریبی اور روح فرسا رپورٹ کا ایک حصہ درج کیا جاتا ہے۔ جس میں ظالم فرنگی نے جناب خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے تاج و تخت ختم نبوت پر ڈاکہ ڈالنے کے لیے جھوٹی نبوت کا منصوبہ تیار کیا۔ رپورٹ کا اقتباس ملاحظہ ہو۔

Report of Missionary Fathers

"Majority of the population of the country blindly follow their 'Peers' their spiritual leaders. If at this stage, we succeed in finding out some who would be ready to declare himself a Zilli Nabi (apostolic prophet) then the large number of people shall rally round him. But for this purpose, it is very difficult to persuade some one from the Muslim masses. If this problem is solved, the prophethood of such a person can flourish under the patronage of the Government. We have

already overpowered the native governments mainly persuing a policy of seeking help from the traitors. That was a different stage, for at that time, the traitors were from the military point of view. But now when we have sway over every nook of the country and there is peace and order every where we ought to undertake measures which might create internal unrest among the country."

(Extract from the printed Report, India Office Library, London)

ترجمہ:۔ ملک ہندوستان کی آبادی کی اکثریت اندھا دھند اپنے پیروؤں یعنی روحانی رہنماؤں کی پیروی کرتی ہے۔ اگر اس مرحلہ پر ہم ایک ایسا آدمی تلاش کرنے میں کامیاب ہو جائیں جو اس بات کے لیے تیار ہو کہ اپنے لئے ظلی نبی (نبی کے حواری) ہونے کا اعلان کر دے تو لوگوں کی بڑی تعداد اس کے گرد جمع ہو جائے گی لیکن اس مقصد کے لیے مسلمان عوام سے کسی شخص کو ترغیب دینا بہت مشکل ہے۔ اگر یہ مسئلہ حل ہو جائے تو ایسے شخص کی نبوت کو سرکاری سرپرستی میں پروان چڑھایا جا سکتا ہے۔ ہم نے پہلے بھی غداروں کی مدد حاصل کر کے ہندوستانی حکومتوں کو محکوم بنایا لیکن وہ مختلف مرحلہ تھا' اس وقت فوجی نقطۂ نظر سے غداروں کی ضرورت تھی لیکن اب جب کہ ہم نے ملک کے کونے کونے پر اقتدار جما لیا ہے اور ہر طرف امن اور آرڈر ہے' ہمیں ایسے اقدامات کرنے چاہیں جن سے ملک میں داخلی بے چینی پیدا ہو سکے۔ (مطبوعہ رپورٹ سے اقتباس: انڈیا آفس لائبریری لندن)

۱۸۶۹ء میں ہی وائسرائے ہند لارڈ میو (Mayo) نے بنگال سول سروس کے ایک افسر ڈبلیو ڈبلیو ہنٹر کو اس اہم سوال کا جائزہ لے کر رپورٹ پیش کرنے کو کہا۔

ہنٹر نے تمام صورت حالات کا بغور جائزہ لینے کے بعد اپنی رپورٹ میں لکھا۔

"جہاد ہی کا وہ نظریہ ہے جو ان کے شدید جوش' تعصب' تشدد اور قربانی کی

خواہش کی بنیاد ہے۔ اس قسم کا عقیدہ انہیں ہمیشہ حکومت کے خلاف متحد کر سکتا ہے۔ ان میں جہاد کا شعلہ سرد نہیں ہوا۔ ان پر مذہبی دیوانوں اور جہادی ملاؤں کا اثر نہایت قوی ہے اور وہ کسی لحظہ بھی ان کے جذبات کی آگ کو بھڑکا سکتے ہیں۔" ("ڈبلیو ڈبلیو ہنٹر" دی انڈین مسلمانز کامریڈ پبلشرز کلکتہ ۱۹۴۵ء)

فرنگی مسلمانوں کے جذبہ جہاد اور فخر دو عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ذات اقدس سے بے پناہ محبت و عقیدت سے بہت پریشان تھا۔ وہ مسلمانوں سے یہ دونوں متاع ہائے عظیم چھین لینا چاہتا تھا۔ مسلمانوں سے یہ دونوں انمول موتی چھیننا ان کے جسموں کے دونوں بازو کاٹ دینے کے مترادف تھا اور ظالم فرنگی بازو کٹے ان گوشت کے لوتھڑوں کو اپنے شبستانوں کی طرف جانے والی راہوں پر بیٹھے' گلے میں غلامی کی سیاہ زنجیریں پہنے دو وقت کی روٹی کے لیے بلک بلک کر روتا دیکھنا چاہتا تھا۔

شیطانی رپورٹ تیار ہو چکی تھی' اب انسان نما شیطان کی تلاش شروع ہو گئی جسے نبی بنا کر مارکیٹ میں لانا تھا۔ فرنگی نے جعلی نبوت کے ایک تیر سے دو شکار کرنا تھے۔ پہلا یہ کہ وہ شخص دعوئ نبوت کرے گا اور خود پر نازل ہونے والی من گھڑت وحی کی عوام میں تشہیر کرے گا (نعوذ باللہ) محمد رسول اللہ بن جانے کے اعلان سے وہ مسلمانوں کی تمام محبتیں اور عقیدتیں سمیٹ لے گا جو انہیں اپنے پیارے آقا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ذات اقدس سے ہیں' پھر وہ یہ اعلان کرے گا کہ خدا نے مجھ پر وحی کی ہے کہ اب جہاد حرام قرار دے دیا گیا ہے۔ جب یہ دونوں کام ہو جائیں گے تو قوم مسلم قوم افرنگ کے قفس کی اسیر ہو گی۔

سپر شیطان کی تلاش میں بہت سے چہرے سامنے آئے لیکن فرنگی کو اس بدخصلت کی تلاش تھی جو صرف خود ہی ملت اسلامیہ کا غدار نہ ہو بلکہ غداری اسے وراثت میں ملی ہو۔ جو صرف خود ہی ایمان فروش نہ ہو بلکہ اس کی جیب میں ایمان فروش کا بیٹا ہونے کی سند بھی موجود ہو۔ جو صرف خود ہی جہاد کو حرام حرام نہ کہتا ہو بلکہ اس کے آباؤ اجداد کی شمشیروں پر شہیدان اسلام کا خون چمک رہا ہو۔ جو صرف خود ہی دربار انگریز کی دہلیز پر ماتھا نہ رگڑتا ہو بلکہ اس کے بڑوں کی زبانوں پر بھی انگریز کے جوتوں کی چاٹی ہوئی خاک موجود ہو۔ جو صرف خود ہی دستر خوان انگریز سے بچی کھچی روٹیوں کو من و

سلویٰ سمجھ کر کھاتا ہو بلکہ اس کا بڑا بھائی بھی انگریز کی جھوٹی ہڈیوں کو قلمی آم سمجھ کر چوستا ہو۔

لیکن زمین روز روز ایسے ننگ انسانیت پیدا نہیں کرتی۔ کئی صدیوں کی گردش کے بعد زمین اپنے پیٹ سے ایسی غلاظت باہر پھینکتی ہے۔ جس کے تعفن سے انسانیت کا دماغ پھٹنے لگتا ہیں اور کائنات میں ہر سو بدبو کے بھبھوکے پھیل جاتے ہیں۔ فرنگی کو یہ نایاب غلاظت قادیاں کے منشی مرزا قادیانی جہنم مکانی کی صورت میں مل گئی۔ ہم مرزا قادیانی کے نبی بننے کی بقیہ کہانی بعد میں بیان کریں گے' پہلے انگریزوں اور مرزا قادیانی کے بڑوں کے شیطانی تعلقات کو مرزا قادیانی کی زبانی بیان کرتے ہیں۔ جسے پڑھ کر انگریز کے اس "خود کاشتہ پودے" کے چہرے سے نقاب اٹھتا ہے۔

"اور میرا باپ اس طرح خدمات میں مشغول رہا یہاں تک کہ پیرانہ سالی تک پہنچ گیا اور سفر آخرت کا وقت آگیا اور اگر ہم اس کی تمام خدمات لکھنا چاہیں تو اس جگہ سما نہ سکیں اور ہم لکھنے سے عاجز رہ جائیں۔ پس خلاصہ کلام یہ ہے کہ میرا باپ سرکار انگریزی کے مراحم کا ہمیشہ امیدوار رہا اور عندالضرورت خدمتیں بجالاتا رہا یہاں تک کہ سرکار انگریز نے اپنی خوشنودی کی چٹھیات سے اس کو معزز کیا اور ہر ایک وقت اپنی عطاؤں کے ساتھ اس کو خاص فرمایا اور اس کی غم خواری فرمائی اور اس کی رعایت رکھی اور اس کو اپنے خیر خواہوں میں سے سمجھا۔ پھر جب میرا باپ فوت ہو گیا۔ تب ان خصلتوں میں اس کا مقام میرا بھائی ہوا۔ جس کا نام مرزا غلام قادر تھا اور سرکار انگریز کی عنایات ایسے ہی اس کے شامل حال ہو گئیں جیسی کہ میرے باپ کے شامل حال تھیں اور میرا بھائی چند سال بعد اپنے والد کے فوت ہو گیا پھر ان دونوں کی وفات کے بعد میں ان کے نقش قدم پر چلا اور ان کی سیرتوں کی پیروی کی۔ ("نور الحق" حصہ اول ص ۲۸' مصنفہ مرزا قادیانی)

○ مرزا قادیانی کے باپ کے جہنم رسید ہونے پر پنجاب کے فنانشل کمشنر نے مرزا قادیانی کے بڑے بھائی مرزا غلام قادر کے پاس ۱۹ر جون ۱۸۷۶ء کو جو مراسلہ بھیجا اس میں تعزیتی کلمات کے بعد لکھا گیا مضمون پیش خدمت ہے۔

"Ghulam Murtzah who was a great well wisher

and faithful Chief of Government. In consideration of your family services. I will esteem you with the same respect as that on your loyal father. I will keep in mind the restoration welfare of your family when a favourable apportunity occurs".

ترجمہ:۔ "مرزا غلام مرتضی سرکار انگریز کا اچھا خیر خواہ اور وفادار رئیس تھا' آپ کے خاندان کی خدمات کو مد نظر رکھتے ہوئے ہم آپ کی بھی اسی طرح عزت کریں گے۔ جس طرح تمہارے وفادار باپ کی' کی جاتی تھی۔ ہم کو اچھے موقع کے نکالنے پر تمہارے خاندان کی بہتری اور بابجائی کا خیال رہے گا۔" ("المرقوم" ۲۹ر جنوری ۱۸۷۶ء' کتاب البریہ' مصنفہ مرزا قادیانی)

○ "سب سے پہلے میں یہ اطلاع دینا چاہتا ہوں کہ میں ایسے خاندان میں سے ہوں جس کی نسبت گورنمنٹ نے ایک مدت دراز سے قبول کیا ہوا ہے کہ وہ خاندان اول درجہ پر سرکار دولت مدار انگریزی کا خیر خواہ ہے۔ (مرزا قادیانی کی لیفٹنٹ گورنر بہادر کے حضور درخواست مندرجہ تبلیغ رسالت جلد ہفتم' ص ۸-۹-۱۱' مولفہ میر قاسم علی قادیانی)

○ "میں ایک ایسے خاندان سے ہوں کہ جو اس گورنمنٹ کا پکا خیر خواہ ہے' میرا والد مرزا غلام مرتضی گورنمنٹ کی نظر میں ایک وفادار اور خیر خواہ آدمی تھا۔ جن کو دربار انگریزی میں کرسی ملتی تھی اور جن کا ذکر مسٹر گریفن صاحب کی تاریخ رئیسان پنجاب میں ہے اور ۱۸۵۷ء میں انہوں نے اپنی طاقت سے بڑھ کر سرکار انگریز کو مدد دی تھی یعنی پچاس سوار اور گھوڑے بہم پہنچا کر عین زمانہ غدر کے وقت سرکار انگریزی کی امداد میں دیئے تھے پھر میرے والد صاحب کی وفات کے بعد میرا بڑا بھائی مرزا غلام قادر خدمات سرکاری میں مصروف رہا اور جب تموں کی گزر گاہ پر خفسداروں کا سرکار انگریزی کی فوج سے مقابلہ ہوا تو سرکار انگریزی کی طرف سے لڑائی میں شریک تھا۔" ("کتاب البریہ اشتہار" مورخہ ۲۰ر ستمبر ۱۸۹۷ء' ص ۸' مصنفہ مرزا قادیانی)

○ "ہمارا جان نثار خاندان سرکار دولت مدار (سلطنت انگلشیہ) کا خود کاشتہ پودا ہے۔ ہم نے سرکار انگریزی کی راہ میں اپنا خون بہانے اور جان دینے سے بھی کبھی دریغ نہیں کیا

("تبلیغ رسالت" جلد ہفتم)

○ "۱۸۵۷ء کی جنگ آزادی ہندوستان کے مکینوں کی انگریز غاصب کے خلاف بغاوت تھی' وہ مادر وطن میں غلامی کی شب دیجور ختم کر کے آزادی کی صبح سعید طلوع کرنا چاہتے تھے۔ لیکن ظالم فرنگی نے اپنی بربریت سے اس تحریک آزادی کو کچل کر رکھ دیا۔ ہزاروں انسانوں کو انتہائی سفاکی سے موت کے گھاٹ اتار دیا۔ آزادی کے متوالوں کو جیلوں میں ٹھونس دیا' حریت پسندوں کو گرفتار کر کے فوری انصاف کی عدالتوں کے ذریعے انہیں سر بازار پھانسیاں دی گئیں۔ غرضیکہ وہ ظلم روا رکھا گیا کہ زمین و آسمان کانپ اٹھے۔ لیکن اس خونچکاں سانحہ پر فرنگی کے پالتو مرزا قادیانی نے یہ بکواس کر کے انگریزی سلطنت کی تائید کی "ان لوگوں نے چوروں' قزاقوں اور حرامیوں کی طرح اپنی محسن گورنمنٹ پر حملہ شروع کر دیا۔" ("ازالہ" ص ۲۴۷' مصنف مرزا قادیانی)

○ "۱۹۲۹ء میں جب ایک خبیث الفطرت ہندو مہاشے راجپال نے محسن انسانیت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی شان اقدس میں گستاخیوں کا سمندر بہاتے ہوئے رسوائے زمانہ کتاب "رنگیلا رسول" شائع کی تو یہ کتاب روئے زمین پر بسنے والے محمد عربی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پروانوں کے قلب و جگر پر بجلی بن کر گری اور انہیں تڑپا کر رکھ دیا۔ راجپال کی تکہ بوٹی کرنے کے لیے عالم اسلام بھڑ گیا۔ ہر مسلمان راجپال کے لیے شعلہ جوالہ بن گیا۔ آخر قرعہ' قسمت کے دھنی غازی علم الدین شہیدؒ کے نام نکلا جو شیر کی طرح راجپال پر حملہ آور ہوا اور اس موذی کو خنجر مار کر واصل جہنم کر دیا اور خود سولی چڑھ کر عشق رسالتؐ کا ایک انوکھا باب رقم کر کے آمنہؓ کے لال کی عزت و حرمت پر نثار ہو گیا۔

نبی کی عزت و حرمت پہ مرنا عین ایمان ہے
سر مقتل بھی ان کا ذکر کرنا عین ایمان ہے

لیکن یہاں بھی انگریزی حکومت کا ساتھ دیتے ہوئے اور راجپال کی وکالت کرتے ہوئے غدار بن غدار قادیانی جماعت کا سربراہ مرزا محمود اپنی فطرت رذیلہ کے مطابق یہ ذلیل تبصرہ کر کے اپنی خباثت قلبی کا ثبوت دے گیا۔

"وہ نبی بھی کیسا نبی ہے جس کی عزت کو بچانے کے لیے خون سے ہاتھ رنگنے

پڑیں..... وہ لوگ جو قانون کو ہاتھ میں لیتے ہیں۔ وہ مجرم ہیں اور اپنی قوم کے دشمن ہیں اور جو ان کی پیٹھ ٹھونکتا ہے' وہ بھی قوم کا دشمن ہے۔" (قادیانی اخبار "الفضل" ۱۹ر اپریل ۱۹۲۹ء)

○ "۱۹۱۳ء میں اسلام دشمن' مسلمان دشمن فرنگی نے مچھلی بازار کانپور کی ایک مسجد کا ایک حصہ سڑک سیدھی کرنے کے لیے شہید کر دیا۔ کعبہ کی بیٹی کی اس بے حرمتی پر مسلمان سراپا احتجاج بن گئے اور پورے ہندوستان میں غم و غصہ کی ایک لہر دوڑ گئی۔ اس غم و غصہ نے ایک جلوس کا روپ دھارا۔ اس احتجاجی جلوس پر ظالم حکومت نے فائرنگ کر دی اور پہلے سے ہی زخمی سینوں کو گولیوں سے چھلنی کر دیا۔ بیسیوں مسلمان شہادت کے جام نوش کر گئے۔ سینکڑوں کو قید و بند کی صعوبتوں میں ڈال دیا گیا۔ یہ روح فرسا حادثہ جو مسلمانوں پر ایک قیامت ڈھا گیا' اس پر تبصرہ کرتے ہوئے قادیانی جماعت کے سربراہ مرزا محمود نے جو بے ایمان بیان جاری کیا۔ انسانیت آج بھی اس پر لعنتوں کے ڈونگرے برسا رہی ہے۔

"ایک حصہ مسجد کو گرائے بغیر گزارہ نہ تھا اور اسے منہدم نہ کرنا رفاہ عامہ کے کام میں رخنہ اندازی تھی۔ اس بارہ میں مسلمانوں نے بہت عاقبت نا اندیشی سے کام لیا۔" ("الفضل" مورخہ ۲۳ر جولائی ۱۹۱۳ء)

○ "خلافت عثمانیہ کو ختم کرنے اور دیگر اسلامی ممالک کو فتح کرنے میں قادیانی انگریزوں کے شانہ بشانہ لڑے اور ہر سازش میں شریک کار رہے۔ قادیانیوں کے چند اقبالی حوالے پیش خدمت ہیں۔

"عراق کو فتح کرنے میں احمدیوں نے خون بہایا اور میری تحریک پر سینکڑوں آدمی بھرتی ہو کر چلے گئے۔" (بیان مرزا بشیرالدین' "الفضل" مورخہ ۳ر ستمبر ۱۹۳۵ء)

"ریاست کے قیام کے لیے گورنمنٹ کی فوج میں شامل ہو کر ان ظالمانہ روکوں کو دفعہ کرنے کے لیے گورنمنٹ کی مدد احمدیوں کا مذہبی فرض ہے۔" (بیان مرزا محمود احمد "الفضل" ۲ر جولائی ۱۹۳۱ء)

○ "جب انگریزوں نے عراق پر قبضہ کرنا چاہا اور اس غرض کے لیے لارڈ ہارڈنگ نے عراق کا دورہ کیا تو مشہور قادیانی اخبار الفضل نے لکھا "یقیناً اس نیک دل افسر (لارڈ

ہارڈنگ) کا عراق میں جانا عمدہ نتائج پیدا کرے گا۔ ہم ان نتائج پر خوش ہیں کیونکہ خدا ملک گیری اور جہاں بانی اس کے سپرد کرتا ہے جو اس کی مخلوق کی بہتری چاہتا ہے۔ اور اسی کو زمین پر حکمران بناتا ہے جو اس کا اہل ہوتا ہے۔ پس ہم پھر کہتے ہیں کہ ہم خوش ہیں کیونکہ ہمارے خدا کی بات پوری ہوتی ہے اور ہمیں امید ہے کہ برٹش حکومت کی توسیع کے ساتھ ہمارے لیے اشاعت اسلام کا میدان بھی وسیع ہو جائے گا اور غیر مسلم کو مسلم بنانے کے ساتھ ہم مسلمان کو پھر مسلمان کریں گے۔" ("الفضل" قادیان' جلد۲' نمبر۱۰۳' مورخہ ۱۱ر فروری ۱۹۱۵ء)

"ہم یہ بتا دینا چاہتے ہیں کہ مذہبا" ہمارا ترکوں سے کوئی تعلق نہیں۔ ہم اپنے مذہبی نقطۂ خیال سے اس امر کے پابند ہیں کہ اس شخص کو اپنا مذہبی پیشوا سمجھیں جو حضرت مسیح موعود کا جانشین ہو اور دنیاوی لحاظ سے اسی کو اپنے سلطان و بادشاہ یقین کریں جس کی حکومت کے نیچے ہم رہتے ہیں۔ پس ہمارے خلیفہ حضرت مسیح موعود (مرزا قادیانی) کے خلیفہ ثانی ہیں اور ہمارے سلطان و بادشاہ" (اخبار "الفضل" جلد۷' نمبر۴۸' مورخہ ۲۲ر دسمبر۱۹۱۹ء)

"حضرت مسیح موعود (مرزا قادیانی) فرماتے ہیں کہ میں وہ مہدی موعود ہوں اور گورنمنٹ برطانیہ میری وہ تلوار ہے جس کے مقابلے میں ان علماء کی کچھ پیش نہیں جاتی۔ اب غور کرنے کا مقام ہے کہ پھر ہم احمدیوں کو اس فتح سے کیوں خوشی نہ ہو۔ عراق' عرب ہو یا شام ہم ہر جگہ اپنی تلوار کی چمک دیکھنا چاہتے ہیں۔" (اخبار "الفضل" قادیان' جلد۶' نمبر۴۲' مورخہ ۷ر دسمبر۱۹۱۸ء)

"موجودہ ترکی کی حکومت اسلام کے لیے مفید ثابت ہونے کی بجائے مضر ثابت ہوئی ہے۔ اگر وہ اپنی بداعمالی اور بدکرداری کے باعث مٹتی ہے تو مٹنے دو" (اخبار "الفضل" قادیان' جلد۲' نمبر۱۱۷' مورخہ ۲۳ر مارچ ۱۹۱۵ء)

"بہرحال واقعات اب بتلاتے ہیں کہ (ترکان) آل عثمان کا ستارہ اقبال اب غروب ہونے کے قریب ہے۔" (اخبار "الفضل" قادیان جلد۲' نمبر۱۱۴' مورخہ ۱۶ر مارچ ۱۹۱۵ء)

انگریزوں کی فتح اور ترکوں کی شکست پر ظالم قادیانیوں نے قادیان میں خوشی سے

لبریز ہو کر چراغاں کیا۔ حوالہ ملاحظہ ہو۔

"۲۷ر ماہ نومبر کو انجمن احمدیہ برائے امداد جنگ کے زیر انتظام حسب ہدایات حضرت خلیفۃ المسیح ثانی اید اللہ تعالیٰ (میاں محمود احمد صاحب) گورنمنٹ برطانیہ کی شاندار اور عظیم الشان فتح کی خوشی میں ایک قابل یادگار جشن منایا گیا۔ نماز مغرب کے بعد دارالعلوم اور اندرون قصبہ میں روشنی اور چراغاں کیا گیا جو بہت خوبصورت اور دلکش تھا۔ اندرون قصبہ میں احمدیہ بازار کے دونوں طرف مدرسہ احمدیہ اور بورڈنگ مدرسہ احمدیہ کی عمارتوں پر بے شمار چراغ جلائے گئے۔ اور منارۃ المسیح پر گیس کی روشنی کی گئی جس کا نظارہ بہت دلفریب تھا۔ حضرت خلیفۃ المسیح ثانی اور خاندان مسیح موعود کے مکانات پر بھی چراغ روشن کئے گئے۔ اس کے علاوہ تمام احمدیہ اصحاب نے اپنے اپنے مکانات پر خوب روشنی کی۔ جس سے محلوں میں خاص رونق اور خوش نمائی پیدا ہو گئی۔ دارالعلوم میں بورڈنگ ہاؤس اور ہائی سکول کی شاندار عمارت کے بلند ترین پیش طاق کو چراغوں سے نہایت عمدگی سے سجایا گیا اور ساری عمارت کے طول و عرض کو بہت خوبی کے ساتھ روشن کیا گیا۔ دوسرے مکانات پر بھی روشنی کا عمدہ انتظام تھا۔ غرض کہ احمدیوں کا کوئی مکان اور کوئی عمارت ایسی نہ تھی جس پر روشنی نہ کی گئی۔ یہ پر لطف اور مسرت انگیز نظارہ بہت موثر اور خوشنما تھا اور اس سے احمدیہ پبلک کی اس عقیدت پر خوب روشنی پڑتی تھی جو اسے گورنمنٹ برطانیہ کے ساتھ ہے۔ کیونکہ روشنی کے ذریعہ خوشی کا اظہار کرنے میں ایسے لوگوں نے بھی بخوشی حصہ لیا جو موجودہ گرانی اور قحط سالی کے موسم میں نہایت تنگ دستی سے گزر اوقات کرتے ہیں۔ روشنی رات کے ایک بڑے حصہ تک ہوتی رہی۔ جس کی رونق لوگوں کی چہل پہل سے دوبالا تھی۔" (اخبار "الفضل" قادیان، جلد ۶، نمبر ۴۱، مورخہ ۳ر دسمبر ۱۹۳۹ء)

یہ تھے فرنگی سامراج اور مرزا قادیانی کے بڑوں کے محبت بھرے تعلقات جنہیں مرزا قادیانی اپنی حیات کفریہ میں خوب نبھاتا رہا اور آج بھی اس کی ناپاک ذریت ان دیرینہ تعلقات کو مضبوط اور مستحکم رکھے ہوئے ہے۔ اب ہم مرزا قادیانی کی اصل کہانی کی طرف واپس آتے ہیں۔

مرزا قادیانی انگریز ڈپٹی کمشنر سیالکوٹ کے دفتر میں بطور اہلمد پندرہ روپے ماہوار

پر ملازم تھا۔ اس کی مدت ملازمت ۱۸۶۴ء تا ۱۸۶۸ء ہے۔

۱۸۶۸ء کے لگ بھگ ایک عرب محمد صالح سیالکوٹ آیا۔ روایت کیا جاتا ہے کہ اس کے پاس حرمین شریفین کے بعض مفتیان کرام کا ایک فتویٰ تھا۔ جس میں ملک ہندوستان کو دارالحراب ثابت کیا گیا تھا۔ انگریز مخبروں نے محمد صالح کو گرفتار کرا دیا۔ محمد صالح پر دو الزامات لگائے گئے۔ ایک ایمی گریشن کی خلاف ورزی اور دوسرے برطانوی حکومت کے خلاف جاسوسی۔ سیالکوٹ کے یہودی ڈپٹی کمشنر پارکنسن (Parkinson) کے ذمہ اس مقدمہ کی تفتیش لگی۔ وہ ان تمام لوگوں کو گرفتار کرنا چاہتا تھا جن کے ساتھ محمد صالح کے روابط تھے۔ دوران تفتیش ایک ایسے شخص کی ضرورت پیش آئی جو عربی مترجم کے طور پر کام کر سکے' یہ خدمت خاندانی غدار مرزا قادیانی نے ادا کی اور اسلام دشمنی کا مظاہرہ کرتے ہوئے پارکنسن کے دل میں اپنی قدر بٹھا گیا۔

دوران ملازمت سیالکوٹ کے پادری مسٹر بٹلر ایم۔ اے سے مرزا قادیانی کا گہرا یارانہ ہو گیا۔ دونوں میں گفتگو کی طویل نشستیں ہوتیں اور بڑی رازدارانہ باتیں کرتے۔ ایک دن پادری بٹلر نے ڈپٹی کمشنر سے ایک لمبی ملاقات کی اور انگلستان چلا گیا۔ پادری مسٹر بٹلر کے ہندوستان سے روانہ ہونے کے تھوڑے عرصے بعد اس کا جگری یار مرزا قادیانی ملازمت چھوڑ کر قادیان روانہ ہو گیا' دونوں کا آگے پیچھے چلے جانا کسی خطرناک منصوبے کی نشاندہی کر رہا تھا۔ بٹلر دراصل ہندوستان کی سنٹرل انٹیلی جینس کا ایک اہم رکن تھا اور وہ سیالکوٹ میں ایک پادری کے روپ میں کام کر رہا تھا۔ مرزا قادیانی اور ڈپٹی کمشنر سے ملاقات کر کے اس کا فوراً انگلستان جانا اس بات کی غمازی کر رہا تھا کہ بٹلر دعویٰ نبوت کے لیے مرزا قادیانی کا انتخاب کر گیا ہے۔ وفد کی پیش کردہ رپورٹ کی روشنی میں گورنر پنجاب نے ڈپٹی کمشنر سیالکوٹ کے ذمہ یہ کام لگایا کہ وہ کمیشن کی رپورٹ میں مذکورہ شخص کا انتخاب کرے۔

برطانوی ہندوستان کی سنٹرل انٹیلی جینس کی روایت کے مطابق ڈپٹی کمشنر سیالکوٹ نے چار اشخاص کو انٹرویو کے لیے طلب کیا تھا تاکہ ان میں سے کسی ایک کو نبوت کا مدعی بنا کر اپنے مقاصد حاصل کیے جائیں۔ ان میں سے تین فیل ہو گئے اور مرزا قادیانی پاس ہو گیا اور جھوٹے نبی کی حیثیت سے اس مردود کا انتخاب ہو گیا۔

پادری بٹلر اور مرزا قادیانی کے مابین ہونے والی ملاقاتوں سے قادیانی بھی انکار کی جرات نہیں کر سکتے۔ مرزا قادیانی کا بیٹا مرزا محمود اس حقیقت کو یوں بیان کرتا ہے۔

"ریورنڈ بٹلر ایم۔ اے جو سیالکوٹ مشن میں کام کرتے تھے اور جن سے حضرت صاحب کے بہت سے مباحثات ہوتے رہتے تھے۔ جب ولایت واپس جانے لگے تو خود کچہری میں آپ کے پاس ملنے کے لیے چلے آئے اور جب ڈپٹی کمشنر نے پوچھا کس طرح تشریف لائے' کوئی کام ہو تو ارشاد فرمائیں مگر اس نے کہا کہ میں صرف آپ کے اس منشی سے ملنے آیا ہوں۔ یہ ثبوت ہے اس امر کا کہ آپ کے مخالف بھی تسلیم کرتے تھے کہ یہ ایک ایسا جوہر ہے جو قابل قدر ہے۔ (اخبار "الفضل" قادیان' ۲۴ر اپریل ۱۹۳۴ء)

فرنگی کا بچہ جمورا مرزا قادیانی نبی بن بیٹھا اور اپنے آقا کے حکم کے مطابق اسلام کے بنیادی عقیدہ "جہاد" کو حرام قرار دے دیا۔ سچے نبیؐ نے تو امت میں جہاد کا جذبہ پیدا کرنے کے لیے ساری زندگی وقف کر دی تھی۔ لیکن جھوٹے نبی نے جذبہ جہاد کو قتل کرنے کے لیے اپنے سارے وسائل میدان میں جھونک دیئے۔ اور تنسیخ جہاد کے نغمے الاپنے لگا۔ ملاحظہ فرمائیے!

"اب چھوڑ دو جہاد کا اے دوستو خیال ۔۔۔ دین کے لیے حرام ہے اب جنگ اور قتال
اب آ گیا مسیح جو دین کا امام ہے! ۔۔۔ دین کے لیے تمام جنگوں کا اب اختتام ہے
اب آسمان سے نور خدا کا نزول ہے ۔۔۔ اب جنگ اور جہاد کا فتویٰ فضول ہے
دشمن ہے' خدا کا جو کرتا ہے اب جہاد ۔۔۔ منکر نبی کا ہے جو یہ رکھتا ہے اعتقاد'

(ضمیمہ "تحفہ گولڑویہ" ص ۳۹' مصنف مرزا قادیانی)

○ "آج سے انسانی جہاد جو تلوار سے کیا جاتا تھا' خدا کے حکم کے ساتھ بند کیا گیا۔ اب اس کے بعد جو شخص کافر پر تلوار اٹھاتا ہے اور اپنا نام غازی رکھتا ہے' وہ اس رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی نافرمانی کرتا ہے۔" ("خطبہ الہامیہ" مترجم' ص ۲۸-۲۹' مصنف مرزا قادیانی)

○ "گورنمنٹ انگلشیہ خدائی نعمتوں سے ایک نعمت ہے۔ یہ ایک عظیم الشان رحمت ہے۔ یہ سلطنت مسلمانوں کے لیے برکت کا حکم رکھتی ہے۔ خداوند رحیم نے اس سلطنت کو مسلمانوں کے لیے باران رحمت بنا کر بھیجا ہے۔ ایسی سلطنت سے لڑائی اور

جہاد کرنا قطعی حرام ہے۔" ("شہادت القرآن" ضمیمہ' ص ۱۲-۱۱' مصنف مرزا قادیانی)

○ "بعض احمق نادان سوال کرتے ہیں کہ اس گورنمنٹ سے جہاد کرنا درست ہے یا نہیں' سو یاد رہے کہ یہ سوال ان کا نہایت حماقت کا ہے' کیونکہ جس کے احسانات کا شکر کرنا عین فرض ہے اور واجب ہے' اس سے جہاد کیسا؟ میں سچ سچ کہتا ہوں کہ محسن کی بدخواہی کرنا ایک بدکار اور حرامی آدمی کا کام ہے۔" (مرزا قادیانی کی کتاب "شہادت القرآن" کا ضمیمہ بعنوان "گورنمنٹ کی توجہ کے لائق" ص ۳۰' منقول از اخبار "الفضل" قادیان' جلد ۲۷' ص ۲۰۹' مورخہ ۱۲ ستمبر ۱۹۳۹ء)

○ "یہی وہ فرقہ (یعنی قادیانی فرقہ) ہے جو دن رات کوشش کر رہا ہے کہ مسلمانوں کے خیالات میں سے جہاد کی بیہودہ رسم کو اٹھا دے" ("از ریویو آف ریلیجنز" ص ۵۳۷-۵۳۸)

○ "دیکھو میں (غلام احمد قادیانی) ایک حکم لے کر آپ کے پاس آیا ہوں' وہ یہ ہے کہ اب سے تلوار کے جہاد کا خاتمہ ہے۔" (رسالہ گورنمنٹ "انگریز اور جہاد" ص ۱۴' مصنف مرزا قادیانی)

○ "اب سے زمینی جہاد بند کئے گئے اور لڑائیوں کا خاتمہ ہو گیا۔" (ضمیمہ "خطبہ الہامیہ" ص ۱۷' مصنف مرزا قادیانی)

○ "سو آج سے دین کے لیے لڑنا حرام کیا گیا۔" (ضمیمہ "خطبہ الہامیہ" ص ۱۷' مصنف مرزا قادیانی)

○ "جو شخص میری بیعت کرتا ہے اور مجھ کو مسیح موعود مانتا ہے۔ اسی روز سے اس کو یہ عقیدہ رکھنا پڑتا ہے کہ اس زمانہ میں جہاد قطعی حرام ہے۔ کیونکہ مسیح آ چکا' خاص کر میری تعلیم کے لحاظ سے اس گورنمنٹ انگریزی کا سچا خیر خواہ اس کو بننا پڑا ہے۔" (گورنمنٹ انگریزی اور جہاد' ضمیمہ' ص ۷' مصنف مرزا قادیانی)

○ "اور میں نے بائیس برس سے اپنے ذمہ یہ فرض کر رکھا ہے کہ ایسی کتابیں جن میں جہاد کی مخالفت ہو اسلامی ممالک میں ضرور بھیج دیا کرتا ہوں۔ اسی وجہ سے میری عربی کتابیں عرب کے ملک میں بھی شہرت پا گئی ہیں۔" (تحریر مرزا قادیانی' مورخہ ۱۸ نومبر ۱۹۰۱ء مندرجہ تبلیغ رسالت' جلد ص ۲۶)

○ "میں نے یہ کتابیں اسلام کے دو مقدس شہروں مکہ اور مدینہ میں بخوبی شائع کی ہیں اس کے علاوہ روم کے پایہ تخت' قسطنطنیہ' بلاد شام' مصر اور افغانستان کے متفرق شہروں میں جہاں تک ممکن تھا' ان کی اشاعت کی ہے۔ نتیجہ یہ ہوا کہ لاکھوں انسانوں نے جہاد کے وہ غلیظ خیالات چھوڑ دیئے جو نافہم ملاؤں کی تعلیم سے ان کے دلوں میں تھے۔ مجھے اس خدمت پر فخر ہے' کہ برٹش انڈیا کے تمام مسلمانوں میں سے اس کی کوئی نظیر کوئی مسلمان نہیں دکھلا سکتا۔" ("تبلیغ رسالت" جلد ہفتم' مصنف مرزا قادیانی)

○ "جیسے جیسے میرے مرید بڑھیں گے' ویسے ویسے جہاد کے معتقد کم ہوتے جائیں گے کیونکہ مجھے مسیح و مہدی مان لینا ہی مسئلہ جہاد کا انکار کرنا ہے۔" ("تبلیغ رسالت" جلد ہفتم' ص ۱۷' مصنف مرزا قادیانی)

○ "میں سولہ برس سے برابر اپنی تالیفات میں اس بات پر زور دے رہا ہوں کہ مسلمانان ہند پر اطاعت گورنمنٹ برطانیہ فرض اور جہاد حرام ہے۔" ("تبلیغ رسالت" جلد سوم' ص ۱۹۶' مصنف مرزا قادیانی)

یوں مرزا قادیانی اپنے فتنہ ساز قلم اور فتنہ پرور زبان سے حرمت جہاد پر حملہ آور ہوتا رہا اور جہاد کا وہ فرض عظیم جس کی ادائیگی کے لیے اللہ کا قرآن اور محمدؐ کے فرمان مسلمانوں کو بار بار پکار رہے ہیں' انہیں باطل قرار دیتا رہا۔ قوم مسلم جس نے تلواروں کے سائے تلے آنکھ کھولی ہے' انہیں سایہ صلیب میں کھینچ کھینچ کر لانے میں مصروف عمل رہا۔ انگریزی ٹٹو مرزا قادیانی نے انگریز کو اولی الامر قرار دے دیا۔ اللہ اور اس کے رسولؐ کی اطاعت کے ساتھ ساتھ خنزیر کھانے والے فرنگی کی اطاعت کو بھی فرض قرار دے دیا۔ ہندوستان کے مسلمانوں کو غلامی کی ظلمات میں اسیر رکھنے والی ملکہ کو "نور" کے نام سے پکارا۔ قرآن کے نسخے جلوانے اور علمائے اسلام کی گردنیں کٹوانے والی خون آشام ملکہ کو رحمت کے نام سے موسوم کیا۔ بدطینت انگریز کو ملت اسلامیہ کا محسن قرار دیا۔ انگریزی سلطنت سے ٹکرانے والے حریت پسندوں کو خدا اور اس کے رسولؐ کا سرکش قرار دیا۔ ۱۸۵۷ء کی جنگ آزادی میں سرفروشانہ حصہ لینے والے مجاہدین آزادی کو چور' قزاق اور حرامی کہا۔ امت میں جذبہ جہاد ابھارنے والے علمائے اسلام کی شان میں غلیظ گالیاں بک بک کر فرنگی کے کلیجے کو ٹھنڈا کیا۔ "انگریزی چھچھ کڑچھا" مرزا قادیانی انگریز کے

جوتے چاٹتا اور اس کی چاپلوسیوں کے نغمے الاپتا اس حد تک قعرِ ذلت میں گر گیا کہ جھوٹے نبی کے جھوٹے پیروکاروں کو بھی شرم آگئی۔ لیکن مجسمہ بے حیائی و ڈھٹائی مرزا قادیانی کے کانوں پر جوں تک نہ رینگی۔ ملاحظہ فرمایئے "حضرت مسیح موعود نے فخریہ یہ لکھا ہے کہ میری کوئی کتاب ایسی نہیں جس میں' میں نے گورنمنٹ کی تائید نہ کی ہو مگر مجھے افسوس ہے کہ میں نے غیروں سے نہیں بلکہ احمدیوں کو یہ کہتے سنا ہے کہ ہمیں حضرت مسیح موعود کی ایسی تحریریں پڑھ کر شرم آ جاتی ہے۔ انہیں شرم کیوں آتی ہے؟ اس لیے کہ ان کی اندر کی آنکھ نہیں کھلی۔ (ارشادات میاں محمود احمد "الفضل" بابت ۷ر جولائی ۱۹۳۲ء)

موجودہ قادیانی نسل بھی مرزا قادیانی کی ان تحریروں کو پڑھے۔ اگر انہیں شرم آ جائے تو مرزا قادیانی پر لعنت بھیج کر فوراً گلشن اسلام میں داخل ہو جائیں۔ تحریریں پیش خدمت ہیں:۔

○ "میری عمر کا اکثر حصہ اس سلطنت انگریزی کی تائید و حمایت میں گزرا ہے۔ اور میں نے مخالفت جہاد اور انگریزی اطاعت کے بارے میں اس قدر کتابیں لکھی ہیں اور اشتہار شائع کیے ہیں کہ اگر وہ رسائل اور کتابیں اکٹھی کی جائیں تو پچاس الماریاں ان سے بھر سکتی ہیں۔ میں نے ایسی تمام کتابوں کو عرب ممالک اور مصر اور شام اور کابل اور روم تک پہنچا دیا ہے۔ میری ہمیشہ کوشش رہی ہے کہ مسلمان اس سلطنت کے سچے خیر خواہ ہو جائیں۔" ("تریاق القلوب" ص۲۵' مصنف مرزا قادیانی)

○ "سو میرا مذہب جس کو میں بار بار ظاہر کرتا ہوں کہ اسلام کے دو حصے ہیں' ایک یہ کہ خدا تعالیٰ کی اطاعت کریں دوسرے اس سلطنت کی جس نے امن قائم کیا ہو۔ جس نے ظالموں کے ہاتھ سے اپنے سایہ میں ہمیں پناہ دی ہو سو وہ سلطنت' حکومت برطانیہ ہے۔" ("شہادت القرآن" ص۸۶' مصنف مرزا قادیانی)

○ "خدا تعالیٰ نے اپنے خاص فضل سے میری اور میری جماعت کی پناہ اس سلطنت کو بنا دیا ہے۔ یہ امن جو اس سلطنت کے زیر سایہ ہمیں حاصل ہے۔ نہ یہ امن مکہ مکرمہ میں مل سکتا ہے نہ مدینہ میں" ("تریاق القلوب" ص۲۶' مصنف مرزا قادیانی)

○ "اس لیے میری نصیحت اپنی جماعت کو یہی ہے کہ وہ انگریزوں کی بادشاہت کو اپنے

اولی الامر میں داخل کریں اور دل کی سچائی سے ان کے مطیع رہیں۔" ("ضرورت الامام" ص ۲۳' مصنف مرزا قادیانی)

○ "صرف یہی التماس ہے کہ سرکار دولت مدار..... اس خود کاشتہ پودا کی نسبت نہایت احترام و احتیاط اور اخلاص کا لحاظ رکھ کر مجھے اور میری جماعت کو ایک خاص عنایت کی نظر سے دیکھیں' ہمارے خاندان نے سرکار انگریزی کی راہ میں اپنا خون بہانے اور جان دینے سے فرق نہیں کیا اور نہ اب فرق ہے۔" (مرزا قادیانی کی درخواست بحضور لیفٹیننٹ گورنر بہادر پنجاب مندرجہ "تبلیغ رسالت" جلد ۷' ص ۱۸' مصنف مرزا قادیانی)

○ "انگریزی سلطنت تمہارے لیے ایک رحمت ہے۔ تمہارے لیے ایک برکت ہے اور خدا کی طرف سے تمہاری وہ سپر ہے۔ پس تم دل و جان سے اس سپر کی قدر کرو۔" (اشتہار مندرجہ "تبلیغ رسالت" جلد دہم' ص ۱۲۳' مصنف مرزا قایادنی)

○ "گورنمنٹ برطانیہ کے ہم پر بڑے احسان ہیں اور ہم بڑے آرام اور اطمینان سے زندگی بسر کرتے اور مقاصد کو پورا کرتے ہیں...... اور اردگرد دوسرے ممالک میں تبلیغ کے لیے جائیں تو وہاں بھی برٹش گورنمنٹ ہماری مدد کرتی ہے۔" ("برکات خلافت" ص ۶۵)

○ "ہم اس سلطنت کے سایہ کے نیچے بڑے آرام اور امن سے زندگی بسر کر رہے ہیں اور شکرگزار ہیں اور یہ خدا کا فضل اور احسان ہے کہ اس نے ہمیں کسی ایسے ظالم بادشاہ کے حوالے نہیں کیا جو ہمیں پیروں کے نیچے کچل ڈالتا' کچھ رحم نہ کرتا بلکہ اس نے ہمیں ایک ایسی ملکہ عطا کی ہے جو ہم پر رحم کرتی ہے۔ اور احسان کی بارش سے اور مہربانی کے مینہ سے ہماری پرورش فرماتی ہے اور ذلت اور کمزوری کی پستی سے اوپر کی طرف اٹھاتی ہے۔" ("نورالحق" حصہ اول' ص ۴' مصنف مرزا قادیانی)

○ "پس میں یہ دعویٰ کر سکتا ہوں کہ میں ان خدمات میں یکتا ہوں اور میں کہہ سکتا ہوں کہ میں ان تائیدات میں یگانہ ہوں اور میں کہہ سکتا ہوں کہ میں اس گورنمنٹ کے لیے بطور ایک تعویذ کے ہوں بطور ایک پناہ کے ہوں جو آفتوں سے بچاوے۔" ("نور الحق" ص ۳۳' مصنف مرزا قادیانی)

○ "ہم اور ہماری ذریت پر فرض ہو گیا ہے کہ اس مبارک گورنمنٹ برطانیہ کے شکر

گزار رہیں۔" ("ازالہ" طبع دوم حاشیہ' ص۵۷)

○ "ابر رحمت کی طرح خدا تعالیٰ برطانوی حکومت کو دور سے لایا۔ جس کا شکر ہر فرد ہندوستانی پر فرض عین سے بھی بڑھ کر فوقیت رکھتا ہے۔" ("ازالہ اوہام' مصنف مرزا قادیانی)

○ "میں اپنی جماعت کو حکم دیتا ہوں کہ وہ انگریزوں کی بادشاہت کو اپنے اولی الامر میں داخل سمجھتے ہوئے دل کی سچائی سے ان کی اطاعت کریں۔" ("ضرورت الامام" ص۲۳' مصنف مرزا قادیانی)

○ "میرے مریدوں کی ایک جماعت تیار ہوئی ہے جو اس گورنمنٹ کے دلی جاں نثار ہیں۔" (گورنمنٹ کے نام عریضہ "تبلیغ رسالت" جلد ششم' ص۶۵' مصنف مرزا قادیانی)

○ "اس پاک جماعت (فرقہ احمدیہ) کے وجود سے گورنمنٹ برطانیہ کے لیے انواع و اقسام کے فوائد مقصود ہوں گے۔" ("ازالہ اوھام" ص۸۴۹-۵۶۱' مصنف مرزا قادیانی)

○ "اور میں گورنمنٹ (برطانیہ) کی پولیٹیکل خدمت و حمایت کے لیے ایسی جماعت تیار کر رہا ہوں جو آڑے وقت میں گورنمنٹ کے مخالفوں کے مقابلے میں نکلے گی۔" ("الہامی قاتل" نمبرا' جلد۱۸' ص۵)

○ "غرض یہ ایک ایسی جماعت ہے جو سرکار انگریزی کی نمک پروردہ اور نیک نامی حاصل کردہ اور مورد مراحم گورنمنٹ ہے اور یا وہ لوگ جو میرے اقارب یا خدام میں سے ہیں ان کے علاوہ ایک بڑی تعداد علماء کی ہے جنہوں نے میری اتباع میں اپنے وعظوں سے ہزاروں دلوں میں گورنمنٹ کے احسانات جما دیئے ہیں۔" ("تبلیغ رسالت" جلد ہفتم' مصنف مرزا قادیانی)

○ "ہمیں اس گورنمنٹ کے آنے سے وہ دینی فائدہ پہنچا کہ سلطان روم کے کارناموں میں اس کی تلاش کرنا عبث ہے۔" (اشتہار مرزا قادیانی مندرجہ "تبلیغ رسالت" جلد ہشتم' ص۵)

○ "بلکہ اس گورنمنٹ کے ہم پر اس قدر احسان ہیں کہ اگر ہم یہاں سے نکل جائیں تو نہ ہمارا مکہ میں گزارا ہو سکتا ہے اور قسطنطنیہ میں۔ (ارشاد مرزا قادیانی مندرجہ "ملفوظات احمدیہ" جلد اول' ص۴۶)

○ "میں اپنے کام کو نہ مکہ میں اچھی طرح چلا سکتا ہوں نہ مدینہ میں نہ روم میں نہ شام نہ ایران میں نہ کابل میں مگر اس گورنمنٹ میں جس کے اقبال کے لیے دعا کرتا ہوں۔" (اشتہار مرزا قادیانی' مرزا ۲۲ر مارچ ۱۸۹۷ء)

○ "یہ تو سوچو اگر تم اس گورنمنٹ کے سائے سے باہر نکل جاؤ تو پھر تمہارا ٹھکانہ کہاں ہے۔ ہر ایک اسلامی سلطنت تمہیں قتل کرنے کے لیے دانت پیس رہی ہے۔ کیونکہ ان کی نگاہ میں تم کافر اور مرتد ٹھہر چکے ہو۔" ("تبلیغ رسالت" جلد دہم' ص ۱۳۲' مصنف مرزا قادیانی)

○ "جب تک جماعت احمدیہ نظام حکومت سنبھالنے کے قابل نہیں ہوتی' اس وقت تک ضروری ہے کہ اس دیوار (انگریزی حکومت) کو (اپنی حمایت و نصرت سے) قائم رکھا جائے۔" ("الفضل قادیان" ۳ر جنوری ۱۹۴۵ء بیان مرزا بشیرالدین محمود)

مندرجہ بالا تحریرات کو جب ہم دیکھتے ہیں تو مرزا قادیانی کہیں اپنے باپ کو دادا کی مسلمانوں سے غداریوں اور انگریزوں سے وفاداریوں پر نازاں نظر آتا ہے۔ کہیں خود کو انگریز کا خود کاشتہ پودا لکھ کر خوشی سے رقص کرتا دکھائی دیتا ہے۔ کہیں فرنگی کی حمایت و تائید میں کتابیں لکھ کر انہیں بیرونی ممالک میں بھیج کر اپنی شخصیت پر فخر کرتا نظر آتا ہے۔ کہیں ملکہ کے گلے کا تعویز بن کر لٹک رہا ہے۔ کہیں انگریزی سلطنت کی حفاظت کے لیے خون بہا دینے کا اعلان کر کے اپنی بہادری و شجاعت کی خود ساختہ تاریخ رقم کر رہا ہے اور کہیں انگریزی حکومت کے تحفظ کے لیے اپنے چیلے چانٹوں کی فوج تیار کر کے دربار فرنگی میں اپنی قیمت میں اضافہ کر رہا ہے۔ ہم تو اس ننگ دین و ملت کے بارے میں یہی کہہ سکتے ہیں۔

ہلاکت آفریں اس کی ہر اک بات
عبارت کیا' اشارت کیا' ادا کیا

قادیانیوں کی یہ ضمیر فروشی' وطن فروشی' ایمان فروشی' غیرت فروشی اور قوم فروشی کس لیے تھی؟

اس لیے کہ قادیانیت اور فرنگیت ایک ہی چیز کے دو نام تھے۔ دونوں کا کام ایک تھا۔ دونوں کا سفر ایک تھا۔ دونوں کی منزل ایک تھی اور وہ تھی کرہ ارض سے اسلام

اور مسلمان کا خاتمہ!

ان میں سے ایک سفاک قاتل تھا' دوسرا اس کی تیغ جفاء' ایک ستم گر تیرانداز تھا دوسرا زہر میں بجھا ہوا تیر' ایک زہر ساز تھا دوسرا زہر فروش' ایک سانپ تھا دوسرا اس کو پالنے والا' المختصر ایک چور تھا اور دوسرا چور کی ماں! چور اور چور کی ماں میں کتنا گہرا تعلق تھا' وہ چور کے اس بیان سے واضح ہو جاتا ہے۔

"دینی طور پر ہماری جماعت کے جو تعلقات گورنمنٹ کے ساتھ ہونے چاہیں' ان کو حضرت مسیح موعود ہی سب سے بہتر سمجھ سکتے ہیں۔ چنانچہ آپ نے اس کے متعلق خوب کھول کھول کر لکھا ہے۔ حتیٰ کہ آپ لکھتے ہیں کہ میں نے کوئی کتاب ایسی نہیں دیکھی جس میں گورنمنٹ کی وفاداری کی طرف توجہ نہ دلائی ہو۔ پھر فرماتے ہیں گورنمنٹ کے سکھ کو اپنا سکھ' گورنمنٹ کی تکلیف کو اپنی تکلیف' گورنمنٹ کی ترقی اپنی ترقی' گورنمنٹ کے تنزل کو اپنا تنزل سمجھنا چاہیے۔" (بشیرالدین محمود کا خطبہ جمعہ مندرجہ اخبار "الفضل" جلد ۴' نمبر ۶' مورخہ ۶ / مارچ ۱۹۱۷ء)

ہوتا ہے ایک پل میں کھنڈر دل بسا ہوا
پانی بھی مانگتا نہیں تیرا ڈسا ہوا

مرزا قادیانی نے اپنی ساری زندگی فرنگی کے دربار کا طواف کرتے کرتے گزار دی۔ اس کے قلم و زبان گورنمنٹ برطانیہ کے استحکام کے لیے ہمیشہ متحرک رہے۔ جس بات کا اس کا آقا اشارہ کرتا' وہ وہی بک بک شروع کر دیتا۔ جس چیز کے بارے میں اس کا مالک حکم دیتا' وہ وہی لکھ مارتا۔ اس کو انگریزی نبوت عطا کرنے والا اسے جہاں بلاتا' وہ اپنی پٹاری سمیت حاضر ہو جاتا۔ وہ ہمیشہ انگریز کے اشارہ ابرو پر ناچتا رہا۔ غرضیکہ وہ انگریزی روبوٹ تھا اور انگریز اسے اپنے حسب منشا استعمال کرتا رہا۔ یہ تو تھی مرزا قادیانی کی تابعداری و فداکاری۔ اس کے جواب میں انگریز نے بھی اس پر اپنے انعام و اکرام کا موسلا دھار مینہ برسایا۔ اس کی جیب کو سیم و زر سے گرم رکھا۔ زمینوں سے نوازا۔ اس کی اولاد کو صحیح مرتد بنانے کے لیے اور اپنا کام چلانے کے لیے انہیں بہترین ارتدادی تعلیم و تربیت بہم پہنچائی۔ اس کے ذوق کو مد نظر رکھتے ہوئے شراب و کباب کا بندوبست کیا۔ اس کی آتش ہوس کو بجھانے کے لیے خوبرو دوشیزائیں اس کے گھر پر ہمیشہ پہنچائیں۔ اپنے

پاکستان میں اسلامی قوانین کا راج نہیں ورنہ ان کا علاج تو وہی ہوتا جو خلیفہ اول سیدنا صدیقؓ اکبر نے اپنے عہد مبارک میں مسیلمہ کذاب اور اس کے حواریوں سے کیا تھا۔ کاش پاکستان میں اسلامی قوانین کا عملی نفاذ ہو اور یہ سرزمین مرتدوں اور زندیقوں کے نجس وجودوں سے پاک ہو (آمین)

حکومت پاکستان نے عوام کی تاریخی جدوجہد پر ۱۹۷۴ء میں اس طائفہ کو غیر مسلم اقلیت قرار دیا اور پھر ایک زبردست تحریک کے نتیجہ میں ۱۹۸۴ء میں حکومت پاکستان نے صدارتی امتناع قادیانیت آرڈیننس جاری کیا۔ جس کی رو سے کوئی بھی قادیانی اپنے مذہب باطل کی کسی طرح اور کسی انداز میں ذرہ بھر تبلیغ نہیں کر سکتا۔ آرڈیننس کے مطابق "قادیانی گروپ یا لاہوری گروپ (جو خود کو احمدی یا کسی دوسرے نام سے موسوم کرتے ہیں) کا کوئی شخص جو بلاواسطہ یا بالواسطہ خود کو مسلمان ظاہر کرے یا اپنے مذہب کو اسلام کے طور پر موسوم کرے یا منسوب کرے یا الفاظ خواہ زبانی ہوں یا تحریری یا مرئی نقوش کے ذریعے اپنے مذہب کی تبلیغ یا تشہیر کرے یا دوسروں کو اپنا مذہب قبول کرنے کی دعوت دے یا کسی بھی طریقے سے مسلمانوں کے مذہبی جذبات کو مجروح کرے' کسی ایک قسم کی سزائے قید اتنی ہی مدت کے لیے دی جائے گی جو تین سال تک ہو سکتی ہے اور وہ جرمانہ کا بھی مستوجب ہو گا"

اور اگر کوئی قادیانی اس آرڈیننس کی خلاف ورزی کرے تو اس کے خلاف زیر دفعہ ۲۹۸ سی/۲۹۵ سی کے تحت کارروائی عمل میں لائی جاتی ہے۔

جہاں تک تعلق ہے قادیانی نوازوں کے اس پراپیگنڈا کا کہ پاکستان میں مسلم اکثریت قادیانی اقلیت کے ساتھ زیادتی کر رہی ہے۔ ان کی خدمت میں گزارش ہے کہ برائے مہربانی اب اس پراپیگنڈا کی زبان کو بند کر دیں۔ قادیانی پچھلی پون صدی سے مسلمانوں کے سینوں پر مونگ دل رہے ہیں' زخم پہ زخم اور چرکے پہ چرکے لگا رہے ہیں اور پھر بھی قادیانی مظلوم ہیں۔ مسلم اکثریت اتنی ستم رسیدہ اور مظلوم ہے کہ ان کے نبی کی عزت بھی ان رذیلوں کے ہاتھوں میں محفوظ نہیں۔ ان کے دین کا لہو ان کے پنجوں پر چمک رہا ہے۔ ذرا ان خود ساختہ مظلوموں سے کوئی سوال کرے کہ میاں مظلوم صاحب! ذرا یہ تو بتاؤ کہ فرنگی سامراج کے اشارے پر نبوت کا ڈرامہ کس نے رچایا! ❑

❑ ساری زندگی انگریز کے جوتوں کی خاک کس نے چاٹی اور غداریوں کی تاریک تاریخ کے گھٹاٹوپ اندھیرے باب کس نے رقم کیے۔؟

❑ وادی جنت نظیر کشمیر کو بھارت کی جھولی میں کس نے پھینکا؟

❑ تمہارے گرو گھنٹال سر ظفر اللہ نے بانی پاکستان قائداعظم محمد علی جناح کا نمازہ جنازہ پڑھنے سے کیوں انکار کیا؟

❑ لیاقت علی خان کے خون میں کس کی انگلیاں ڈوبی ہوئی ہیں؟

❑ وطن عزیز ربوہ میں قادیانی ریاست کس نے بنائی؟

❑ مشرقی پاکستان کا مقدس خون کس کے منہ پر ملا ہوا ہے؟

❑ اسرائیل میں تمہارے چھ سو فوجی کونسا گھناؤنا کھیل کھیل رہے ہیں؟

❑ تمہارے نام نہاد سائنس دان ڈاکٹر عبدالسلام نے شہیدوں کی زمین "پاکستان" کو لعنتی زمین کہہ کر کس خبث باطن کا اظہار کیا تھا؟

❑ اسرائیل کے جاسوس ربوہ میں تمہارے پاس کس مشن پر آتے ہیں؟

❑ ننگ وطن ڈاکٹر عبدالسلام نے کہوٹہ اٹیمی پلانٹ کا ماڈل امریکہ پہنچا کر وطن سے کون سے انتقام لیا؟"

❑ تمہارا گرو گھنٹال مرزا طاہر ان دنوں پاکستان کے ٹکڑے ٹکڑے ہونے کی منحوس پیش گوئیاں کس کے اشارے پر کر رہا ہے؟

کیا کروں طوالت میرا ہاتھ روک رہی ہے۔ ورنہ ملت اسلامیہ سے تمہاری غداریوں کی تاریخ رقم کی جائے تو یہود و نصاریٰ بونے نظر آئیں اور تم دیو ہیکل!

○ قادیانی جب اپنے مکانوں' دکانوں' دفتروں پر کلمہ طیبہ لکھتے ہیں یا اپنے سینوں پر کلمہ طیبہ کے سٹکر یا بیج لگاتے ہیں تو مسلمان صدارتی آرڈیننس کی رو سے فوراً مقامی پولیس کو رپورٹ کرتے ہیں اور کلمہ طیبہ محفوظ کرواتے ہیں۔ جس کے جواب میں قادیانی پراپیگنڈا مشینری کی لمبی زبانیں اور مکار قلم فوراً حرکت میں آ جاتے ہیں اور اپنے روایتی دجل و فریب سے کام لیتے ہوئے عوام الناس سے کہتے ہیں کہ دیکھو' مسلمان کلمہ ہٹا کر کلمہ طیبہ کی توہین کر رہے ہیں۔ دیکھو' ابھی مکان کے مین گیٹ پر کتنا خوبصورت کلمہ طیبہ کا کتبہ لگا ہوا تھا۔ یہ جنونی مولوی پولیس کو لے کر آئے اور پولیس کلمہ طیبہ والا کتبہ اتار

کر لے گئی

جناب دیکھئے! میں نے اپنے سینے کو ٹھنڈا رکھنے کے لیے اور دل کو فرحت و سکون بخشنے کے لیے اپنے سینے پر کلمہ طیبہ کا بیج لگایا تھا۔ میرا بیج لگانے کا مقصد اللہ کی وحدت اور نبیؐ کی نبوت کا اعلان تھا۔ فسادی مولویوں نے میرے خلاف تھانے میں رپورٹ درج کروا دی۔ پولیس نے مجھے گرفتار کر لیا۔ بیج میرے سینے سے اتار لیا۔

لوگو! یہ کلمہ طیبہ کی توہین کر رہے ہیں۔ کلمہ طیبہ پر پابندی لگا رہے ہیں۔ یہاں اللہ کا عذاب آئے گا اور ان لوگوں کا حشر عبرتناک ہو گا۔ دنیا کی آنکھیں دیکھیں گی کہ کلمے کو مٹانے والے خود مٹ جائیں گے۔ کئی سادہ لوح مسلمان ان کے واویلے کا شکار ہو جاتے ہیں اور ان کی ہمدردیاں ان مداریوں کے ساتھ ہو جاتی ہیں۔

لیٹروں نے جنگل میں شمع جلا دی
مسافر یہ سمجھا کہ منزل یہی ہے

اے سادہ لوح مسلمانو! قادیانیوں کے گھروں' دفتروں اور عبادت گاہوں سے کلمہ طیبہ ہٹانا کلمہ طیبہ کی توہین نہیں بلکہ کلمہ طیبہ کی حرمت کی حفاظت ہے۔

کلمہ پاک ہے اور اسے صرف پاک و صاف جگہوں پر لکھا جاتا ہے۔ اور اگر کوئی ملعون اسے کسی نجس جگہ پر لکھ دے تو مسلمانوں کا فرض ہے کہ وہ اسے فوراً وہاں سے ہٹا کر اس کی حفاظت کا فریضہ عظیم سرانجام دیں۔ مثلاً کوئی بدبخت کسی "فلتھ ڈپو" پر کلمہ طیبہ لکھ دے تو کیا ہر مسلمان کی آنکھوں میں سرخی نہیں آجائے گی اور مسلمان فوراً اس پر گاڑھی سفیدی پھیر کر کلمہ کی حفاظت کر کے اپنی دینی غیرت کا ثبوت نہیں دے گا؟ اگر کسی شراب خانے کے مین گیٹ پر کوئی خبیث کلمہ طیبہ کا کتبہ لگا دے تو کیا مسلمان شدت جذبات سے اس کتبہ کو اکھاڑ نہیں لیں گے؟

اگر کسی خاکروب نے اپنے گندے غلیظ کپڑوں پر کلمہ طیبہ کا بیج لگا رکھا ہو اور مسلمانوں کی نظر اس پر پڑ جائے تو کیا مسلمان جوش حمیت سے اسے دبوچ کر اس کی قمیض سے کلمہ طیبہ کا بیج اتار نہیں لیں گے؟

اب بتایئے! ان تینوں مواقع پر کلمہ طیبہ کی توہین کی گئی یا کلمہ کی حرمت کا تحفظ کیا گیا؟ اب ذرا مزید توجہ فرمائیے۔

قادنی عبادت گاہوں سے کلمہ طیبہ اس لیے محفوظ کیا جاتا ہے کہ قادیانی عبادت گاہیں دراصل کفر و ارتداد کے اڈے ہیں۔ اور بقول امام ابن تیمیہ "یہ عبادت گاہیں بیت الشیاطین ہیں۔ ان عبادت گاہوں میں جھوٹی نبوت کی تبلیغ و تشہیر کے منصوبے تیار ہوتے ہیں' ارتدادی مبلغین کی کھیپیں تیار ہو کر نکلتی ہیں۔ اب بتائیے کہ وہ جگہیں جہاں اسلام اور پیغمبرؐ اسلام کے خلاف سازشیں جنم لیں۔ کتنی غلیظ جگہیں ہیں اور ایسی غلیظ جگہوں سے کلمہ طیبہ محفوظ کرنا کتنا بڑا ثواب ہے۔

ہر قادیانی کا سینہ بغض مصطفیؐ کا دفینہ ہے۔ ہر قادیانی کے دل میں رسول عربی صلی اللہ علیہ وسلم کے خلاف ایک آتش دہک رہا ہے۔ اس کی رگ رگ' ریشے ریشے اور خون کی بوند بوند سے بغاوت ختم نبوت کی بدبو اٹھتی ہے۔ غرض کہ وہ پاؤں کے تلوؤں سے لے کر سر کے سب سے اونچے بال تک اسلام اور پیغمبرؐ اسلام سے نفرت و عداوت کا پیکر ہے۔ ذرا سوچئے کہ وہ سینہ کتنا گندہ ہے جس سے بغض رسولؐ کی بدبو کے بھبھوکے اڑ رہے ہوں اور اس سینے پر کوئی کلمہ طیبہ لگائے تو کیا اس سینے سے کلمہ طیبہ کا بیج اتار لینا قرین انصاف نہیں؟ اور ایسے مجرم کو حوالہ پولیس کرنا عدل نہیں؟ اور اسی طرح قادیانیوں کے دیگر مقامات سے کلمہ طیبہ اتارنے کی منطق کو سمجھا جا سکتا ہے۔

اگر پولیس کا کوئی جعلی انسپکٹر وردی پہنے پکڑا جائے تو کیا اس کے کندھوں سے سٹار اتارنا سٹارز کی توہین ہے یا سٹارز کی عزت کی حفاظت ہے۔ اس کے کندھوں سے سٹارز اس لیے اتارے جائیں گے کہ اس نے سٹارز کی بے حرمتی کی ہے اور سٹارز کی حرمت اسی میں ہے کہ اس کے کندھوں سے فوراً اتار لیے جائیں۔ اور اسی طرح اگر کوئی بھارتی فوجی' پاکستانی فوج کی وردی پہنے پکڑا جائے تو کیا اس کے تن سے فوراً پاکستانی فوج کی وردی اتار کر وردی کے تحفظ کا حق ادا نہیں کیا جائے گا؟

یہ تو صرف کلمہ طیبہ کی بحث ہے۔ اسلام تو کسی قادیانی عبادت گاہ کے وجود کو ایک سیکنڈ کے لیے بھی برداشت نہیں کرتا۔ تاجدار ختم نبوت صلی اللہ علیہ وسلم کے دور اقدس میں جب منافقین نے مسجد ضرار بنائی اور قادیانی عبادت گاہوں کی طرح وہاں اسلام دشمنی کی سازشیں جنم لینے لگیں تو نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فوراً منافقین کی اس مسجد کو مسمار کروا کر آگ لگوائی کیونکہ یہ مسجد کے نام پر ایک بہت بڑا دھوکا تھا۔ تعمیر کی

آوازوں میں تخریب کا دھندا تھا۔ آج خد کی دھرتی پر بنی ہوئیں تمام قادیانی عبادت گاہیں مسجد ضرار کی طرح ہیں۔ جن کی ہیئت اور نام تو مسجد کا ہے۔ اور ان کے اندر کام کفرو ارتداد کا ہے۔ اس لیے حکومت پاکستان کا فرض ہے۔ کہ تمام قادیانی عبادت گاہوں کو مسمار کروا کر جلا کر خاکستر کیا جائے اور سنت رسولؐ کو زندہ کیا جائے

بارہا دیکھا ہے دیدہ ایام نے
کفر حق کے بھیس میں آیا ہے حق کے سامنے

قادیانی کلمہ مہم اور پوری قادیانی تحریک کا چند لفظوں میں خلاصہ اور نچوڑ حاصل کرنا ہو تو ہندوستان میں قادیانی تحریک کو اٹھانے اور تقویت پہنچانے والے ہندو طبقہ کے ایک اہم فرد ڈاکٹر شنکر داس کے مضمون کے مندرجہ ذیل اقتباس پڑھ لیجئے جس میں وہ قادیان کے جعلی رسول اور جعلی اسلام کے ذریعے اصلی رسولؐ اور اصلی اسلام کو ختم کرنے کے لیے قادیانیت کی اہمیت و افادیت پر زور دے رہا ہے۔

"سب سے اہم سوال جو اس وقت ملک کے سامنے در پیش ہے' وہ یہ ہے کہ ہندوستانی مسلمانوں کے اندر کس طرح قومیت کا جذبہ پیدا کیا جائے...... ہندوستانی مسلمان اپنے آپ کو ایک الگ قوم تصور کیے بیٹھے ہیں اور وہ دن رات عرب کے ہی گیت گاتے ہیں' اگر ان کا بس چلے تو وہ ہندوستان کو بھی عرب کا نام دے دیں۔ اس تاریکی میں' اس مایوسی کے عالم میں ہندوستانی قوم پرستوں اور محبان وطن کو ایک ہی امید کی شعاع دکھائی دیتی ہے۔ اور وہ آشا کی جھلک' احمدیوں کی تحریک ہے۔ جس قدر مسلمان احمدیت کی طرف راغب ہوں گے وہ قادیان کو اپنا مکہ تصور کرنے لگیں گے اور آخر میں محب ہند اور قوم پرست بن جائیں گے۔ مسلمانوں میں احمدیہ تحریک کی ترقی ہی عربی تہذیب اور پان اسلام ازم کا خاتمہ کر سکتی ہے۔

جس طرح ایک ہندو کے مسلمان ہو جانے پر اس کی شردھا اور عقیدت رام کرشن' وید' گیتا اور رامائن سے اٹھ کر قرآن اور عرب کی بھومی میں منتقل ہو جاتی ہے' اس طرح جب کوئی مسلمان احمدی بن جاتا ہے تو اس کا زاویہ نگاہ بدل جاتا ہے۔ حضرت محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) میں اس کی عقیدت کم ہوتی چلی جاتی ہے' مکہ' مدینہ اس کے لیے روایتی مقامات رہ جاتے ہیں' یہ بات عام مسلمانوں کے لیے جو ہر وقت پان اسلام ازم اور پان

عربی سنگھٹن کے خواب دیکھتے ہیں، کتنی ہی مایوس کن ہو مگر ایک قوم پرست کے لیے باعث مسرت ہے۔" (اخبار "بندے ماترم" انڈیا، مورخہ ۲۲ اپریل ۱۹۳۲ء)

مندرجہ بالا مدلل بحث کے بعد حقائق نکھر کر سامنے آ گئے ----- سازشیں بے نقاب ہو گئیں ----- انگریزی نبوت کا بت اوندھے منہ گر گیا ----- نبوت چوروں کے کالے منے ننگے ہو گئے ----- لٹیروں کی گردنیں جھک گئیں ----- جعلسازوں کی کالے منہ ننگے ہو گئے ----- لیٹروں کی گردنیں جھک گئیں ----- جعلسازوں کی شناخت پریڈ ہو گئی ----- مجرم کٹہروں میں کھڑے نظر آ گئے ----- ظالم اور مظلوم کا فیصلہ ہو گیا ----- اور ہر ذی فہم اس خطرناک سازش کو سمجھ کر پکار اٹھا۔

وہ اک دھبہ ہیں علم و آگہی کے نام پر
تیرگی پھیلا رہے ہیں روشنی کے نام پر
(اقبال)








# تحفّظ ختمِ نبوّت کا کام کیسے کریں؟

ستیزہ کار رہا ہے ازل سے تا امروز
چراغ مصطفویؐ سے شرار بولہبی
(اقبالؒ)

کفر نے اپنے ترکش سے جسد اسلام پر جتنے بھی تیر آزمائے ہیں' ان میں سے قادیانیت کا تیر مہلک ترین ہے۔ قلب مسلم سے عشق مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم نکالنے کے لیے فرنگی نے ارتداد کے زہر میں بجھا ہوا یہ تیر قلب مسلم میں اتار دیا۔ جس سے پوری ملت اسلامیہ چیخ اٹھی' کمین گاہ اور افرنگ کی طرف سے یہ تیر مرتداعظم مرزا قادیانی کی صورت میں آیا جس نے قرآن و سنت کے دامن کو تار تار کیا' ختم الرسلین صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات اقدس کو زخم لگائے' جسد اسلام پر چرکے لگائے اور شریعت اسلامیہ کے وجود کو چھلنی چھلنی کر دیا۔ اسی ارتدادی تیر کے زہر ارتداد نے ہزاروں مسلمانوں کو مرتد بنا دیا اور آج بھی یہ فعل خطرناک جاری ہے۔

انگریز نے اپنے انگریزی نبی اور اس کی انگریزی نبوت کو اپنی سنگینوں کے سائے تلے پروان چڑھایا۔ جھوٹی نبوت کے چھکڑے کو چلانے کے لیے پوری حکومت کا زور لگا دیا۔ کار تبلیغ کے لیے تجوریوں کے منہ کھول دیئے گئے۔ ایمانوں کے سودے ہونے لگے۔ قادیانی ہونے والوں پر حکومت کے انعامات' موسلا دھار بارش کی طرح برسنے لگے۔ گلے میں قادیانیت کا طوق پہننے والوں کے سروں پر اعلیٰ عہدوں کے تاج رکھے گئے۔ جو گروہ قادیانیت میں مل گئے' انہیں جاگیروں سے نوازا گیا۔ فاقوں کی جلن سے جن کے دل کباب تھے' ایمان فروشی کر کے نواب بن گئے۔ بس یونہی دولت اور لالچ کے زور سے قادیانی نبوت کا چھکڑا چلتا رہا۔ اس چھکڑے کا کوچوان مرزا قادیانی ۱۹۰۸ء میں اسہال میں

انتقال کر گیا۔ جھوٹے نبی نے اپنی غلیظ طبیعت کے عین مطابق اپنی پر تعفن زندگی کا آخری سانس بھی "ٹٹی خانہ" میں لینا پسند کیا۔ مرزا قادیانی کے جہنم رسید ہو جانے کے بعد حکیم نورالدین' درحقیقت "فتور الدین" (گدھی نشین) ہوا اور اس نے خانہ ساز نبوت کا کاروبار شنیع سنبھالا۔ چھ سال تک اپنے غلیظ ہاتھوں سے منزہ و پاکیزہ منصب نبوت و رسالت سے کھیلتا رہا اور آخر ۱۹۱۴ء میں موت کے آہنی ہاتھوں نے جانشین مرزا قادیانی کو آتش جہنم میں ہم نشین مرزا قادیانی بنا دیا۔ فتورالدین کی فتنہ ساز زندگی کے بعد مرزا قادیانی کا بیٹا بشیرالدین محمود اپنی موروثی نبوت کی مسند فراڈ پر نمودار ہوا۔ ۱۹۴۷ء میں جب پاکستان معرض وجود میں آیا تو مرزا بشیرالدین رات کی تاریکی میں برقع پہن کر "شہر ارتداد" قادیاں سے فرار ہو کر لاہور آگیا اور پاکستان کے اندر قادیانیت کا دام تلبیس بڑی مہارت سے بچھانا شروع کیا۔ بے شمار کلیدی عہدے' جائدادیں اور مراعات لوٹیں' ظفر اللہ خاں قادیانی کو اسلامی مملکت پاکستان کا وزیر خارجہ بنایا اور اسلام اور ملت اسلامیہ کا مذاق اڑایا گیا۔

جب قادیانیوں کی خرمستیاں اور چیرہ دستیاں حد سے بڑھ گئیں تو مسلمانوں کا پیمانہ صبر لبریز ہو گیا اور ۱۹۵۳ء میں ملت اسلامیہ پاکستان نے ایک طوفانی اور تاریخی تحریک چلائی۔ مسند حکومت پر بیٹھے ہوئے جابر حکمرانوں نے مجاہدین ختم نبوت پر ظلم و ستم کے وہ پہاڑ توڑے کہ انہیں دیکھ کر ہلاکو و چنگیز کی گردنیں بھی شرم کے مارے جھک جائیں۔ لاہور میں مارشل لاء نافذ کر دیا گیا۔ درندہ صفت جنرل اعظم خان کو مارشل لاء ایڈمنسٹریٹر مقرر کیا گیا۔ اس پتھر دل مرزائی نواز جرنیل نے صرف شہر لاہور میں دس ہزار عاشقان مصطفیٰؐ کو شہید کیا' اور ہزاروں علماء اور عوام کو جیلوں میں ٹھونس دیا۔

شہداء کی لاشوں کو سڑکوں پر گھسیٹا جاتا اور انہیں کارپوریشن کی کوڑا کرکٹ اٹھانے والی گاڑیوں میں بھر کر دور دراز کے علاقوں میں گڑھے کھود کر دفن کر دیا جاتا یا دریائے راوی کی لہروں کے سپرد کر دیا جاتا۔ پولیس کے انتہائی ظلم و تشدد اور فوج کی گولیوں کی بوچھاڑ میں تحریک کو دبا دیا گیا لیکن دلوں کے اندر مچلنے والا طوفان اپنی زبوں حالی سے پکار پکار کر کہہ رہا تھا

ہری ہے شاخ تمنا ابھی جلی تو نہیں
جگر کی آب دبی ہے مگر بجھی تو نہیں
جفا کی تیغ سے گردن وفا شعاروں کی
کٹی ہے برسر میداں، مگر جھکی تو نہیں

لہٰذا اکیس سال بعد ۱۹۵۳ء کی تحریک ختم نبوت کی کوکھ سے ۱۹۷۴ء کی تحریک ختم نبوت نے جنم لیا۔ تحریک ایک طوفان بن کر اٹھی اور ہر طرف پھیل گئی۔ عوامی سیلاب کے سامنے قادیانی اپنے تمام تر سہاروں اور سازشیوں سمیت خس و خاشاک کی طرح بہہ گئے اور پاکستان کی قومی اسمبلی نے ۷؍ ستمبر ۱۹۷۴ء کو انہیں کافر قرار دے دیا۔ لیکن قادیانی اپنے منصوبوں پر عمل پیرا ہیں۔ جھوٹی نبوت کی تبلیغ و تشہیر پورے زوروں سے جاری ہے اور مسلمان نوجوانوں کو مختلف ہتھکنڈوں سے قادیانی بنایا جا رہا ہے۔ مرزا قادیانی کی خرافات چھپ رہی ہیں۔ شعائر اسلامی کو استعمال کیا جا رہا ہے۔ غرضیکہ یہ فوج ابلیس، نبوت محمدیؐ کو (نعوذ باللہ) ملیامیٹ کرنے پر تلی ہوئی ہے۔

لیکن دوسری طرف امت مسلمہ کی ایک کثیر تعداد قادیانیوں کی زہرناکیوں اور ان کے خبث باطن سے بالکل ناواقف ہے، جس سے قادیانی جی بھر کے فائدہ اٹھا رہے ہیں اور انہوں نے اپنی ارتدادی مہم بہت تیز کر رکھی ہے۔ حالات کی ان سنگینوں کو بھانپتے ہوئے راقم نے اس کتابچہ میں قادیانیت کو کیفر کردار تک پہنچانے کے لیے کچھ تجاویز پیش کی ہیں، جن پر عمل کرنے سے انشاء اللہ جلد ہی آپ کو یہود و نصاریٰ کا یہ پالتو قادیانی ناگ، دم توڑتا دکھائی دے گا۔

## اتحاد امت

سب سے پہلے اپنے علاقہ میں اتحاد امت کی فضا پیدا کریں۔ فرقہ واریت کے کانٹے چن کر وہاں اسلامی محبت و اخوت کے پھول کھلائیں۔ فروعی اختلافات کو ختم کر کے تمام مکاتب فکر کے مسلمانوں سے الفت بھرے تعلقات پیدا کریں تاکہ وطن عزیز میں اتحاد امت کی بہار آ جائے۔ یقین فرمایئے! فرقہ واریت کے زہریلے تیروں نے ملت اسلامیہ کے قلب و جگر کو چھلنی کر دیا ہے۔ قادیانیوں کے کثیر بجٹ کا نصف حصہ فرقہ واریت کی جنگ پر خرچ ہوتا ہے۔ فرضی تنظیموں کے ناموں سے مختلف شہروں میں قادیانی

"امت مسلمہ" کو آپس میں دست و گریبان کروانے کے لیے ضرورت کے مطابق انتہائی زہریلا لٹریچر تقسیم کرتے رہتے ہیں۔ جس میں مختلف مذہبی تنظیموں اور جماعتوں کی ایک دوسرے کے خلاف اشتعال انگیز تحریریں موجود ہوتی ہیں' جسے پڑھ کر مسلمانوں کے مابین نفرت و حقارت کے جذبات پیدا ہوتے ہیں۔ بعض اوقات یہ نفرت کسی بڑے حادثے کا روپ اختیار کرلیتی ہے اور مسلمان' مسلمان کے ہاتھوں سے تڑپنے لگتا ہے۔ بھائی اپنے بھائی کے خون سے ہاتھ رنگ لیتا ہے لیکن قادیانی اپنی اس غلیظ اور قبیح حرکت پر مارے خوشی کے پھولے نہیں سماتے اور ساحل کے تماشائی بن کر تالیاں پیٹتے اور رقص ابلیس کرتے ہوئے خون مسلم کا تماشا دیکھتے ہیں۔

منفعت ایک ہے اس قوم کی نقصان بھی ایک
ایک ہی سب کا نبی' دین بھی ایمان بھی ایک
حرم پاک بھی' اللہ بھی' قرآن بھی ایک
کچھ بڑی بات تھی ہوتے جو مسلمان بھی ایک
(اقبالؒ)

## خطیبوں اور ادیبوں سے رابطہ

جیسا کہ آپ حضرات اس امر سے بخوبی آشنا ہیں کہ بین الاقوامی صحافت پر یہودی لابی کا قبضہ ہے۔ چونکہ قادیانی پورے عالم اسلام بالخصوص پاکستان کے خلاف یہودیوں کے ایجنٹ ہیں' اس لیے یہودی صحافت پوری دنیا میں قادیانیوں کو مظلوم' ستم رسیدہ اور مسلمان ثابت کرنے کے لیے اپنے سارے وسائل استعمال کرتی ہے۔ اس پراپیگنڈہ کے لیے خود قادیانیوں کے بھی پاکستان سے درجنوں رسالے نکلتے ہیں' جن میں بچوں' نوجوانوں' عورتوں' بوڑھوں کے لیے الگ الگ رسائل ہیں۔ علاوہ ازیں چند ضمیر فروش مسلمان صحافیوں کو بھی اپنے ساتھ ملا لیتے ہیں۔ کراچی سے شائع ہونے والا ماہنامہ "مسرت ڈائجسٹ" اور لاہور سے شائع ہونے والا پندرہ روزہ "مہارت" اس کی واضح مثال ہے۔ اور کبھی دین سے بے بہرہ کسی سیاستدان سے اپنے حق میں بیانات اور آرٹیکلز شائع کروا کر اپنی نام نہاد مظلومیت کا ڈھنڈورا پیٹتے ہیں۔ ان کے اس پراپیگنڈہ سے متاثر

ہو کر سادہ لوح مسلمان انہیں مظلوم سمجھنے لگتے ہیں۔ اور بعض انہیں اب بھی مسلمانوں کا ہی ایک فرقہ سمجھتے ہیں۔ اس لیے مجاہدین ختم نبوت کا فرض ہے کہ وہ قادیانیوں کے اس خطرناک حملے کا دندان شکن جواب دیں۔ اپنے علاقہ کے خطیبوں کے پاس جائیں اور ان کی توجہ ختم نبوت کے مسئلہ کی اہمیت اور نزاکت کی طرف مبذول کرائیں۔ ان کی خدمت میں گزارش کریں کہ اپنے جمعہ کے خطابات میں مسئلہ ختم نبوت بیان کریں۔ مرزا قادیانی' اس کی جھوٹی نبوت اور قادیانیوں کے عقائد و عزائم سے عوام الناس کو روشناس کرائیں۔ ادیبوں کی خدمت میں التماس کریں کہ وہ اپنے قلم کو قادیانیوں کے خلاف جہاد میں استعمال کریں۔ رسائل و جرائد اور اخبارات میں قادیانی سازشوں کو بے نقاب کریں۔ امت مسلمہ کے سامنے ان کا مکروہ ماضی رکھیں اور مستقبل میں ان کے شیطانی منصوبوں سے لوگوں کو آگاہ کریں۔ جب خطیب' بیانوں سے ان کے تارو پود بکھیریں گے اور ادیب' اپنے نوک قلم سے ان کی بھیانک سازشوں کے بخیے ادھیڑیں گے تو آپ کو قادیانیت کا لاشہ تڑپتا ہوا دکھائی دے گا۔

## پیران عظام سے رابطہ

فتنہ قادیانیت کی بیخ کنی کے لیے برصغیر کے پیران عظام نے بڑی جلیل القدر خدمات سرانجام دی ہیں۔ خصوصاً پیر مہر علی شاہ گولڑوی" پیر جماعت علی شاہ" شاہ عبدالقادر رائے پوری" مولانا محمد علی مونگیری" پیران سیال شریف' پیران تونسہ شریف وغیرہم کی خدمات آب زر سے لکھنے کے قابل ہیں۔ موجودہ دور کے پیران کرام بھی اپنے اسلاف کی غیرت و حمیت کے امین ہیں۔ وہ مرزائیت سے شدید ترین نفرت رکھتے ہیں۔ مجاہدین ختم نبوت ان بزرگوں کی قیادت میں قادیانیت کے خلاف جہاد کا اعلان کریں۔ پیران عظام کے مریدان آپ کے ہم رکاب ہوں گے۔ ادھر آپ کے قافلہ ختم نبوت کی للکار فضا میں گونجے گی' ادھر قادیانیت شیطان کے کندھوں پر سوار ہو کر نو دو گیارہ ہو جائے گی۔

بڑھے جو مجاہد تو بولے نقیب
نصر من اللہ و فتح قریب

## سیاستدانوں سے رابطہ

پاسبانان ختم نبوت سے درخواست ہے کہ وہ اپنے اپنے علاقہ کے ممبران یونین کونسل، چیئرمین یونین کونسل، کونسلرز، میئرز، صوبائی اور قومی اسمبلیوں کے ممبران، سینیٹرز حضرات اور وزرائے حکومت سے ملاقاتیں کریں۔ علاوہ ازیں علاقہ تھانہ کے ایس ایچ او، ڈی ایس پی، ایس ایس پی، اے سی، ڈی سی اور کمشنرز صاحبان سے رابطہ قائم کریں۔ عدالتوں میں وکلاء مجسٹریٹ اور جج صاحبان کے پاس جائیں اور انہیں فتنہ قادیانیت سے آگاہ کریں۔ ملک و ملت کے خلاف قادیانیوں کی ناپاک سرگرمیوں سے انہیں مطلع کریں۔ اور نہایت سلیقہ و اہتمام کے ساتھ عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت کا لٹریچر خود جا کر ان کی خدمت میں پیش کریں تاکہ ضلعی انتظامیہ سے لے کر صوبائی اسمبلیوں اور حکومت کے ایوانوں تک ختم نبوت کی صدا بلند ہو اور قادیانیت ذلیل و خوار ہو۔

## طلباء کی ذمہ داریاں

سکولوں، کالجوں اور یونیورسٹیوں کے طلبہ کی ذمہ داری ہے کہ وہ اپنے اپنے اداروں کے قادیانی طلباء کی فہرستیں تیار کریں اور اگر قادیانی استاد بھی اس ادارے میں پڑھا رہے ہوں تو ان کے نام بھی نوٹ کریں اور ان کی سرگرمیوں پر نظر رکھیں۔ اداروں میں عقیدہ ختم نبوت کے تحفظ اور فتنہ قادیانیت کی سرکوبی کے موضوعات پر لیکچرز کا اہتمام کریں اور طلبا اور اساتذہ میں لٹریچر تقسیم کریں۔ ان میں دینی غیرت پیدا کریں اور قادیانی طلبہ کا مکمل سوشل بائیکاٹ کرائیں۔ ہوسٹلوں میں ان کے کھانے کے برتن الگ کرائیں۔ مسلمان طلباء قادیانی اساتذہ سے نفرت کریں کیونکہ جو شخص حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا باغی ہے، وہ ہمارے لیے محترم نہیں ہو سکتا۔ اگر بدقسمتی سے کوئی قادیانی استاد اسلامیات کا مضمون پڑھاتا ہو تو مسلمان طلبہ اس سے اسلامیات پڑھنے سے صاف انکار کر دیں---------- اور سربراہ ادارہ کے نوٹس میں فوراً یہ بات لائیں۔ کیونکہ کوئی کافر، مرتد اور زندیق مسلمانوں کو اسلامیات پڑھانے کا حق نہیں رکھتا۔

## سادہ لوح قادیانیوں سے رابطہ

قادیانیوں میں کچھ ایسے بھولے بھالے افراد بھی موجود ہیں جو اپنی فلاح دارین کے لیے مرزا قادیانی کو نبی اور مجدد (نعوذ باللہ) تسلیم کرتے ہیں۔ نماز پنجگانہ ادا کرتے ہیں۔ زکوٰۃ دیتے ہیں۔ قرآن مجید کی تلاوت کرتے ہیں۔ کلمہ طیبہ پڑھتے ہیں اور دیگر عبادات و ریاضات میں بھی مصروف رہتے ہیں۔ (اگرچہ یہ سب کچھ ان کے اپنے طریقہ کار اور عقائد کے مطابق ہوتا ہے) مجاہدین ختم نبوت کا فرض ہے کہ وہ ایسے سادہ لوح قادیانیوں سے رابطہ رکھیں۔ اس کے سامنے مرزا قادیانی کا کریکٹر رکھیں۔ مرزا قادیانی کی خرافات سے پردہ اٹھائیں۔ مرزا قادیانی کے نبی بننے کی کہانی سنائیں۔ ختم نبوت کا صحیح اسلامی مفہوم سمجھائیں۔ قادیانیوں کی اللہ تعالیٰ' دین اسلام' قرآن مجید اور دیگر انبیائے کرام کے بارے میں کی ہوئی بکواس دکھائیں۔ آخرت کے انجام سے ڈرائیں۔ انشاء اللہ آپ کی کوششیں کارگر ثابت ہوں گی۔ اور بہت سے لوگ قادیانیت کے اندھیرے سے نکل کر اسلام کے اجالے میں آجائیں گے۔

لیٹروں نے جنگل میں شمع جلا دی
مسافر یہ سمجھا کہ منزل یہی ہے

## نومسلموں کا تحفظ

رب العزت کے فضل و کرم سے جب کوئی قادیانی' قادیانیت کے خار زار سے نکل کر اسلام کے گلزار میں آجاتا ہے تو قادیانی اپنے جال سے نکلے ہوئے شکار کا تعاقب کرتے ہیں۔ اسے مختلف قسم کے لالچ دیتے ہیں' ڈراتے دھمکاتے ہیں۔ لہٰذا مجاہدین ختم نبوت کا فرض ہے کہ اپنے اس نومسلم بھائی کو سینہ سے لگا کر رکھیں۔ اس کی ہر طرح سے حفاظت کریں۔ اگر وہ غریب ہے تو اس کی مالی معاونت کریں۔ اگر وہ پڑھا لکھا یا ہنرمند ہے تو کسی دفتر یا فیکٹری میں ملازمت دلوانے کا بندوبست کریں۔ انشاء اللہ رب العزت آپ کو دنیا و آخرت میں اس کار خیر کا اجر عظیم عطا کرے گا۔

میری زندگی کا مقصد تیرے دیں کی سرفرازی
میں اسی لیے مسلماں' میں اسی لیے نمازی

## سرکاری ملازمین کی ذمہ داریاں

قادیانی وطن عزیز کی بیشتر کلیدی آسامیوں پر فائز ہیں۔ کچھ تو خود کو قادیانی ظاہر کرتے ہیں اور کچھ مسلمانوں کا لبادہ اوڑھ کر معاشرہ میں گھسے ہوئے ہیں۔ اور اپنے اختیارات سے قادیانیت پال رہے ہیں۔ اپنے اپنے محکموں میں قادیانیوں کو بھرتی کر رہے ہیں' مسلمان ملازمین سے امتیازی سلوک کرتے ہیں اور قادیانی ملازموں کو ترقی کے زینوں پر چڑھا رہے ہیں۔ بیسیوں محکمے اس وقت مکمل طور پر ان کے قبضہ میں ہیں اور سینکڑوں کو لوٹ کر ان کا' دیوالیہ نکال چکے ہیں۔ سرکاری اور نیم سرکاری اداروں کے اندر قادیانی تنظیمیں قائم ہیں اور حسب ضرورت ان کے اجلاس منعقد ہوتے رہتے ہیں۔ ان کے ماتحت کام کرنے والے مسلمان ملازمین بے بسی اور بے کسی کی زندگی بسر کر رہے ہیں۔ اگر کوئی ان کے خلاف تن تنہا اٹھ کھڑا ہو تو یہ بااثر ہونے کی وجہ سے دور دراز کے علاقوں میں اس کی ٹرانسفر کروا دیتے ہیں۔ دفتری ریکارڈ خراب کروا دیتے ہیں وغیرہم' اس لیے ضرورت ہے کہ ملک' اسلام اور مسلمان ملازمین کی بہتری کے لیے سرکاری' نیم سرکاری اور پرائیویٹ اداروں میں عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت کی تنظیمیں قائم کی جائیں۔ قادیانی افسروں کی فہرستیں مرتب کی جائیں' ان کی سرگرمیوں پر کڑی نظر رکھی جائے' جہاں کسی مسلمان ملازم کی حق تلفی ہو' وہاں اعلیٰ حکام سے فوراً رابطہ قائم کیا جائے اور اس پر احتجاج کیا جائے۔ اداروں میں عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت کا لٹریچر تقسیم کیا جائے۔ مسلمانوں کو دینی غیرت دلا کر قادیانیوں سے ان کے تعلقات ختم کرائیں۔ ان تجاویز پر عمل کرنے سے آپ تھوڑی ہی مدت میں قادیانیت کے بت کو اوندھے منہ پڑا پائیں گے۔

یا رب دل مسلم کو وہ زندہ تمنا دے
جو قلب کو گرما دے جو روح کو تڑپا دے

## گناہ عظیم

قادیانیوں کو دستوری طور پر اقلیت قرار دیئے جانے سے پہلے بہت سے مسلمانوں نے قادیانیوں سے رشتے ناطے کر رکھے تھے۔ مسلمانوں کی بیٹیاں قادیانیوں کے گھروں میں بیاہی ہوئی تھیں۔ ۱۹۷۴ء میں قادیانیوں کو غیر مسلم اقلیت قرار دیئے جانے کے بعد کچھ مسلمانوں نے تو قادیانیوں سے اپنی بیٹیوں کی طلاقیں حاصل کر لیں اور قادیانیوں کی

بیٹیوں کو طلاقیں دے کر ہمیشہ کے لیے رشتے ناطے ختم کر لیے۔ لیکن افسوس صد افسوس! آج بھی کئی عاقبت نا اندیش مسلمانوں اور قادیانیوں کی بیٹیاں آپس میں ایک دوسرے کے ہاں بیاہی ہوئی ہیں۔ یوں خدا کی دھرتی پر ایک گناہ ہو رہا ہے۔

مجاہدین ختم نبوت ایسے مسلمانوں سے فوراً رابطہ قائم کریں اور انہیں قرآن و حدیث کی روشنی میں بتائیں کہ قادیانی کافر اور مرتد ہیں' اس لیے ان کے ساتھ مسلمانوں کے نکاح نہیں ہو سکتے۔ انشاء اللہ آپ کی کوششیں رنگ لائیں گی۔ اور بہت سے مسلمان اس گناہ کبیرہ اور ذلت کی دلدل سے نہ صرف باہر نکل آئیں گے بلکہ اپنی طرح پھنسے ہوئے دیگر مسلمانوں کو نکالنے کے لیے آپ کے ساتھی اور معاون ہوں گے۔

قوت عشق سے ہر پست کو بالا کر دے
دہر میں اسم محمدؐ سے اجالا کر دے

## مختلف زبانوں میں لٹریچر کی اشاعت

قادیانی استعماری قوتوں کے ایجنٹ ہونے کے ناطے پوری دنیا میں وبا کی شکل میں پھیل چکے ہیں۔ دولت کی ریل پیل ہے۔ ہزاروں تربیت یافتہ مبلغین اپنے ابلیسی مذہب کا پرچار بڑے منظم انداز میں کر رہے ہیں۔ ایک مربوط پروگرام کے تحت دنیا کے مختلف ممالک میں ان کی زبانوں میں لٹریچر چھاپ کر وافر مقدار میں تقسیم کر رہے ہیں' جو ایک خطرناک صورت حال پیدا کر سکتا ہے۔ اس لیے ایسے تمام مسلمانوں کا فرض ہے جن کے دوست یا رشتہ دار یا واقف علمائے کرام' بیرونی ممالک خصوصاً افریقہ میں موجود ہیں' عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت کا شائع کردہ لٹریچر ان کے پاس بھیجیں اور انہیں کہیں کہ وہ مقامی زبان میں اس کا ترجمہ کروا کر اپنے اپنے ملک میں تقسیم کریں تاکہ ہر جگہ پر فتنہ قادیانیت کا سدباب ہو سکے۔ اپنے عزیزوں اور دوستوں سے کہیں کہ وہ خود یہ کام سنبھالیں اور دوسروں کو بھی اس جہاد میں شامل کریں کیونکہ

جو ختم نبوت کا طرف دار نہیں
لاریب وہ جنت کا سزاوار نہیں

## ختم نبوت کے دو ترجمان

قادیانی کروڑوں روپیہ خرچ کر کے کفر و الحاد پر مبنی لٹریچر پوری دنیا میں ایک منظم طریقہ سے پھیلا رہے ہیں۔ اس کے علاوہ درجنوں رسائل شائع کر کے کلیدی آسامیوں پر فائز اور اہل علم حضرات کو مفت بھیجتے ہیں۔ عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت صحافت کے میدان میں قادیانیت کو منہ توڑ جواب دینے کے لیے دو ہفتہ وار رسائل ''ختم نبوت انٹرنیشنل'' اور ''لولاک'' باقاعدگی سے شائع کر رہی ہے' جن میں ختم نبوت' رد قادیانیت' حیات عیسیٰ' قادیانیوں کا سیاسی تجزیہ ایسے عظیم موضوعات پر روشنی ڈالی جاتی ہے۔ قادیانیوں کے بارے میں تازہ تازہ خبریں شائع کی جاتی ہیں۔ آپ سے التماس ہے کہ فوری طور پر ان رسائل کے خریدار بنیں۔ دوستوں تک ان پرچوں کو پہنچائیں۔ اپنے علاقہ کی سرکاری اور پرائیویٹ لائبریریوں تک پہنچائیں۔ خود مضامین لکھیں۔ احباب سے لکھوائیں۔ اپنے علاقہ کی خبریں اشاعت کے لیے بھجوائیں۔ دونوں رسائل کے ایڈریس نوٹ فرمائیں۔

(۱) ہفت روزہ ختم نبوت انٹرنیشنل۔ مرکزی جامع مسجد باب الرحمت ٹرسٹ۔ ایم۔ اے جناح روڈ پرانی نمائش۔ کراچی نمبر ۳

(۲) ہفت روزہ لولاک: جامع مسجد محمودؒ۔ ریلوے کالونی۔ فیصل آباد۔

ان رسائل کو گھر گھر پہنچا کر یہ ثابت کر دیجئے کہ:۔

اللہ کی وحدت کے علمدار ہیں ہم لوگ
ناموس محمدؐ کے نگہدار ہیں ہم لوگ

اس کے علاوہ اپنے دوستوں کے نام یہ رسائل ''تحفتاً'' بھی جاری کرائیں۔ تاکہ حتی المقدور لوگ استفادہ کر سکیں۔

## قادیانی مردہ مہم

شرعاً کوئی قادیانی مردہ مسلمانوں کے قبرستان میں دفن نہیں ہو سکتا۔ لیکن قادیانی خود کو مسلمان ظاہر کرنے کے لیے اپنے مردے اکثر مسلمانوں کے قبرستانوں میں دفن کرتے ہیں۔ جس کے نتیجہ میں بہت سے شہروں میں مسلمانوں اور قادیانیوں کے مابین لڑائی جھگڑے ہوئے اور مسلمانوں نے جوش حمیت سے قادیانی مردوں کو قبروں سے اکھاڑ باہر پھینکا۔ لہٰذا حکومت پاکستان نے مسلمانوں کے اصولی موقف کو مانتے ہوئے ملک کے

تمام ڈی سی حضرات کو حکم نامہ جاری کیا ہے کہ جس کی رو سے کوئی قادیانی مردہ مسلمانوں کے قبرستان میں دفن نہیں ہو سکتا۔ اگر آپ کے علاقہ میں قادیانی ایسی غلیظ حرکت کرنے کی کوشش کریں تو فوراً مقامی پولیس سے رابطہ قائم کریں اور اس قانون پر عمل در آمد کرائیں۔

## قادیانی مصنوعات کا بائیکاٹ

قادیانی مسلمانوں کے ہاتھوں اپنی مصنوعات فروخت کر کے خوب دولت کماتے ہیں۔ اور پھر مسلمانوں سے کمائی ہوئی دولت کا ایک کثیر حصہ ربوہ بھیج دیتے ہیں۔ جو حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی پاکیزہ ختم نبوت کے خلاف خرچ ہوتا ہے۔ اس رقم سے قادیانی مبلغین کو تنخواہیں ملتی ہیں۔ قادیانی نبوت کا لٹریچر چھپتا ہے۔ رائل فیملی گلچھرے اڑاتی ہے۔ قادیانی ادارے پرورش پاتے ہیں۔ غرض کہ نبوت کاذبہ کا سارا کاروبار چلتا ہے۔ لیکن حقیقت سے ناآشنا مسلمان غفلت میں اس سنگین جرم میں شریک ہیں۔ اس لیے انتہائی ضروری ہے کہ مسلمانوں کی توجہ اس نازک اور اہم نقطہ کی طرف مبذول کرائی جائے اور انہیں بتایا جائے کہ جس طرح قادیانی مردوں کا بائیکاٹ ضروری ہے' اسی طرح قادیانی مصنوعات کا بائیکاٹ بھی انتہائی ضروری ہے۔ قادیانی مصنوعات میں ''شیزان'' سرفہرست ہے۔ مجاہدین ختم نبوت کا فرض ہے کہ وہ عوام الناس سے شیزان بوتل' شربت' چٹنی' اچار' جام اور جیلی وغیرہ کا مکمل بائیکاٹ کرائیں۔ اپنے اپنے حلقہ میں مقامی علماء اور معززین کو ساتھ لے کر بازاروں کا دورہ کریں اور دوکانداروں کو دینی غیرت دلاتے ہوئے شیزان کی مصنوعات نہ رکھنے کی پرزور اپیل کریں۔ بااثر لوگوں کی مدد سے علاقہ کی شیزان کی ایجنسی منسوخ کرائیں۔ شیزان کی مصنوعات کا بند کرنا قادیانی معیشت کے گلے پر چھری چلانے کے مترادف ہے۔ کیونکہ شیزان ہی وہ شیطان ہے' جو شیطانی نبوت کو چلا رہا ہے۔

محبت ہے مجھ کو رحمان' قرآن اور صاحب قرآن سے
نفرت ہے' مجھ کو شیطان' شیزان' اور قادیان سے

(نوٹ: شیزان کے بائیکاٹ کے پوسٹر' سٹیکرز ہم سے بذریعہ ڈاک فری منگوائے جا سکتے

ہیں۔)

شیطان کمپنی کالجوں اور یونیورسٹیوں کی تقریبات میں شیزان کی سپلائی فری مہیا کرتی ہے۔ طلباء برداری پر یہ احسان چڑھا کر اس کے عوض کالجوں اور یونیورسٹیوں کے ہوسٹلوں اور کنٹینوں میں شیزان سپلائی کے دروازے کھولے جاتے ہیں اور مسلمانوں کو شیزان پلا پلا کر لاکھوں روپے کمائے جاتے ہیں۔ مختلف کھیلوں کے میچوں' علمی و ادبی سیمیناروں اور زندگی کے مختلف شعبوں سے تعلق رکھنے والے پروگراموں کی اشتہار بازی کر کے شیزان کمپنی زبردست شہرت حاصل کر رہی ہے اور اس شہرت کی قوت سے اپنا کاروبار چمکا رہی ہے۔ مجاہدین ختم نبوت متعلقہ اداروں سے فوری رابطہ قائم کریں اور مسلمانوں کو شیزان کمپنی کے بھیانک منصوبوں سے آگاہ کرتے ہوئے ان اداروں میں شیزان کا داخلہ ممنوع قرار دلائیں۔

## قادیانیوں کی کلمہ مہم

مسلمانوں کے پر زور مطالبے پر صدر پاکستان جنرل محمد ضیاء الحق مرحوم نے قادیانیوں کو شعائر اسلام کے استعمال سے روکنے کے لیے ۱۹۸۴ء میں امتناع قادیانیت آرڈیننس جاری کیا جس کے مطابق "قادیانی گروپ یا لاہوری گروپ (جو خود کو احمدی یا کسی دوسرے نام سے موسوم کرتے ہیں) کا کوئی شخص جو بلاواسطہ یا بالواسطہ خود کو مسلمان ظاہر کرے یا اپنے مذہب کو اسلام کے طور پر موسوم کرے یا منسوب کرے یا الفاظ خواہ زبانی ہوں یا تحریری یا مرئی نقوش کے ذریعے اپنے مذہب کی تبلیغ یا تشہیر کرے یا دوسروں کو اپنا مذہب قبول کرنے کی دعوت دے یا کسی بھی طریقے سے مسلمانوں کے مذہبی احساسات کو مجروح کرے' کسی ایک قسم کی سزائے قید اتنی ہی مدت کے لیے دی جائے گی جو تین سال تک ہو سکتی ہے اور وہ جرمانہ کا بھی مستوجب ہو گا"

لیکن قادیانی خود کو مسلمان ظاہر کرنے کے لیے اپنے مکانوں' اپنی دکانوں اور عبادت گاہوں پر کلمہ طیبہ اور دیگر آیات قرآنی لکھتے ہیں' اور اپنے ناپاک سینوں پر بھی کلمہ طیبہ کے بیج لگاتے ہیں۔ ختم نبوت کے شاہینوں سے گزارش ہے کہ ایسے قادیانی جنھوں نے اپنے پلید سینوں پر کلمہ طیبہ کے بیج لگائے ہوں' انہیں پکڑ کر حوالہ پولیس

کریں۔ اور دفعہ ۲۹۵ر سی کے مطابق مقدمہ درج کرائیں۔ جن قادیانیوں نے مکانوں' دوکانوں اور عبادت گاہوں پر کلمہ طیبہ یا کوئی قرآنی آیت لکھ رکھی ہو' وہاں علاقہ تھانہ میں ان کے خلاف زیر دفعہ ۲۹۸ر سی' ۲۹۵ر سی رپورٹ درج کرائیں اور پولیس کے ذریعے ان مقامات سے کلمہ طیبہ ہٹوائیں اور اگر پولیس بہانہ سازی کرے تو فوراً عدالت میں مقدمہ دائر کریں۔ اس طرح اگر کوئی قادیانی اپنی عبادت گاہ میں اذان دے تو اس کے خلاف بھی کاروائی کرائیں۔

(نوٹ: ضرورت پڑنے پر صدارتی آرڈیننس کی کاپی دفتر کے پتہ پر منگوائی جاسکتی ہے۔)

## حلقہ وار تنظیمیں

قادیانی ناسوروں نے اپنے انگریزی نبی کی انگریزی نبوت چلانے کے لیے حلقہ وار تنظیمیں قائم کر رکھی ہیں۔ اور ہر حلقہ کے لیے ایک مربی مقرر ہے' مجاہدین ختم نبوت کو چاہیے کہ وہ بھی ختم نبوت کی حلقہ وار تنظیمیں قائم کریں' دفتر ختم نبوت کا قیام عمل میں لائیں۔ قادیانی مربی کا مربہ بنانے کے لیے اپنا ایک امیر مقرر کریں' دفتر ختم نبوت میں لائبریری کا قیام عمل میں لائیں' پورے علاقہ میں رد قادیانیت کا لٹریچر تقسیم کریں۔ پورے حلقہ کے قادیانیوں کی فہرست تیار کریں۔ علاقہ میں عقیدہ ختم نبوت کے ذیشان موضوع پر جلسے منعقد کرائیں۔ لوگوں سے قادیانیوں کا سوشل بائیکاٹ کرائیں۔ مسلمان' قادیانی دوکانداروں سے سودا سلف نہ خریدیں اور مسلمان دوکاندار' قادیانیوں کو سودا سلف نہ دیں۔ اگر قادیانی ڈاکٹر علاقہ میں موجودہ ہو تو مسلمانوں کو منحوس کے پاس جانے سے روکیں۔ مسلمانوں کو قادیانیوں کی شادیوں اور دیگر تقریبات میں شامل نہ ہونے دیں۔ خیال رکھیں کہ کہیں کوئی مسلمان یا قادیانی لعین کی نام نہاد نماز جنازہ نہ پڑھے اور نہ ہی کسی قادیانی ملعون کو مسلمان کی نماز جنازہ میں گھسنے دیں۔ اس بات پر کڑی نگاہ رکھیں کہ کہیں کوئی قادیانی آپ کے علاقہ کی کسی مسجد میں نماز تو نہیں پڑھتا۔ اگر ایسی صورت ہو تو اس مردود کو فوراً پکڑ کر حوالہ پولیس کریں۔ اس بات کا بھی خاص خیال رکھیں کہ کہیں آپ کے علاقہ کا کوئی قادیانی خود کو مسلمان ظاہر کرکے کسی دفتر میں ملازمت تو نہیں کر رہا یا بیرون ملک ملازمت حاصل تو نہیں کر رہا یا حج وغیرہ کے لیے سعودی عرب تو نہیں جا رہا۔

ان اہم امور پر توجہ دیں۔ انشاء اللہ تھوڑی سی مدت میں قادیانیوں کو دن میں تارے اور رات کو سورج نظر آنے لگے گا اور انشاء اللہ ان میں سے کچھ تائب ہو کر مسلمان بھی ہو جائیں گے۔

## قادیانی اور ملکی الیکشن

۱۹۷۴ء میں قومی اسمبلی نے متفقہ طور پر قادیانیوں کو غیر مسلم اقلیت قرار دے دیا۔ لیکن قادیانیوں نے قومی اسمبلی کے اس تاریخ فیصلے کو آج تک تسلیم نہیں کیا۔ وہ آج بھی آئین پاکستان سے کھلم کھلا بغاوت کا اعلان کر رہے ہیں۔ قادیانی خود کو غیر مسلم اقلیت تسلیم نہیں کرتے بلکہ وہ ببانگ دہل مسلمانوں کو غیر مسلم کہتے ہیں۔ دیگر غیر مسلم اقلیتوں (ہندو' عیسائی' پارسی وغیرہ) کو حکومت نے ان کی آبادی کے تناسب کے لحاظ سے قومی اسمبلی اور صوبائی اسمبلی میں نشستیں دی ہیں دوسری غیر مسلم اقلیتوں کے نمائندے تو اپنی اپنی نشستوں کے لیے بڑے زور و شور سے الیکشن میں حصہ لیتے ہیں۔ لیکن قادیانیوں نے خود کو غیر مسلم اقلیت تسلیم نہ کرتے ہوئے آج تک الیکشن میں حصہ نہیں لیا۔ اور ان کی نشستیں بھی ہمیشہ خالی رہتی ہیں۔ لیکن تشویش کی بات یہ ہے کہ قادیانی ہمیشہ اپنے نام مسلم ووٹروں کی فہرست میں درج کرتے ہیں۔ یہ ان کے پاس ایک بڑا موثر اور خطرناک ہتھیار ہے۔ جس سے وہ لا دین سیاست دانوں سے اپنے ووٹوں کا سودا کر کے انہیں اپنے حق میں استعمال کرتے ہیں۔ ان سے مراعات حاصل کرتے ہیں اور ضرورت پڑنے پر ان سے اپنے حق میں اخبارات میں بیانات چھپواتے رہتے ہیں۔ بعض قادیانی خود کو مسلمان ظاہر کر کے بطور امیدوار الیکشن میں حصہ لیتے ہیں۔ ماضی میں ایسی بہت سی مثالیں سامنے آچکی ہیں۔

مجاہدین ختم نبوت کا فرض ہے کہ وہ الیکشن کے دنوں میں انتہائی مستعد رہیں۔ حالات و واقعات پر گہری نظر رکھیں۔ قادیانی نواز امیدواروں کے خلاف موثر مہم چلائیں۔ عوام سے قادیانی نواز سیاسی جماعتوں کا بائیکاٹ کرائیں۔ اور جو قادیانی خود کو مسلمان ظاہر کر کے الیکشن میں حصہ لے رہا ہو اور جن قادیانیوں نے اپنے نام مسلمان ووٹروں کی فہرست میں درج کرائے ہوں' ان کے خلاف قانونی کارروائی کریں اور

قادیانیوں کے اس خطرناک حربے کا قلع قمع کردیں۔

## رد قادیانیت کورس

ملک میں فتنہ قادیانیت سے صحیح طور پر آگاہ افراد کی تعداد بہت کم ہے۔ اس افرادی کمی سے قادیانی خاصا فائدہ اٹھا رہے ہیں۔ لہٰذا طلباء' وکلاء' علماء' سرکاری وغیر سرکاری ملازمین غرض کہ زندگی کے ہر طبقہ سے تعلق رکھنے والے مسلمانوں کو حضور خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وسلم کی ختم نبوت کا چلتا پھرتا مبلغ بنانے کے لیے "عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت مرکزی دفتر حضوری باغ روڈ ملتان" ۱۵ شعبان تا ۳۰ شعبان ہر سال ایک رد قادیانیت کورس کا اہتمام کرتی ہے جس میں نامور علماء کرام قادیانیوں کی بھیانک سازشوں اور فتنہ قادیانیت کے دیگر خطرناک منصوبوں سے آگاہ کرتے ہیں۔ اور اس فتنہ کا محاسبہ کرنے کا فن سکھاتے ہیں۔ قیام و طعام کا بندوبست مجلس کا ذمہ ہوتا ہے' مجاہدین ختم نبوت اپنے اپنے علاقہ سے زیادہ سے زیادہ احباب کو لے کر تشریف لائیں' خوب تربیت حاصل کریں اور دلائل کے ہتھیاروں سے مسلح ہو کر اپنے اپنے علاقوں میں تحفظ ختم نبوت کے عظیم کام کی ڈیوٹی سنبھالیں۔

## عالمی گولڈ میڈل انعامی تحریری مقابلہ:

عالمی مجلس تحفظ نبوت ریلوے روڈ ننکانہ صاحب ضلع شیخوپورہ' رب العزت کے فضل سے ہر سال عالمی سطح پر "ختم نبوت و رد قادیانیت" کے موضوعات پر ایک عظیم الشان انعامی تحریری مقابلہ کا انعقاد کرتی ہے۔ اخبارات' اشتہارات اور جرائد و رسائل کے ذریعے اس تحریری مقابلہ کی خوب تشہیر کی جاتی ہے' جس کے نتیجہ میں اندرون ملک و بیرون ملک سے سینکڑوں کی تعداد میں مضامین موصول ہوتے ہیں۔ اول دوم اور سوم آنے والوں کو بالترتیب گولڈ میڈل' سلور میڈل اور کانسی میڈل دیئے جاتے ہیں۔ علاوہ ازیں نچلی دس پوزیشنیں حاصل کرنے والوں کو حوصلہ افزائی کے دس انعامات (کتابوں کے قیمتی سیٹ) پیش کیے جاتے ہیں۔ اور مقابلہ میں شمولیت کا مقصد وحید ملت اسلامیہ کے افراد بالخصوص نوجوانوں کو مسئلہ ختم نبوت کی اہمیت و افادیت اور قادیانیوں کے کفریہ عقائد اور خطرناک عزائم سے آگاہ کرنا ہوتا ہے۔

الحمد اللہ اس مقابلہ کی بدولت ہزاروں لوگ قادیانیوں کے دجل و فریب کو جان چکے ہیں اور سینکڑوں محلہ وار تنظیمیں اپنے اپنے علاقوں میں ان باغیان ختم نبوت سے جہاد کر رہی ہیں۔ آپ بھی ہر سال ہونے والے انعامی مقابلہ میں حصہ لیں۔ مضمون خود لکھیں اور احباب سے لکھوائیں۔ موضوع سے متعلق ہر قسم کا لٹریچر ہم فراہم کریں گے۔
خط و کتابت کے لیے پتہ نوٹ فرما لیجئے۔
"محمد متین خالد صدر عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت نسیم منزل روڈ ننکانہ صاحب ضلع شیخوپورہ"

## سربراہان اسلامی ممالک سے اپیل

بین الاقوامی گماشتہ' یہود و نصاریٰ کے ناک کا بال' مسٹر ظفر اللہ تو ۱۹۸۵ء میں جہنم واصل ہو گیا۔ اب اس کی جگہ رسوائے زمانہ قادیانی سائنس دان عبدالسلام عالمی سطح پر پاکستان اور عالم اسلام کے خلاف خطرناک سازشیں کرنے میں مصروف ہے۔ کلیساء کی مٹی کے خمیر سے بنے ہوئے اس نام نہاد سائنس دان کو یہودیوں نے اس کی ابلیسانہ کارکردگی سے خوش ہو کر نوبل انعام دیا تھا۔ جھوٹی نبوت کے اسی نمائندے نے وطن عزیز پاکستان کو لعنتی زمین کہا تھا۔ لیکن افسوس کی بات یہ ہے کہ یہی ننگ ملت ایک سازش کے تحت اسلامک سائنس فاؤنڈیشن کا چیئرمین بنا ہوا ہے اور سائنس کی آڑ میں اسلامی ممالک سے تحسین و آفرین کے علاوہ کروڑوں ڈالر بٹور چکا ہے اور اس خطیر رقم سے جھوٹی نبوت کا پیٹ بھر رہا ہے اور سائنسی اداروں میں کثیر تعداد میں قادیانیوں کو بھرتی کر رہا ہے۔ اس کی خباثت سے نا آشنا اردن کے شاہ حسین اور سعودی عرب کی رائل فیملی کے شہزادے نے بالخصوص خوش ہو کر اس کو مبارک باد اور ایک بھاری رقم عطا کی ہے۔
اس بھیانک سازش کے چہرے سے نقاب الٹنے کے لیے رابطہ عالم اسلامی اور دینی جماعتوں کے اکابرین کی خدمت میں گزارش کریں کہ وہ اسلامی سربراہان مملکت کو قادیانیوں کے کفریہ عقائد اور اسلام کے خلاف خطرناک عزائم سے آشنا کریں۔ انہیں آگاہ کریں کہ دشمن اسلام نام نہاد عبدالسلام دراصل یہودیوں کا ایجنٹ ہے' جو اپنے کفریہ ماتھے پر لفظ اسلام کندہ کر کے اشارہ یہود پر مسلمانوں کے خفیہ راز حاصل کرنے کے لیے مسلمانوں میں گھسا ہوا ہے۔ لہٰذا عالم اسلام کی سلامتی اسی میں مضمر ہے کہ یہودیوں کے اس مہرے

کو چلتا کیا جائے۔

## سالانہ صدیق آباد کانفرنس

عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت' قادیانیت کے سورماؤں کو مرکز کفر و الحاد "ربوہ" میں للکارنے اور اس مرتد نگر میں ختم نبوت کا ڈنکا بجانے کے لیے ہر سال ماہ اکتوبر میں ایک عظیم الشان ختم نبوت کانفرنس کا انعقاد کرتی ہے۔ پاکستان کے تمام شہروں سے ختم نبوت کے پروانے قافلوں کی صورت میں دل میں عشق مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی شمعیں جلائے ہوئے اور دیوانہ وار ختم نبوت زندہ باد کے نعرے لگاتے ہوئے تشریف لاتے ہیں۔ دور دراز تک مجاہدین اور ان کے خیمے پھیلے ہوئے دکھائی دیتے ہیں۔ فروعی اختلافات کو بلائے طاق رکھتے ہوئے تمام مکاتب فکر کے علمائے کرام اپنے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی عزت و ناموس کے تحفظ کے لیے ایک ہی پلیٹ فارم پر جمع ہوتے ہیں۔ اتحاد امت کا دلکش منظر دیکھ کر سینے میں دل خوشی سے رقص کرنے لگتا ہے۔ خطیبوں کی گھن گرج سے "ربوہ" کی کفریہ اور اداس فضائیں کانپ رہی ہوتی ہیں۔ اور قادیانی سہمے ہوئے چوہوں کی طرح اپنے بلوں میں گھسے ہوئے ہوتے ہیں۔ لہٰذا تمام مجاہدین ختم نبوت سے التماس ہے کہ وہ زیادہ سے زیادہ مسلمانوں کا قافلہ بنا کر اس کانفرنس میں شرکت فرمائیں۔ لوگوں کو ختم نبوت کے مسئلہ سے روشناس کرائیں۔ قادیانیوں سے نفرت دلائیں۔ سب کے ایمانوں کو گرمائیں اور قادیانیوں کو اس ملک سے بھگائیں۔

ایک ہوں مسلم حرم کے پاسبانی کے لیے
نیل کے ساحل سے لے کر تابخاک کاشغر

## نومسلم کے قبول اسلام کی تشہیر

جو قادیانی بھی اسلام قبول کرے' اخبار و رسائل کی مدد سے اس کی خوب تشہیر کی جائے۔ اس کے اعزاز میں پارٹیوں کا اہتمام کیا جائے۔ ان پارٹیوں میں رد قادیانیت کے موضوع پر اس سے تقریریں کرائی جائیں۔ اس کی پریس کانفرنس کرائی جائے جس میں وہ قادیانیت پر لعنت بھیجے اور اسلام قبول کرنے کی وجوہات بیان کرے۔ اس سے قادیانیت ذلیل و خوار ہوگی اور انشاء اللہ بہت سے قادیانیوں کو یہ ہمت و حوصلہ ہوگا کہ وہ

بھی مشرف بہ اسلام ہو سکیں گے۔

## ایڈیٹر کی ڈاک میں خطوط لکھے جائیں

اخبارات' ذرائع ابلاغ میں ریڑھ کی ہڈی کی حیثیت رکھتے ہیں۔ لیکن اخبارات کے صفحات سیاسی لیڈروں کی تصویروں' ان کے بیانات اور پریس کانفرنسوں کے لیے مخصوص ہوتے ہیں۔ ادارتی صفحہ بھی بڑے بڑے لوگوں کے قبضہ میں ہوتا ہے۔ لیکن "ایڈیٹر کی ڈاک" ایک ایسا سلسلہ ہے جس میں عوام اپنے مذہبی' سماجی' سیاسی اور اقتصادی مسائل پر آواز اٹھاتے ہیں اور ایک عام آدمی کی آواز پورے ملک میں خواص و عوام تک پہنچ جاتی ہے۔ مسئلہ جس وزارت سے متعلقہ ہو' اس وزارت تک پہنچ جاتا ہے۔ مجاہدین ختم نبوت اس موثر ہتھیار کو فوراً استعمال میں لائیں اور مندرجہ بالا تجویز پڑھتے ہی "ایڈیٹر کی ڈاک" کے ذریعے حکومت کے سامنے قادیانیوں کے متعلق اپنے مطالبات پیش کریں۔ ملت اسلامیہ کے جذبات سے حکومت کو آگاہ کریں اور قادیانیوں کی شرانگیزیوں سے حکومت کو آشنا کریں۔ اخبارات کے علاوہ ملک کے تمام مذہبی و سیاسی رسائل و جرائد میں یہ سلسلہ "آپ کی ڈاک" "آپ کے خطوط" "آپ نے لکھا" وغیرہ وغیرہ کے عنوانوں سے قائم ہے آپ فوری طور پر ان رسائل و جرائد میں قادیانیت کے خلاف اپنے جذبات پیش کریں اور عوام و حکومت کو ان کی فتنہ سامانیوں سے ہوشیار کریں۔ آپ کے ایک روپیہ کا ڈاک ٹکٹ قادیانیت کی چولیں ہلا کر رکھ دے گا (انشاء اللہ) خود اس تحریر کو وظیفہ بنائیے اور احباب کو اس کار نیک کی دعوت دیجئے۔

### چند مفید تجاویز:

عیقدہ ختم نبوت کی تبلیغ و تشہیر اور عوام کو اس عقیدہ کی اہمیت سے آگاہ کرنے کے لیے مجاہدین ختم نبوت مندرجہ ذیل تجاویز پر عمل کریں۔ انشاء اللہ بہت فائدہ ہوگا۔

(۱) ہر سال ختم نبوت کیلنڈر شائع کیا جائے

(۲) ہر سال ختم نبوت ڈائری شائع کی جائے۔

(۳) مساجد میں جہاں دیگر آیات قرآنی و احادیث مقدسہ لکھی ہوئی ہیں۔ ان کے ساتھ ساتھ ختم نبوت پر دلالت کرتی ہوئی قرآنی آیات اور احادیث مقدسہ جلی

حروف میں لکھی جائیں۔

(۴) دینی مدارس اور سکولوں میں ”انا خاتم النبیین لا نبی بعد ی“ کے چارٹ دیواروں پر لگائے جائیں۔

(۵) ختم نبوت کے موضوع پر آیات قرآنی اور احادیث رسولؐ کی بہترین شیلڈز بنوائی جائیں اور وہ گھروں میں لگائی جائیں۔

(۶) پنسلیں تیار کی جائیں جن پر لکھا ہو کہ ”قادیانی اسلام اور ملک دونوں کے غدار ہیں۔“

(۷) سکولوں اور کالجوں کے لیے ایسے سٹیکرز تیار کیے جائیں جن میں اوپر ختم نبوت یا رد قادیانیت کے بارے میں ایک بہترین جملہ تحریر ہو اور اس کے نیچے نام ............ رول نمبر.......... کلاس........ سکول...........کی جگہ ہو۔

(۸) چابیوں کے چھلے (Key Rings) بنائے جائیں' جن کے دونوں طرف لکھا ہو۔ قادیانیوں کا ایک ہی علاج............ الجہاد الجہاد

(۹) مسلمان دوکانداروں کے لیے دوکانوں پر آویزاں کرنے کے لیے ایسی تختیاں بنائی جائیں جن پر جلی حروف میں یہ لکھا ہو ”یہاں قادیانیوں سے خرید و فروخت بند ہے۔“

(۱۰) تمام علاقائی تنظیمیں عالمی مجلس تحفظ نبوت کا بیج بنوائیں اور تمام مجاہدین ختم نبوت یہ خوبصورت بیج لگا کر سکولوں' کالجوں' یونیورسٹیوں' فیکٹریوں' دوکانوں اور سرکاری اداروں میں جائیں۔ انشاء اللہ یہ بیج علاقہ میں قادیانیوں کے خلاف ایک تحریک پیدا کر دے گا۔

صدائے حق کی جرات سے تو زندہ کر زمانے کو
کہ تیرے ساتھ دنیا میں ہزاروں دل دھڑکتے ہیں

## قادیانیوں کے طریقہ ہائے واردات

قادیانیت دجل و فریب کا پلندہ اور کذب و افتراء کا مرقع ہے۔ اس مذہب باطل کی نیو فرنگی نے اٹھائی۔ دین اسلام' پیغمبر اسلام اور شعائر اسلام کے بارے میں زبان و

قلم چلانے کا فن قادیانیوں نے یہودیوں سے سیکھا۔ یہود نے انہیں ملت اسلامیہ سے جنگ لڑنے کی تربیت دی اور ہنود نے ہندوستان میں انہیں بھرپور تقویت دی۔ دنیا کی ان تین بد ترین قوموں نے قادیانیت کو بنایا اور اٹھایا۔ قوم انگریز' قوم یہود اور قوم ہنود میں انفرادی طور پر جو صفات رذیلہ پائی جاتی ہیں' وہ مجموعی طور پر قادیانیت میں پائی جاتی ہے۔ اس لیے ان صفات شیطانی میں ہر قادیانی لاثانی ہے۔ اس نے شیطان کی مکروفریب کی کتاب کا ورق ورق پڑھا ہے۔ جھوٹ بولنے پر آئیں تو دلائل کے انبار لگا دیں۔ ظلم بھی کریں اور بھرپوری دنیا میں اپنی مظلومیت کا ڈھنڈورا اس طرح پیٹیں کہ سب ان پر ترس کھائیں' قتل بھی کرتے ہیں' اور ہاتھ بھی صاف رکھتے ہیں' مسلمان بھی کہلاتے ہیں اور قرآن و حدیث پر تحریف کی قینچی بھی چلاتے ہیں۔ اخلاق دکھانے پر آئیں تو سادہ لوح ان کے راستے میں اپنی آنکھیں بچھائیں۔ انسانیت کی خدمت کے بہانے محسن انسانیت' کے امتیوں کا ایمان لوٹتے ہیں۔ یہاں پر قادیانیوں کے چند طریقہ ہائے واردات درج کئے جاتے ہیں۔ انہیں پڑھئے' پڑھائیے' سمجھئے' سمجھائیے' اور پھر ان خطرناک حملوں کا تدارک کیجئے۔

## قادیانی حوریں (چڑیلیں)

نام نہاد جنت ربوہ سے نکلی ہوئی قادیانی حوریں ایک پروگرام کے تحت مسلمان نوجوانوں کے دلوں پر ڈاکہ ڈالتی ہیں۔ اور انہیں اپنے دام عشق و محبت میں اسیر کر لیتی ہیں۔ طائر محبت ستاروں سے باتیں کرنے لگتا ہے۔ دونوں شادی کے بندھن میں بندھ جاتے ہیں۔ اولاد کا سلسلہ شروع ہو جاتا ہے۔ جب بے چارے کی چشم ہوش کھلتی ہے تو قادیانیت کے دڑبے میں بند ہوتا ہے۔ لیکن اب کیا ہو؟

راقم نے اپنے علاقہ لاہور کے کونسلر جو مصالحتی عدالت کا چیئرمین بھی ہے' کے پاس ایک ایسا ہی کیس دیکھا۔ مسلمان نوجوان اور قادیانی حور دونوں کمرہ عدالت میں موجود تھے۔ واقعہ کچھ یوں تھا کہ قادیانی حور اور مسلمان نوجوان دونوں ایک ہی دفتر میں ملازم تھے۔ قادیانی حور نے اس پر محبت کے ڈورے ڈالے اور وہ اس پر دل ہار بیٹھا۔ دونوں رشتہ ازدواج میں منسلک ہو گئے۔ قادیانی حور اسے اس کی والدہ اور تمام رشتہ

داروں سے چھڑوا کر الگ ایک مکان میں رہنے لگی۔ کچھ مدت کے بعد جب نوجوان کو معلوم ہوا کہ مذکورہ بالا عورت مرزائی ہے' تو وہ حیرانی و پریشانی کے عالم میں سر پکڑ کر بیٹھ گیا۔ اور اسے فوراً حکم دیا کہ ابھی میرے گھر سے نکل جائے۔ میری طرف سے تمہیں طلاق ہے۔ راقم نے کمرہ عدالت میں اس نوجوان کی بوڑھی اور خمیدہ کمر والدہ کو دیکھا' جو رو رو کر اور ہاتھ جوڑ جوڑ کر کہہ رہی تھی میں بیوہ ہوں۔ یہ میرا اکلوتا بیٹا ہے۔ خدا کے لیے میرے بیٹے کو اس دلدل سے نکال لو۔ میرا گھر لٹ چکا ہے۔ میرا سکھ چین چھن چکا ہے۔ اس کی آہ و فغاں سن کر سینے میں دل رو رہا تھا۔ اور حاضرین مبہوت تھے۔ قادیانی حور اپنے والدین کے ہمراہ اپنی جعلی شرافت دکھانے کے لیے برقع پہنے بیٹھی تھی۔ وہ طلاق نہ لینے پر مصر تھی' اس کی زبان قینچی کی طرح چل رہی تھی اور اس کی گفتگو میں وہی بازاری پن تھا جو اس کے دیسی نبی مرزا قادیانی نے اپنی تصنیفات میں استعمال کی ہے۔ بحث جاری تھی۔ راقم نے بحث کو روک کر عدالت کے چیئرمین کو مخاطب کر کے کہا کہ قادیانی دائرہ اسلام سے خارج ہیں۔ ان کے کفر میں شک کرنے والا بھی کافر ہے۔ لہٰذا کسی بھی صورت میں ایک مسلمان کا مرزائی عورت سے نکاح نہیں ہو سکتا۔ جسے چیئرمین عدالت نے فوراً قبول کر لیا اور طلاق ہو گئی۔ اس طرح نوجوان اور اس کی بوڑھی والدہ کو ''قادیانی تحفے'' سے نجات مل گئی۔

## قادیانی ارتدادی فیکٹریاں

ملک کے اندر سینکڑوں کی تعداد میں قادیانیوں کی چھوٹی بڑی فیکٹریاں چل رہی ہیں' جن میں ہزاروں مسلمان ملازمین محنت مزدوری کر رہے ہیں۔ یہ فیکٹریاں دراصل کفر و ارتداد کے اڈے ہیں۔ جہاں دیگر مصنوعات سازی کے ساتھ ساتھ مرتد سازی بھی ہوتی ہے۔ ان فیکٹریوں میں ترقی حاصل کرنے کے لیے قادیانی افسروں کی قربت حاصل کرنا لازمی امر ہے۔ ختم نبوت کے ڈاکوؤں کے خطرناک عزائم سے نا آشنا مزدور بھی قادیانی افسروں کی خوشنودی حاصل کرنے کے لیے ان کی خوب خدمت کرتے ہیں۔ ان فیکٹریوں میں اکثر مسلمان اور قادیانی اکٹھے کھاتے پیتے ہیں جس سے ان میں ایک دوستانہ فضا قائم ہو جاتی ہے۔ اگرچہ ماسوائے چند کے وہ قادیانی نہیں ہوتے لیکن قادیانیوں کے خلاف ان

کے دل میں نفرت بھی نہیں پیدا ہوتی۔ ان قادیانیوں کے خلاف جہاد میں وہ ناکارہ ہو جاتے ہیں۔ ایک زمانہ تھا جب ربوہ میں قادیانیوں کا سالانہ میلہ بڑے زور و شور سے لگا کرتا تھا' اور انہی فیکٹریوں سے مسلمانوں کی بسیں بھر بھر کر ربوہ جاتی تھیں۔ محنت کش ربوہ سے نبوت چوروں کی چرب زبانی سن کر آتے تو کئی دولت ایمان سے محروم ہو چکے ہوتے اور کئی اسلام کے بارے میں اپنے دل میں شکوک و شبہات لے کر آتے۔ غرض اثر سب پر ہوتا کسی پر زیادہ کسی پر کم۔

الحمد اللہ اب سالانہ میلہ پر تو پابندی لگ چکی ہے۔ لیکن دیہاتوں اور شہروں میں سینکڑوں مقامات پر قادیانی اجتماعات ہوتے رہتے ہیں' جہاں ان فیکٹریوں کے محنت کشوں کی ایک کثیر تعداد شرکت کر رہی ہے جو کہ خطرے کا الارم ہے۔ ایک طرف مایوسی کا یہ گھپ اندھیرا ہے لیکن دوسرے طرف ایمان اور جرات کے چند چراغ ان اندھیروں میں روشنیاں بکھیر رہے ہیں۔ یعنی قادیانی فیکٹریوں میں دینی غیرت سے سرشار محنت کشوں نے قادیانیوں کے خلاف انقلاب برپا کر دیا ہے۔ اور وہ اپنی فیکٹریوں میں قادیانی مالکان سے نبرد آزما ہیں اور وہ جھوٹے نبی کی امت کو للکار کر کہہ رہے ہیں۔

شب تاریک سے کہہ دو کہ ٹھکانہ کرے
ہم اٹھائے ہوئے سورج کا علم آتے ہیں

سندھ میں قادیانی مالکان کے خلاف مزدوروں نے جو جہاد کیا ہے اور قادیانی مالکان و افسروں کی جو درگت بنائی ہے' وہ آب زر سے لکھنے کے قابل ہے۔ لاہور میں سکاٹ میٹر فیکٹری واقع ملتان روڈ کی لیبر یونین فیکٹری کے مالک کا اس مجاہدانہ انداز سے محاسبہ کیا ہے کہ وہ نیم پاگل ہو چکا ہے۔ اس کے خلاف کئی مقدمات درج ہو چکے ہیں۔ درجنوں مرتبہ ضمانت قبل از گرفتاری کروا چکا ہے۔ اور کئی دفعہ معافیاں مانگ چکا ہے۔ پوری مزدور برادری اس سے انتہائی نفرت کرتی ہے' اور وہ مزدوروں کی مرضی کے بغیر کوئی قدم نہیں اٹھا سکتا۔

کفر و ارتداد کی ظلمت مٹانے کی ضرورت ہے
ہر سو دین کی شمعیں جلانے کی ضرورت ہے

## بیروزگار نوجوانوں کا شکار

بیروزگاری ہمارے ملک میں ایک بہت بڑا مسئلہ ہے۔ ان پڑھ تو اپنی جگہ کالجوں اور یونیورسٹیوں سے فارغ التحصیل نوجوان ہاتھوں میں ڈگریاں لیے ملازمتوں کی تلاش میں مارے مارے پھرتے دکھائی دیتے ہیں۔ اور بعض کمزور دل اور حساس نوجوان بیروزگاری اور غربت و افلاس سے تنگ آ کر خودکشی ایسے گناہ عظیم کے مرتکب ہو چکے ہیں۔ جوان بیٹے کی موت سے والدین اپنا ذہنی توازن کھو بیٹھتے ہیں۔ گھر کا چراغ بجھ جاتا ہے اور جواں مرگ اپنی دنیا و آخرت برباد کر بیٹھتا ہے۔

بیروزگار نوجوان قادیانیوں کے لیے لقمہ تر ہے۔ وہ حالات کے ستائے ہوئے ان پریشان نوجوانوں کی تلاش میں رہتے ہیں۔ ایسے نوجوانوں کو قادیانی بنا کر بیرونی ملک بھجوانے کے لیے ان کا ایک خصوصی شعبہ کام کر رہا ہے۔ اب تک قادیانی سینکڑوں مسلمانوں کو قادیانی بنا کر بیرونی ممالک میں بھیج چکے ہیں۔ پھر قادیانی گھرانوں میں ان کی شادیاں کر دی جاتی ہیں۔ اور وہ بری طرح قادیانی دلدل میں پھنس جاتے ہیں۔

قادیانی جن نوجوانوں کو بیرون ممالک لے جا رہے ہیں' ان میں اکثریت کو وہاں سیاسی پناہ لے کر دیتے ہیں۔ یہود و نصاریٰ کے ایجنٹ ہونے کے ناطے ان کے ہاتھ تو بہت لمبے ہوتے ہیں' اور بین الاقوامی صحافت پر بھی ان کا قبضہ ہے۔ اس لیے یہ غوغا آرائیاں کرتے رہتے ہیں کہ پاکستان میں قادیانیوں کو قتل کیا جا رہا ہے۔ ان کی املاک کو لوٹا جا رہا ہے۔ ان کو ملازمتوں سے نکالا جا رہا ہے۔ اس لیے پاکستان میں رہنا ان کے لیے مشکل ہے۔ لہٰذا مگرمچھ کے آنسو بہا کر یہ سیاسی پناہ حاصل کرنے میں کامیاب ہو جاتے ہیں۔ حکومت کا فرض ہے کہ وہ سنگین صورت حال کا سختی سے نوٹس لے۔ بیرونی ممالک میں تعینات اپنے سفیروں کے ذریعے ان ممالک کی حکومتوں کو صحیح صورت حال سے مطلع کرے اور انہیں اس حقیقت سے آشنا کرے کہ مظلومیت کا رونا رونے والے نوسرباز ہزاروں مسلمانوں کے خون سے ہاتھ رنگ چکے ہیں۔ اور تمام کلیدی عہدوں پر سانپ بن کر بیٹھے ہیں وغیرہم' مجاہدین ختم نبوت کا فرض ہے کہ وہ ان ممالک میں رہنے والے مسلمانوں سے فوری رابطہ قائم کریں اور انہیں اس المناک داستان سے واقف کریں۔ اور انہیں کہیں کہ وہ اپنے ممالک میں اس عظیم فراڈ کے خلاف آواز بلند کریں اور

تنظیمیں قائم کر کے ان کی سازشوں کو بے نقاب کریں۔ اور ڈھونڈ ڈھونڈ کر ان لٹے ہوئے نوجوانوں سے رابطہ قائم کریں۔ ان کے قلوب میں ایمان کی چنگاری روشن کریں۔ ان کے ذہن اور ضمیر پر لگے ہوئے قادیانیت کی نحوست کے دھبے صاف کریں۔ انہیں ان کی خطرناک چالوں سے آگاہ کریں اور دولت ایمان کی قدر و قیمت بتاتے ہوئے انہیں سمجھائیں کہ

مصطفیٰ سے عشق رکھ مرزا کا سودائی نہ ہو
دین حق پہ رکھ یقین باطل کا شیدائی نہ ہو
کی محمدؐ پر نبوت ختم حق نے اے بشر
قدر ایمان ہے اگر تجھ کو تو مرزائی نہ ہو

## زمین کے عوض یقین

انگریز نے اپنے انگریزی نبی مرزا قادیانی عرف مسٹر گاما کے کفر بھرے سر پر جب اپنی انگریزی نبوت کا ہیٹ رکھا تو ہیڈ مرتد مسٹر گاما اور دیگر چھوٹے مرتدین کو بے شمار مراعات سے نوازا۔ انگریز گورنر سر فرانسس موڈی نے جھوٹی نبوت کے ذلیل خاندان کو ربوہ ضلع جھنگ میں ۱۰۳۳ ایکڑ سات کنال آٹھ مرلے اراضی پر انا آنہ فی مرلہ کے حساب سے مرتدستان کی تعمیر کے لیے مہیا کی۔ قادیانیوں نے پورے ہندوستان سے مفلوک الحال لوگوں اور ایمان فروشوں کو لا کر ربوہ میں پلاٹ دے کر قادیانی سازی کی مہم شروع کی۔ ربوہ میں کالونیاں بنیں۔ بازار بنے۔ ہسپتال بنے' سکول بنے' کالج بنا' تار گھر بنا' ڈاک خانہ بنا' ریلوے اسٹیشن بنا غرض کہ ایک پورا شہر آباد ہو گیا مگر ہزاروں لوگوں کا ایمان برباد ہو گیا۔ جس نے بھی پلاٹ لیا اس نے تاجدار ختم نبوت صلی اللہ علیہ وسلم سے اپنا رشتہ کاٹ لیا۔ جس نے بھی ٹکڑا زمین لیا' اس نے اس کے عوض قادیانیوں کو ختم نبوت سے انحراف کا یقین دیا۔ لیکن قادیانیوں کی کمال ہوشیاری دیکھئے کہ لوگوں کے ایمانوں کی رجسٹریاں تو کرا لیں لیکن آج تک مکانوں کی مکینوں کے نام رجسٹریاں نہیں کیں۔ ربوہ کی ساری زمین قادیانیوں کی "رائل فیملی" کے نام ہے۔ رائل فیملی نے ربوہ میں بسنے والے تمام قادیانیوں کو زمین اور مکان کے شکنجے میں کس رکھا ہے۔ اگر کوئی قادیانی مسلمان ہونا

چاہے تو اسے مکان سے محروم ہونا پڑتا ہے۔ جو اس کی کمزور معیشت پر ناقابل برداشت بوجھ ہوتا ہے۔ اگر آج ربوہ کی زمین "رائل فیملی" کی بجائے اس کے مکینوں کے نام کر دی جائے تو آج ہی ربوہ کے آدھے قادیانی مسلمان ہو جائیں گے۔

راقم عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت کے تحت ہونے والی سالانہ ختم نبوت کانفرنس میں حاضر تھا۔ راقم مسلم کالونی سے اپنے دوستوں کے ہمراہ اندرون ربوہ کا عجائب خانہ دیکھنے کے لئے ایک تانگہ میں سوار ہو کر روانہ ہوا۔ کوچوان جو ایک ساٹھ سالہ بوڑھا تھا۔ جب راقم نے اس سے پوچھا کہ کیا تم قادیانی ہو؟ تو اس نے جواب دیا ہاں میں قادیانی ہوں۔ راقم نے پوچھا تم قادیانی کیسے ہوئے؟ اس نے بتایا کہ تقسیم ملک کے بعد وہ اپنے والدین کے ہمراہ جڑانوالہ ضلع فیصل آباد میں آباد ہو گیا۔ کچھ دیر جڑانوالہ میں رہے۔ پھر اس کا والد ربوہ میں منتقل ہو گیا۔ اسے وہاں زمین مل گئی۔ اس کے ساتھ ہی والد قادیانی ہو گیا اور ہم سب اہل خانہ نے بھی یہی مذہب اختیار کر لیا۔ راقم نے جب اس سے مذہب قادیانیت کے بارے میں پوچھا تو وہ بالکل کورا تھا۔ کہنے لگا بابو جی! ہمیں کیا پتہ' ہم تو مزدور لوگ ہیں' صبح سے شام تک تانگہ چلاتے ہیں اور بیوی بچوں کے لئے روٹی کماتے ہیں۔ اس کی دلسوز داستان سن کر راقم تھرتھرا اٹھا اور سوچ رہا تھا کہ زمین کا ایک ٹکڑا دے کر قادیانیوں نے ارتداد کی تلوار سے ایک خاندان کے بیسیوں مسلمانوں کے ایمانوں کے ٹکڑے کر دیئے۔

## قادیانی اداروں کی یلغار

قادیانیوں نے مسلمانوں کو قادیانیت کے جال میں پھنسانے کے لئے اور اپنے جعلی مذہب کی دھاک بٹھانے کے لئے اندرون و بیرون ملک مختلف اصلاحی و رفاہی ادارے بنا رکھے ہیں' جو درحقیقت ملت اسلامیہ کے لئے اصلاحی و رفاہی نہیں بلکہ باعث تباہی ہیں۔

قادیانیوں نے مختلف علاقوں میں سکول قائم کر رکھے ہیں' جہاں وہ نصابی تعلیم کے ساتھ ساتھ اپنی مذہبی تبلیغ بھی کرتے ہیں۔ چھوٹے چھوٹے بچے جو خالی الذہن ہوتے ہیں ان کے ذہن میں آہستہ آہستہ قادیانیت کا زہر انڈیلا جاتا ہے۔ استاد ہونے کے ناطے بچے

اور ان کے والدین قادیانی اساتذہ کا احترام کرتے ہیں‘ جس کے نتیجہ میں قادیانی اپنے علاقوں میں باثر اور مقبول ہو جاتے ہیں اور ان کا ایک حلقہ ارادت قائم ہو جاتا ہے۔

کچھ قادیانی ملت اسلامیہ کی نوخیز نسل کو اپنے قریب کرنے کے لئے سکولوں اور کالجوں کے طلباء کو فری ٹیوشن پڑھاتے ہیں اور معاشرے میں اپنا مقام بنا رہے ہیں۔ کئی علاقوں میں قادیانیوں نے فری ڈسپنسریاں بنا رکھی ہیں‘ جہاں غریبوں کا مفت علاج کر کے ان سادہ لوح لوگوں کی ہمدردیاں حاصل کی جا رہی ہیں اور انہیں دوائی کی صورت میں قادیانی زہر پلایا جا رہا ہے۔ جسمانی علاج کے بہانے انہیں روحانی طور پر بیمار کیا جا رہا ہے۔ مجاہدین ختم نبوت کا فرض ہے۔ کہ وہ فوری طور پر قادیانیوں کے ان خطرناک حربوں کا سختی سے نوٹس لیں‘ نیز اپنے اپنے علاقوں میں ایسے قادیانی اڈوں (سکولوں) کا پتہ لگائیں اور بچوں کے والدین سے فوری طور پر رابطہ قائم کر کے انہیں اس خطرناک صورت حال سے آگاہ کریں۔ اور ان پر زور دے کر ان کے بچوں کو ایمان کے لیٹروں کے سکولوں سے نکلوائیں۔ انشاء اللہ چند دنوں میں قادیانیوں کا سکول کسی ویران آسیب زدہ مکان کا منظر پیش کرنے لگے گا۔ اور قادیانی وہاں منہ لٹکائے ہوئے جواریوں کی طرح بیٹھے دکھائی دیں گے۔

اسی طرح ان نوجوانوں سے ملیں جو قادیانیوں سے فری ٹیوشن پڑھ رہے ہوں انہیں سمجھائیں کہ اے ملت اسلامیہ کے شاہینو! ٹیوشن کی آڑ میں یہود ونصاریٰ کے یہ ایجنٹ تمہارے بال و پر کاٹ رہے ہیں۔ ان کا مقصد تمہیں زیور تعلیم سے آراستہ کرنا نہیں بلکہ زیور اسلام سے محروم کرنا ہے۔ اسی طرح قادیانیوں کی شکار گاہیں یعنی فری ڈسپنسریوں کا بھی صفایا کریں۔ علاقہ میں اگر کوئی اور قادیانی ڈاکٹر یا حکیم اپنا کلینک یا مطب چلا رہا ہو تو اس کا بائیکاٹ کروائیں۔ جب دینی غیرت و حمیت سے سرشار ہو کر مسلمان ان کا بائیکاٹ کریں گے‘ تو پھر ڈاکٹر کے کلینک میں الو بولے گا اور حکیم کے مطب میں مکڑی جالا بنے گی۔ اور یہ دونوں معالج سے مریض ہو جائیں گے۔ لیکن ضرورت اس بات کی ہے کہ کوئی تڑپ کر اور مسلمان کو جھنجوڑ کر گلی گلی یہ صدا لگائے کہ

قادیانی فتنہ اٹھا ہے مسلمانو! اٹھو
خواب سے بیدار ہو للہ دیوانو اٹھو

حرمت دین محمدؐ کے نگہبانو اٹھو
شعلہ سامانی دکھاؤ شعلہ سامانو اٹھو

## قادیانی اور تعلیم قرآن

شیطان نے اپنے یار مرزائے قادیان کی امت کو ملت اسلامیہ سے لڑنے کے لئے اتنے داؤ پیچ سکھائے ہیں کہ ان کا شمار مشکل ہے۔ اور قادیانی بھی خوب شاگرد ی ادا کرتے ہیں۔ ایک داؤ ملاحظہ ہو۔

مختلف علاقوں میں قادیانی عورتیں اور مرد مسلمان بچوں اور بچیوں کو قرآن مجید پڑھا رہے ہیں۔ مرزا قادیانی کی نبوت کو سچا اور قادیانیت کو دین حق ثابت کرنے کے لئے غلط تراجم اور تشریحات کر رہے ہیں۔ بچے قرآن پڑھنے کے بعد ساری زندگی اپنے اساتذہ کی عزت کرتے رہتے ہیں' جو کہ قادیانیت کے لئے ایک بہت بڑا سہارا ہے۔ راقم کے ایک دوست نے جب ایک ایسے ہی قادیانی استاد کی سربازار درگت بنائی تو وہ سر کچلے سانپ کی طرح بل کھاتا ہوا وہاں سے بڑبڑاتا ہوا چلا گیا۔ لیکن تھوڑی دیر کے بعد دس بارہ مسلمان نوجوان راقم کے دوست سے بدلہ لینے کے لئے آگئے۔ اور انہوں نے کہا کہ تم نے ہمارے استاد کی بے عزتی کی ہے۔ جب راقم کے دوست نے انہیں مرزا قادیانی اور عقائد قادیانیت سے آگاہ کیا تو وہ ششدر رہ گئے۔ وہ حیرت کی تصویریں بنے ساری گفتگو سن رہے تھے اور کف افسوس مل رہے تھے۔

اس کی قامت سے اسے جان گئے لوگ فراز
جو لباس بھی وہ چالاک پہن کر نکلا

آپ اپنے علاقوں کا فورا دورہ کیجئے اور دیکھئے کہ کہیں کوئی قادیانی رہزن لباس رہبر میں مسلمانوں بچوں کو قرآن تو نہیں پڑھا رہا؟ اگر کہیں خدانخواستہ ایسی صورت حال ہو تو فورا ظلم عظیم کو روکئے۔

## خون کے ذریعے ایمان پر شب خون

آپ نے اکثر اخبارات اور ٹیلی ویژن پر یہ اپیل سنی اور پڑھی ہوگی کہ فلاں ہسپتال میں فلاں مریض شدید بیمار ہے اور اسے فلاں گروپ کے خون کی اشد ضرورت

ہے۔ راقم کے علم میں یہ بات آئی کہ قادیانیوں نے دکھی خاندانوں کی ہمدردیاں حاصل کرنے اور انہیں دام فریب میں پھنسانے کے لئے خون دینے والے مختلف گروپ بنا رکھے ہیں' جو اپیل سنتے ہی ہسپتال پہنچ جاتے ہیں۔ اور مریض کے وارثوں سے میٹھی میٹھی گفتگو کرتے ہوئے کہتے ہیں کہ ہم احمدی ہیں' دکھی انسانیت کی خدمت ہمارا مقصد حیات ہے۔ یہ خون دے کر پورے خاندان کو ممنون احسان کر لیتے ہیں۔ اور پورے خاندان سے دوستانہ تعلقات پیدا کر کے قادیانیت کی تبلیغ شروع کر دیتے ہیں۔ مجاہدین ختم نبوت ایسے خون دینے والے گروپوں پر کڑی نظر رکھیں اور اس بات کا پہرہ دیں کہ کسی مرتد زندیق اور گستاخ رسول کا خون مسلمان کی رگوں میں داخل نہ ہو سکے اور کوئی مرزائی خون دینے کے بہانے کسی مسلمان کے ایمان کا خون نہ کر دے۔

جاگ ختم نبوت کے سپاہی جاگ
محمد مصطفیٰ کے فدائی جاگ

## قادیانی رہائش گاہیں یا شکار گاہیں

گاؤں قصبات اور چھوٹے شہروں سے جو لوگ ملازمت کے سلسلہ میں' محنت و مزدوری کے سلسلہ میں اور طلباء اپنی تعلیم کے سلسلہ میں بڑے شہروں میں آتے ہیں' تو رہائش کا مسئلہ ان کی لئے سب سے بڑا مسئلہ ہوتا ہے۔ ایک طرف تو معمولی تنخواہیں یا اجرتیں اور دوسری طرف بھاری کرایہ جات' ان کی معیشت کی کمر پر بھاری بوجھ ہوتا ہے۔ لہٰذا قادیانی شکاری ان پریشان حال لوگوں کے شکار میں نکلتے ہیں' اور ان کے غمگسار بن کر اپنے بڑے بڑے معبد خانوں میں بنے ہوئے کمرہ جات یا امیر قادیانی افراد کی کوٹھیوں میں "سرونٹ کوارٹر" سے ایک کمرہ دے دیتے ہیں۔ پھر آہستہ آہستہ ان پر اپنے عقائد و نظریات کی چھاپ لگانا شروع کر دیتے ہیں۔ اور کئی سادہ لوح ان کے جعلی اخلاق سے متاثر ہو کر مکان کے عوض ایمان دے دیتے ہیں۔

راقم کا واسطہ ایک ایسے ہی نو قادیانی نوجوان سے پڑا' جس کے ایمان کا گلا قادیانیوں نے اس رہائش کی تلوار سے کاٹا تھا۔

راقم نے اسے قادیانیت کے جوہڑ سے نکال کر اسلام کی مہکتی فضاؤں میں دوبارہ

لانے کی انتہائی کوشش کی۔ وہ دوبارہ مسلمان تو نہ ہوا لیکن اس مہم میں راقم کو قادیانیوں کے ایک خطرناک وار سے واقفیت حال ہو گئی۔ یہ نوجوان ایم اے انگلش ہے۔ سرکاری ملازم ہے۔ بہاولپور سے لاہور نوکری کے سلسلہ میں آیا۔ ایک قادیانی وکیل کے ہتھے چڑھ گیا جس نے یہی طریقہ واردات استعمال کر کے اس کی متاع ایمان چھین لی۔ راقم جب لاہور میں واقع اس قادیانی وکیل کی بہت بڑی رہائش پر گیا تو نیچے کی منزل کی ایک بوسیدہ سے کمرے میں تین چارپائیاں بچھی تھیں۔ اور تین کونوں میں کچھ لوگوں کا سامان وہاں پڑا تھا۔ راقم کے استفسار پر اس قادیانی نے بتایا کہ یہ تینوں چارپائیاں ہم تین ساتھیوں کی ہیں' جن میں سے دو احمدیت قبول کر چکے ہیں۔ تیسری چارپائی ایک طالب علم کی ہے' جو احمدیت قبول کرنے والا تھا۔ لیکن اس کے گاؤں کے مولوی صاحب کو پتہ چل گیا۔ مولوی صاحب اس کے والدین کو لے کر فوراً یہاں پہنچے اور اسے ساتھ لے گئے۔ اس کی چارپائی خالی پڑی ہے۔ اب یہاں کوئی اور آجائے گا۔ یہ تمام روح فرسا مناظرہ دیکھتے ہوئے راقم مجسمہ حیرت بنا کھڑا تھا۔ اور وارثان منبرد محراب سے گلہ کرتے ہوئے کہہ رہا تھا۔

لٹ رہا ہے دین' ایمانوں کے سودے ہو رہے ہیں
مگر افسوس ابھی دین محمدؐ کے رکھوالے سو رہے ہیں۔

راقم کی ملاقات ایسے ہی ایک کیس میں ایک میڈیکل کالج کے طالب علم سے ہوئی۔ اس نے بتایا کہ مجھے لاہور میں رہائش کا مسئلہ درپیش تھا۔ مکان کی تلاش کے دوران میری ملاقات ایک شخص سے ہوئی جو بظاہر بڑا شفیق اور مہربان نظر آتا تھا۔ اس نے مجھے کہا آپ پریشان کیوں ہیں؟ میں آپ کو فری رہائش مہیا کرتا ہوں۔ چکنی چپڑی باتیں کرتا وہ مجھے لاہور کے قادیانی مرکز واقع گڑھی شاہو لے آیا۔ وہاں اس نے پیار بھرے لہجے میں ایک چھوٹا سا کمرہ دکھاتے ہوئے کہا یہ رہا آپ کا کمرہ۔ راقم کو اس طالب علم نے بتایا کہ مجھے یہ معلوم ہوا کہ یہ قادیانی معبد خانہ ہے' تو میں فوراً" وہاں سے استغفار پڑھتا ہوا بھاگا۔

جناب خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وسلم کے غلاموں کی خدمت میں گزارش ہے کہ وہ مرزائیت کے اس خطرناک جال کو تار تار کر دیں۔ اور اس میں پھنسے ہوئے

مسلمان بھائیوں کو نکال لائیں۔ جو لٹ چکے ہیں ان سے رابطہ قائم کر کے ان پر محنت کریں۔ اگر ان کے والدین اور عزیز و اقارب کو معلوم نہیں کہ ان کا فرزند جو تعلیم حاصل کرنے آیا تھا' وہ اب تعلیم مرزائیت حاصل کر کے مرزائی ہو چکا ہے۔ جو دولت کمانے آیا تھا وہ دولت ایمان سے محروم ہو چکا ہے۔ یہ خبر اس کے والدین' اس کے دوستوں اور اس کے خاندان پر بجلی بن کر گرے گی۔ اور وہ بجلی کی سرعت کے ساتھ آئیں گے اور خود ہی اس کا علاج کر لیں گے۔

## قادیانی اجتماعات میں مسلمانوں کو لے جانا

مذہب لعین "قادیانیت" کے مبلغین اپنے اپنے علاقوں میں اپنے اس مذہب کے پرچار کے لئے اجتماعات کرتے رہتے ہیں۔ جس میں قادیانی مبلغین اپنے نوجوانوں سے کہتے ہیں کہ ہر نوجوان اس اجتماع میں پانچ پانچ دس دس مسلمان نوجوانوں کو اپنے ساتھ لے کر آئے۔ بعض قادیانی اپنی رہائش گاہوں پر اپنے نام نہاد خلیفہ مرزا طاہر کی تقریروں کی فلمیں وی سی آر پر اپنے محلے کے نوجوانوں کو اپنے گھروں میں مدعو کر کے دکھاتے ہیں۔ دیہاتوں میں بھی یہ فعل قبیح جاری ہے۔ تاج و تخت ختم نبوت کے محافظوں سے گزارش ہے کہ وہ ایسے قادیانیوں کا سختی سے محاسبہ کریں' کیونکہ قانوناً" کوئی قادیانی اپنے باطل مذہب کا پرچار نہیں کر سکتا۔ لہٰذا فوراً تھانہ میں زیر دفعہ 298 ۔ C پرچہ درج کرائیں۔ مرزا طاہر کی کفریہ تقریریں سننے والے نوجوانوں سے فرداً فرداً ملیں۔ انہیں قادیانیت کی غلاظت سے آگاہ کریں۔ اس علاقہ میں قادیانیت کے زہریلے اثرات کے تدارک کے لئے رد قادیانیت کے موضوع پر لیکچر یا جلسہ کا اہتمام کریں۔ عوام کا مسئلہ سمجھانے اور انہیں اپنا ہم نوا بنانے کے لئے صبح و شام محنت کریں اور پھر ضرب کاری لگا کر قادیانیت کا کام تمام کریں۔

جن کو نہ ہو کچھ پاس پیغمبرؐ کے ادب کا
چن چن کے میں اس قوم کو مٹی میں ملا دوں
اسلام سے جس قوم کو ہے کچھ بھی محبت
میں اس کے لئے راہ میں آنکھوں کو بچھا دوں

## غریب مسلمانوں کو گھروں میں ملازم رکھنا

قادیانی غریب مسلمان بچوں یا بوڑھی عورتوں اور بوڑھے مردوں کو اپنے گھر کا کام کاج کرنے کے لئے ملازم رکھ لیتے ہیں۔ بچہ جس کے مذہبی خیالات و نظریات ابھی پختہ نہیں ہوتے' قادیانی اسے اپنے اجتماعات میں اپنے ساتھ لے جاتے ہیں۔ اسے اپنے مذہب بد کی تعلیم دیتے رہتے ہیں۔ حتیٰ کہ وہ وقت آ جاتا ہے جب وہ مکمل طور پر قادیانی ہو جاتا ہے۔ یہی طریقہ واردات بوڑھے ملازمین پر آزمایا جاتا ہے۔ انہیں خوش و خرم رکھا جاتا ہے۔ اماں جی اور میاں جی کہہ کر مخاطب کیا جاتا ہے۔ کھانے پینے کے لئے اچھی غذا اور پہننے کے لئے اچھا کپڑا دیا جاتا ہے۔ غرض کہ انہیں اپنے مصنوعی اخلاق کے شیشے میں اتار کر مرزائی بنا لیا جاتا ہے۔ ایسا ہی ایک واقعہ رائے ونڈ ضلع لاہور میں پیش آیا۔ جہاں ایک ساٹھ سالہ بوڑھی عورت ایک قادیانی گھرانے میں ملازمہ ہوئی اور کچھ ہی مدت کے بعد وہ ایمان کے شکاریوں کے ہاتھوں شکار ہو کر قادیانی ہو گئی۔ ہائے افسوس! کہ اس کا دامن رحمتہ للعالمینؐ سے کٹ کر زحمت للعالمین مرزا قادیانی سے وابستہ ہو گیا۔

الٰہی محفوظ رکھنا ہر بلا سے
خصوصاً آج کل کے انبیاء سے

مجاہدین ختم نبوت کو چاہئے کہ وہ فوری طور پر اپنے علاقہ کا سروے کریں۔ اگر آپ کے علاقہ میں کوئی مسلمان کسی قادیانی کے گھر میں ملازمت کر رہا ہے' تو اسے فوراً اس خطرناک جال سے نکالیں۔

## الگ قطعہ زمین خرید کر وہاں کفر نگر آباد کرنا

کسی شہر یا گاؤں میں کچھ قادیانی خاندان مل کر ایک الگ قطعہ زمین خرید لیتے ہیں اور وہاں مکانات بنا کر رہائش اختیار کر لیتے ہیں۔ باہر کے علاقوں سے بھی قادیانی آکر وہاں آباد ہونا شروع ہو جاتے ہیں۔ اپنی پوجا پاٹ کے لئے ایک عبادت خانہ تعمیر کرتے ہیں۔ غرض کہ ایک کفر گڑھ معرض وجود میں آ جاتا ہے۔ امور تبلیغ کے لئے ایک قادیانی مربی وہاں پہنچ جاتا ہے اور ارتدادی مہم شروع ہو جاتی ہے۔ ارد گرد کے علاقوں میں قادیانیت پر مبنی لٹریچر مہیا کیا جاتا ہے۔ دیہاتوں میں بناسپتی نبوت کی تبلیغ کے لئے قادیانی مبلغین

پھیل جاتے ہیں اور سادہ لوح دیہاتیوں کے ایمانوں کو لوٹتے ہیں۔ قادیانی ایسی سینکڑوں کالونیاں وطن عزیز میں قائم کر چکے ہیں' جن کو یہ قادیانیت کے قلعے قرار دیتے ہیں۔ لیکن دینی غیرت ہمیں جھنجوڑ جھنجوڑ کے کہتی ہیں۔

کفر نے تعمیر کی ہے یادگار سومنات
غیرت محمود کی ہم داستان تازہ کریں۔

تاج و تخت ختم نبوت کے محافظوں سے درخواست ہے کہ وہ ایسی صورت حال میں قادیانیوں سے نبٹنے کے لئے اس آبادی سے ملحقہ گاؤں کا کام کے لئے انتخاب کریں۔ وہاں عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت کا دفتر قائم کریں۔ جلسوں کا اہتمام کریں۔ وافر مقدار میں لٹریچر مہیا کریں۔ گھر گھر جا کر جھوٹی نبوت کے بارے میں لوگوں کو بتائیں۔ عوام کے دلوں میں مرزائیت کے خلاف نفرت کوٹ کوٹ کر بھر دیں۔ جب ایک گاؤں یا بستی کی ذہن سازی ہو جائے اور وہاں سے مجاہدین ختم نبوت کی ایک فوج تیار ہو جائے' تو اسکے ساتھ والے گاؤں میں بھی یہی طریقہ تبلیغ استعمال کریں۔ پھر ارد گرد کے چند دوسرے گاؤں میں بھی جذبہ جہاد کی لہر دوڑا دیں۔ قادیانیوں کا سوشل بائیکاٹ کرائیں۔ الیکشن میں ان کے ووٹ مسلمانوں کے ووٹوں میں داخل نہ ہونے دیں۔ اگر کوئی قادیانی مردود مر جائے تو اسے گاؤں کے قبرستان میں دفن نہ ہونے دیں' دوکان دار حضرات انہیں سودا سلف دینا بند کر دیں۔ انشاء اللہ تھوڑا سا شکنجہ کسنے سے قادیانیت علاقہ سے یوں غائب ہو جائے گی جیسے گدھے کے سر سے سینگ!

## قادیانی اور سماجی بہبود

قادیانی مسلم معاشرے میں باعزت مقام حاصل کرنے اور عوام الناس کے دلوں پر اپنی جعلی چھاپ لگانے کے لئے سماجی بہبود کے کاموں میں پیش پیش رہتے ہیں۔ ۱۹۸۸ء میں جب اوجڑی کیمپ کا روح فرسا حادثہ پیش آیا جس میں سینکڑوں انسان جاں بحق ہوگئے۔ اسی المناک حادثہ پر پورا پاکستان جذبہ ایمانی کے ساتھ اپنے مسلمان بھائیوں کی امداد کے لئے امڈ آیا۔ متاثرین کے لئے ادویات' کپڑے' اور دیگر کھانے پینے کی اشیاء کا بندوبست کیا۔ جہاں دیگر تنظیموں اور اداروں نے اپنے امدادی کیمپ لگائے' وہیں ایمان

کے شکاریوں ''قادیانیوں'' نے بھی اپنی ''دکان فریب'' سجائی۔ حالانکہ یہ بات منظر عام پر آچکی ہے کہ سانحہ اوجڑی کیمپ میں قادیانیوں کا کتنا ہاتھ تھا۔ ۱۹۸۸ء میں پنجاب میں جب بدترین سیلاب آیا تو لاکھوں لوگ بے گھر ہوگئے۔ کروڑوں روپے کی کھڑی فصلیں تباہ ہو گئیں۔ پانی کی موجیں لوگوں کا سب کچھ بہا کر لے گئیں۔ ان آفت زدہ علاقوں میں مسلمانوں کے ساتھ ساتھ قادیانی شکاری بھی امداد کے بہانے اپنے شکار پر نکل آئے۔ لوگوں میں اشیاء تقسیم کیں اور قادیانیت کا پرچار کیا۔ متاثرین سے کہا کہ صرف احمدیت ہی خدمت انسانیت کا نام ہے۔

ان فریبیوں اور جھوٹوں سے کوئی پوچھے تم ملت اسلامیہ کے ہمدرد اور غمگسار کہاں سے آگئے۔ تم نے تو ہمیشہ ملت اسلامیہ کو زخم لگا کر قہقہے لگائے ہیں۔ تم نے تو ہمیشہ مسلمانوں کو تڑپتے دیکھ کر خوشی سے رقص کیا ہے۔ تم نے خلافت عثمانیہ کی تباہی پر قادیان میں چراغاں کیا تھا۔ تم نے سقوط ڈھاکہ کے موقع پر حلوے کی دیگیں تقسیم کی تھیں۔ تم نے شاہ فیصل کی شہادت پر ربوہ میں بھنگڑا ڈالا تھا اور مٹھائی تقسیم کی تھی۔

تم کہاں سے آگئے ملت اسلامیہ کے غم خوار؟ تمہارے اس دجل و فریب پر ہم یہی کہہ سکتے ہیں۔

اللہ رے دیکھئے اسیری بلبل کا اہتمام
صیاد عطر مل کے چلا ہے گلاب کا

مجاہدین ختم نبوت کا فرض ہے کہ وہ ایسے موقع پر قادیانی لٹیروں کی کڑی نگرانی کریں اور خدمت انسانی کی آڑ میں صورت خضر میں نکلے ہوئے ان لٹیروں کو پکڑ کر باہر نکالیں' کیونکہ ان کا کام تعمیر نہیں بلکہ تخریب ہے اور وہ بھی تخریب ایمان!

## بیواؤں اور یتیموں کی امداد

قادیانی اس ''نیکی'' کی آڑ میں بھی قادیانیت کا خوب پرچار کر رہے ہیں۔ راقم الحروف کے نوٹس میں یہ بات بھی آئی ہے کہ ایک گھرانے کا کفیل مسلمان شخص فوت ہوگیا۔ اس کی بیوہ اپنے تین بچوں کے تعلیمی اخراجات برداشت نہ کر سکی اور اس نے بچوں کو سکول سے اٹھا لیا۔ ان بچوں میں سے ایک کا کلاس فیلو ایک قادیانی کا بیٹا تھا'

جس نے اپنے باپ سے کہا کہ فلاں لڑکا سکول نہیں آتا۔ وہ قادیانی اپنے بیٹے کے ساتھ اس بیوہ کے پاس پہنچا اور اسے کہا کہ وہ اپنے تمام بچوں کو تعلیم دلوائے جس کے تمام اخراجات میں برداشت کروں گا۔ اس قادیانی بیوہ کی مالی امداد شروع کر دی۔ قادیانی چونکہ ہر سال ربوہ جاتا تھا۔ ایک دن بیوہ کے بچے بھی ضد کر کے اپنے نام نہاد "چچا" کے ساتھ ربوہ چلے گئے۔ آج وہ پورا خاندان قادیانی ہو چکا ہے۔

مسلمانوں سے گزارش ہے کہ وہ اپنے محلہ میں غریب لوگوں خصوصاً بیواؤں اور یتیم بچوں کا خاص خیال رکھیں اور اسلام کی روشن تعلیمات پر عمل پیرا ہو کر بیواؤں اور یتیموں کی پرورش کریں تاکہ کوئی قادیانی ان کو لقمہ تر نہ بنا سکے۔

## مطالبات

حقوق کبھی سونے کی طشتری میں سجا کر پیش نہیں کئے جاتے بلکہ اپنے حقوق کے لئے سخت محنت اور جدوجہد کرنا پڑتی ہے۔ جلوس نکالنا پڑتے ہیں۔ احتجاجی جلسے اور مظاہرے کرنا پڑتے ہیں' پس دیوار زنداں جانا پڑتا ہے۔ اور بعض اوقات جان کی قربانیاں دینا پڑتی ہیں۔ مجاہدین ختم نبوت کا فرض ہے کہ اپنے مطالبات کے حق میں آواز بلند کریں۔ عوام کی عدالت سے لے کر حکمرانوں کے ایوانوں اور شبستانوں تک اپنی صدا پہنچائیں۔ ذیل میں چند انتہائی ضروری مطالبات درج کئے جاتے ہیں۔ پاسبانان ختم نبوت خطوط' ٹیلی گرام' ٹیلی فون' اخبارات و رسائل' جلسوں و کانفرنسوں' اشتہارات یا بالمشافہ ملاقاتوں کے ذریعے یہ مطالبات ارباب اقتدار تک پہنچائیں اور منظور کرائیں۔

**مرتد کی شرعی سزا نافذ کی جائے ......** قادیانی مرتد و زندیق ہیں اور اسلامی شریعت میں مرتد و زندیق واجب القتل ہیں۔ کیونکہ پاکستان اسلام کے نام پر حاصل کیا گیا تھا اور عوام سے وعدہ کیا گیا تھا کہ ارض وطن میں اسلامی قوانین کا نفاذ ہوگا۔ لہٰذا حکومت وقت کو مقصد حصول پاکستان یاد کرایا جائے اور شرعی قوانین کے ایفائے عہد کا مطالبہ کیا جائے اور شرعی قوانین کے تحت مرتد و زندیق کی سزا نافذ کرنے پر زور دیا جائے۔

**ملازمتوں کا کوٹہ......** حکومت سے مطالبہ کیا جائے کہ فوری طور پر قادیانیوں کی مردم شماری کرائی جائے اور ان کی آبادی کے تناسب سے انہیں سرکاری ملازمتیں دی

جائیں۔ قادیانی کلیدی آسامیوں پر قابض ہونے کی وجہ سے اپنے ہم مذہبوں کو خوب نواز رہے ہیں اور انہیں دھڑا دھڑ ملازمتیں مل رہی ہیں جب کہ مسلمان نوجوان ڈگریاں ہاتھوں میں پکڑے سڑکوں پر دھکے کھا رہے ہیں۔ حکومت سے سختی سے مطالبہ کیا جائے کہ قادیانیوں کو تعداد کے تناسب سے سرکاری ملازمتیں دی جائیں۔ اور فالتو قادیانیوں کو ملازمتوں سے فارغ کیا جائے اور ان کی جگہ بے روزگار تعلیم یافتہ مسلمان نوجوانوں کو ملازمتیں دی جائیں' نیز دفاع وطن کے پیش نظر تمام قادیانیوں کو کلیدی آسامیوں سے ہٹایا جائے۔

**افواج پاکستان سے قادیانیوں کا انخلاء ......** جہاد' افواج پاکستان کی روح ہے۔ جہاد ہی وہ جذبہ ہے جس کے بل بوتے پر وطن عزیز کا سپاہی دنیا کی بڑی سے بڑی طاقت سے ٹکرا جانے کا عزم رکھتا ہے۔ لیکن قادیانیوں کے نزدیک جہاد منسوخ ہو چکا ہے اور اب جہاد کرنا حرام ہے۔ یہ باطل عقیدہ رکھنے کے باوجود ہزاروں قادیانی پاکستان آرمی میں اعلیٰ عہدوں پر فائز ہیں۔ لہٰذا حکومت پاکستان کا فرض ہے کہ فوری طور پر قادیانیوں کو "باغی جہاد" ہونے کے جرم میں افواج پاکستان سے خارج کر دے کیونکہ جو عقیدہ جہاد سے محروم ہے اس کا افواج پاکستان میں کیا کام؟

**حساس محکموں سے قادیانیوں کا اخراج ......** قادیانی اسلام اور وطن دونوں کے غدار ہیں۔ قادیانیوں نے آج تک پاکستان کے وجود کو تسلیم نہیں کیا بلکہ ان کا عقیدہ ہے کہ ایک دن یہ ملک ٹوٹ جائے گا اور اکھنڈ بھارت بنے گا اور وہ اپنے نام نہاد خلیفہ کی اس پیشین گوئی کو پورا کرنے کے لئے بڑی شدت سے مصروف کار ہیں۔ لہٰذا جس گروہ کا قیام پاکستان واستحکام پاکستان پر یقین نہیں' اسے حساس محکموں میں تعینات کرنا' ڈاکو کے ہاتھ میں کلاشنکوف دینے کے مترادف ہے۔ لہٰذا حکومت کا فرض ہے کہ پاکستان اٹامک انرجی کمیشن' کہوٹہ ایٹمی پلانٹ' جی ایچ کیو' وزارت دفاع' اور وزارت خارجہ ایسے عظیم ادارے ان غداران وطن سے پاک کئے جائیں۔ اور ملک و ملت پر احسان عظیم کیا جائے۔

**ربوہ فوجی آپریشن ......** ربوہ عالم اسلام بالخصوص پاکستان کے خلاف یہودیوں

نصرانیوں اور قادیانیوں کا ایک اہم مرکز ہے۔ بین الاقوامی دہشت گردوں' تخریب کاروں اور سمگلروں کی آماجگاہ ہے۔ بموں کے دھماکے' لسانی جھگڑے' اور مسلمانوں میں تفرقہ ڈالنے کے بھیانک منصوبے اور ملک میں جھوٹی افواہیں پھیلانے کے پلان وغیرہم سارے ابلیسی امور کی منصوبہ بندی ربوہ میں کی جاتی ہے۔ قصر خلافت میں اسلحہ کے انبار لگے ہیں۔ مجاہدین ختم نبوت حکومت سے پر زور مطالبہ کریں کہ ربوہ میں فوری طور پر فوجی آپریشن کیا جائے۔ تمام مجرموں کو گرفتار کیا جائے۔ اسلحہ برآمد کیا جائے۔ قادیانی دفاتر کو سربمہر کیا جائے۔ قصر خلافت سے تمام خطرناک منصوبہ جات کی دستاویزات قبضہ میں لی جائیں' نیز اسلام اور وطن کے خلاف لٹریچر ضبط کیا جائے۔

**قادیانی رسائل و جرائد پر پابندی ......** ملک میں درجنوں قادیانی اخبار و رسائل شائع ہو رہے ہیں' جو کفر و ارتداد کی تبلیغ و اشاعت کے لئے وقف ہیں۔ ان میں ختم نبوت کا مذاق اڑایا جاتا ہے' اسلام پر طعن و تشنیع کے تیر چلائے جاتے ہیں۔ پاکستان کے خلاف زہر اگلا جاتا ہے' جس سے مسلمانوں کے جذبات شدید طور پر مجروح ہو رہے ہیں۔ حکومت سے مطالبہ کیا جائے کہ اسلام اور پاکستان دشمن ہونے کے ناطے قادیانیوں کے اخبار و رسائل بند کئے جائیں' ان کے ڈیکلریشن منسوخ کئے جائیں اور ان کے مالکان کے خلاف غداری اسلام و وطن کے تحت قانونی کارروائی عمل میں لا کر سخت سزا دی جائے۔

**امریکہ' اسرائیل' روس اور بھارت جانے والے قادیانیوں پر پابندی لگائی جائے ......** امریکہ' اسرائیل روس اور بھارت پاکستان کے بدترین دشمن ہیں اور چاروں پاکستان کی سالمیت کو تباہ کرنے پر تلے ہوئے ہیں۔ اسرائیل سے تو پاکستان کے سفارتی تعلقات بھی نہیں۔ لیکن مادر وطن کے ان چاروں دشمنوں سے قادیانیوں کے انتہائی محبت بھرے تعلقات ہیں۔ چاروں ممالک میں قادیانی مشن قائم ہیں اور وطن عزیز میں کلیدی اور حساس عہدوں پر بیٹھے قادیانی ان دشمنان پاکستان کے اجرتی جاسوس ہیں' جو وطن عزیز کے اہم رازوں کو ان دشمن ممالک میں پہنچاتے ہیں۔ لہٰذا حکومت سے مطالبہ کیا جائے کہ قادیانیوں کو امریکہ' اسرائیل' روس اور بھارت جانے کی اجازت نہ دی

جائے اور ان کی کڑی نگرانی کی جائے۔

**شناختی کارڈ پر مذہب کا خانہ ......** حکومت سے مطالبہ کیا جائے کہ شناختی کارڈ ایسی اہم دستاویز پر مذہب کا خانہ قائم کیا جائے' تاکہ قادیانیوں کی بنیادی شناخت ہو سکے اور قادیانی خود کو مسلمان ظاہر کر کے مسلمانوں کے حقوق نہ لوٹ سکیں۔

**جماعت غلامیہ......** قادیانی اپنی جماعت کو "جماعت احمدیہ" کہتے ہیں جو کہ ایک بہت بڑا دھوکا ہے کیونکہ یہ جماعت نام سے ایک مسلمان جماعت معلوم ہوتی ہے۔ احمدؐ اور محمدؐ جناب خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وسلم کے اسمائے گرامی ہیں۔ احمدی بھی ہم ہیں اور محمدی بھی ہم ہیں۔ اس لئے قادیانی خود کو احمدی نہیں لکھ سکتے اور اپنی جماعت کو "جماعت احمدیہ" نہیں لکھ سکتے۔ مجاہدین ختم نبوت حکومت سے مطالبہ کریں کہ قادیانیوں کو احمدی اور اپنی جماعت کو "جماعت احمدیہ" کہلوانے یا لکھنے پر پابندی لگائی جائے۔ اور مرزا غلام احمد قادیانی کی نسبت سے انہیں غالم یا قادیانی اور ان کی جماعت کو جماعت غلامیہ یا جماعت قادیانیہ لکھا اور پکارا جائے۔

**شعائر اسلام کے استعمال کی ممانعت......** محافظان ختم نبوت حکومت سے مطالبہ کریں کہ قادیانیوں کو شعائر اسلام کے استعمال سے روکا جائے۔ ان کی عبادت گاہوں کو مسجد کہنے پر پابندی لگائی جائے۔ قادیانی' مرزا قادیانی کے لئے نبی اور رسول' اس کی بیویوں کے لئے امہات المومنین' اس کی بیٹی کے لئے سیدۃ النساء' اس کے ساتھیوں کے لئے صحابہ رسول' اس کی باتوں کو احادیث رسولؐ اور اس کے مشن ارتداد کو چلانے والوں کے لئے خلفاء رسولؐ کی مقدس اصطلاحات استعمال کرتے ہیں' جو کہ مسلمانوں کے مذہبی جذبات کا خون ہے اور ان پر ظلم عظیم ہے۔ لہٰذا حکومت اس پر فوری طور پر قدغن لگائے۔ نیز قادیانیوں کو مسلمانوں جیسے نام رکھنے سے منع کیا جائے تاکہ مسلمانوں اور قادیانیوں میں ایک تفریق قائم رہے۔

**سکولوں' کالجوں اور یونیورسٹیوں کے نصابوں میں عقیدہ ختم نبوت اور رد قادیانیت پر مضمون لکھے جائیں......** پاسبانان ختم نبوت وزارت تعلیم سے مطالبہ کریں کہ سکولوں' کالجوں اور یونیورسٹیوں کے رائج الوقت نصابوں میں قرآن وحدیث کی

روشنی میں عقیدہ ختم نبوت پر جید علمائے کرام سے مضامین لکھوا کر شامل کئے جائیں اور اس کے ساتھ ساتھ فتنہ قادیانیت' بانی فتنہ قادیانیت اور جماعت قادیانیت کے بارے میں بنیادی معلومات فراہم کی جائیں۔ اس سے جہاں مسلمان طلباء قادیانیت کی شرانگیزیوں سے باخبر ہوں گے اور اپنے جواں جذبوں اور ولولوں سے اس مہلک تحریک کا سر کچلیں گے' وہاں انشاء اللہ قادیانی طلباء کی اصلاح بھی ہوگی جن کا ذہن صرف قادیانیت کے پنجرے میں مقید ہے۔ جن کی آنکھوں نے صرف پر فریب قادیانی لٹریچر ہی پڑا ہے' اور جن کے کانوں نے صرف مرزا طاہر کی کذب بیانی' کیسٹوں کے ذریعہ سنی ہے' جب یہ طلباء قرآن وحدیث اور فقہائے امت کی عقیدہ ختم نبوت کے بارے میں اجلے اجلے اور روشن روشن دلائل سنیں گے اور شکوک و شبہات دور کرنے کے لئے اساتذہ کرام سے سوال کریں گے۔ پھر انشاء اللہ اساتذہ کے تسلی بخش جوابات سے ان کے ذہنوں سے قادیانیت کا زہریلا گردوغبار اڑ جائے گا اور دماغ روشنی اسلام سے چمک اٹھیں گے۔

**حکومتی سطح پر "ادارہ تحفظ ختم نبوت" قائم کیا جائے......** شمع ختم نبوت کے پروانے مطالبات کے ذریعے حکومت کی توجہ اس اہم امر کی طرف مبذول کرائیں کہ حکومتی سطح پر "ادارہ تحفظ ختم نبوت" قائم کیا جائے جس کی ذمہ داری عقیدہ ختم نبوت کی تبلیغ و تشہیر اور محاسبہ قادیانیت ہو۔ یہ ادارہ عقیدہ ختم نبوت' تاریخ تحفظ' ختم نبوت' حالات ہائے زندگی مجاہدین ختم نبوت و شہداء ختم نبوت' اور قادیانیوں کے مکرو کفروارتداد اور مرزا قادیانی کی شخصیت بے حیثیت پر کتابیں شائع کرے اور انہیں پوری دنیا میں پھیلائے یہی ادارہ "پاسبان ختم نبوت" کے نام سے ایک ماہنامہ جاری کرے' جس میں بنیادی عقائد کے ساتھ ساتھ عوام کو قادیانیوں کی شرانگیزیوں سے آگاہ کرے اور انسداد قادیانیت پر مبنی اپنی رپورٹ ملت اسلامیہ کے سامنے پیش کرے۔ یہی ادارہ قادیانیت کے تعاقب میں بیرون ملک علمائے کرام کے وفود روانہ کرے' تاکہ انسانیت جھوٹی نبوت کے زہر سے محفوظ رہے۔

**ریڈیو اور ٹیلی وژن سے مطالبہ......** ریڈیو پاکستان اور پاکستان ٹیلی وژن قومی ادارے ہیں۔ اپنے وسائل کے ذریعے نظریہ پاکستان اور اسلام کا تحفظ کرنا ان دونوں

اداروں کا انتہائی اہم فریضہ ہے۔ لہٰذا مجاہدین ختم نبوت' وزارت اطلاعات ونشریات سے مطالبہ کریں کہ ریڈیو اور ٹیلی وژن پر مسئلہ ختم نبوت بیان کیا جائے۔ مجلس تحفظ ختم نبوت کے رہنماؤں کے انٹرویو نشر کئے جائیں' اکابرین تحفظ ختم نبوت کی شخصیات پر مبنی معلوماتی پروگرام پیش کئے جائیں اور عوام کو قادیانیوں کی تخریبی سرگرمیوں سے آگاہ کیا جائے۔

## بڑی بڑی شاہراہوں' اداروں اور دیگر اہم مقامات کو مجاہدین ختم نبوت کے ناموں سے منسوب کیا جائے

مجاہدین ختم نبوت حکومت سے پرزور مطالبہ کریں کہ بڑی بڑی شاہراہوں' اداروں' سکولوں' کالجوں' یونیورسٹیوں' ہسپتالوں' ڈسپنسریوں' لائبریریوں' محلوں' دیہاتوں' قصبوں' شہروں اور مساجد وغیرہ ہم کو مجاہدین ختم نبوت و شہیدان ختم نبوت کے ناموں سے منسوب کیا جائے۔ مثلاً شاہراہ سید انور شاہ کشمیریؒ' پیر مہر علی شاہؒ یونیورسٹی' سید عطا اللہ شاہ بخاریؒ کالج' پیر جماعت علی شاہؒ لائبریری' مولانا ثناء اللہ امرتسریؒ میموریل ہسپتال' مولانا محمد علی جالندھریؒ میموریل ڈسپنسری' آغا شورش کاشمیریؒ ہائی سکول' مولانا تاج محمودؒ ہال' سید یوسف بنوریؒ ٹاؤن "روزنامہ الاحسان" بیاد گار قاضی احسان احمدؒ شجاع آبادی' مسجد خاتم النبیینؐ ختم نبوت چوک' مظفر علی شمسیؒ سٹریٹ' ہفت روزہ المحمود بیاد گار مفتی محمودؒ وغیرہ۔ اس سے نئی نسل اسلام کے ان سپوتوں اور ملت اسلامیہ کے محسنوں سے آشنا ہوگی۔ نوجوان نسل اپنے بزرگوں کی حیات ہائے مجاہدانہ سے جرات وشجاعت کی روشنی حاصل کرلے گی اور ان کے نقوش پا پر چلتے ہوئے قادیانیت کے پرخچے اڑا دے گی۔

**دیہات میں قادیانیوں کی نمبرداریاں ختم کی جائیں:** پاکستان میں قادیانی انتہائی اقلیت میں ہیں لیکن لمبے ہاتھ اور کثرت دولت کی وجہ بہت سے دیہاتوں میں قادیانی نمبردار ہیں جو قادیانیت کی انتہائی موثر مشینری ہے۔ کسی بھی گاؤں میں نمبردار' گاؤں کا بادشاہ ہوتا ہے۔ تھانے اور پنچایتی فیصلوں میں اسے ایک ممتاز حیثیت حاصل ہوتی ہے۔ نجی اور سرکاری کاموں کے سلسلہ میں لوگوں کو اس کی ضرورت پڑتی ہے۔ قادیانی نمبردار اپنی معاشرتی حیثیت اور اثر ورسوخ سے خوب فائدہ اٹھاتے ہیں۔ گاؤں کے غریب لوگوں

کے چھوٹے موٹے کام کاج کروا کر اور ان کی تھوڑی بہت مالی مدد کر کے انہیں قادیانی بنا لیتے ہیں۔ یہی نمبردار اپنے اثر و رسوخ سے گاؤں میں قادیانی اجتماع منعقد کرتے ہیں جس میں مسلمانوں کو بھی مدعو کیا جاتا ہے۔ بھولے بھالے مسلمان بھی اس ارتدادی اجتماع میں شریک ہوتے ہیں۔ مرزا طاہر کی تقریریں سنائی اور دکھائی جاتی ہیں' لٹریچر تقسیم ہوتا ہے۔ نتیجتہً علاقہ میں قادیانیت پنپنے لگتی ہے۔ اگر کوئی مسلمان اس پر احتجاج کرے تو نمبردار' طاقتور ہونے کے ناطے اس کی آواز دبا دیتا ہے۔ مختلف مشکلات میں پھنسا دیتا ہے۔ اس لئے ختم نبوت کی ضلعی تنظیم فوری طور پر اس اہم امر کی طرف توجہ دے اور اپنی تمام توانائیاں اور صلاحیتیں بروئے کار لاتے ہوئے قادیانی نمبردار کو اس اہم منصب سے چلتا کرے اور اس کی جگہ کسی باغیرت مسلمان کو نمبردار بنایا جائے۔ انشاء اللہ جب عقیدہ ختم نبوت سے سرشار مسلمان گاؤں کا نمبردار بنے گا تو پھر نہ گاؤں میں کوئی قادیانی بنے گا۔ نہ گاؤں میں قادیانی اذان دے سکیں گے' نہ اپنی عبادت گاہ تعمیر کر سکیں گے' نہ اپنا اجتماع منعقد کر سکیں گے اور نہ ہی کوئی قادیانی مردار مسلمانوں کے قبرستان میں دفن ہو سکے گا۔ قادیانی اوقاف کو سرکاری تحویل میں لیا جائے ملک میں مسلم اوقاف اور غیر مسلم اوقاف دونوں سرکاری تحویل میں ہیں اور حکومت کو ان سے خاصی آمدنی ہوتی ہے لیکن انتہائی تعجب کی بات ہے کہ قادیانی اوقاف سرکاری تحویل میں نہیں۔ قادیانی یہاں سے لاکھوں روپیہ کما کر اپنے دین باطل کی اشاعت کے لئے خرچ کرتے ہیں۔ مجاہدین ختم نبوت حکومت سے زبردست مطالبہ کریں کہ قادیانی اوقاف کو فوری طور پر سرکاری تحویل میں لیا جائے۔ اس آواز حق کو اٹھانے کے لیے ابلاغیات کے تمام ذرائع استعمال کئے جائیں۔ انشاء اللہ تھوڑی سی محنت سے قادیانیوں کے منہ سے یہ سونے کا چمچ نکل جائے گا۔

کفر و ارتداد کی ظلمت مٹانے کی ضرورت ہے
بہر سو دین کی شمعیں جلانے کی ضرورت ہے

**قادیانی جماعت کو خلاف قانون قرار دیا جائے:** قادیانی' انگریز کا خود کاشتہ پودا ہونے کے ناطے اسلام کے ازلی دشمن ہیں' اس لئے پاکستان کو ایک اسلامی ریاست ہونے کی وجہ سے قادیانیوں نے آج تک وجود پاکستان کو تسلیم نہیں کیا' وہ آج بھی ملکی قوانین پر اپنے نام نہاد خلیفہ کے حکم کو ترجیح دیتے ہیں۔ ۱۹۷۴ء میں پاکستان کی قومی اسمبلی نے

قادیانیوں کو کافر قرار دیا لیکن قادیانیوں نے آج تک خود کو کافر تسلیم نہیں کیا' بلکہ وہ کھلے باغی ہیں۔ لہٰذا مجاہدین ختم نبوت حکومت سے فوری مطالبہ کریں کہ آئین پاکستان سے بغاوت کے جرم میں قادیانی جماعت کو فوراً خلاف قانون قرار دیا جائے۔ کیونکہ یہ آئین پاکستان کو تسلیم نہیں کرتے' اس لئے انہیں اس ملک میں رہنے کا کوئی حق نہیں۔ لہٰذا قادیانیوں سے بنیادی سہولتیں فوراً چھینی جائیں اور انہیں ملک بدر کیا جائے۔ بنکوں میں ان کے اکاؤنٹس منجمد کئے جائیں۔ قادیانی پراپرٹی بحق سرکار ضبط کی جائے۔ قادیانی عبادت گاہوں کو مساجد میں تبدیل کر دیا جائے۔ قادیانی دفاتر اور قصر خلافت کو سربمہر کیا جائے۔ قادیانی لٹریچر نذر آتش کیا جائے اور خطرناک قادیانیوں کو فوری طور پر حراست میں لیا جائے۔ انشاء اللہ دوران تفتیش ان سے انتہائی سنسنی خیز معلومات حاصل ہوں گی۔

جناب محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے امتیو! ہمارے نبیؐ نے ساری زندگی ہمارے لئے رو رو کر دعائیں کیں۔ ہماری مغفرت کے لئے اللہ سے سجدہ ریز ہو کر التجائیں کیں اور میدان محشر میں شفاعت کا وعدہ فرما کر ساری امت سے وفائیں کیں۔ ہمیں دوزخ کی پھنکارتی ہوئے آگ سے ڈرایا۔ دین اسلام کا سیدھا راستہ دکھایا۔ معبودان باطل کے آہنی پنجوں سے چھڑا کر ایک خدا سے ملایا' خدا تعالیٰ سے امت کو انسانیت کا دستور قرآن مجید کی صورت میں دلایا۔ کفر و ضلالت کے گھپ اندھیروں سے نکال کر شاہراہ انسانیت پر چلنے کا طریقہ سکھایا اور ان کی امت بن کر ہم نے خدا تعالیٰ سے خیر الامم کا لقب پایا۔

نبی پاکؐ کو شافع محشر ماننے والو! ہمارے آقا تو ہمارے ساتھ اتنی محبت رکھیں کہ اپنے امتیوں کو یہ فرمائیں' اے میرے امتیو! رات کو سونے سے پہلے گھر کا چراغ بجھا دیا کرو کہیں ایسا نہ ہو کہ تمہارے گھر کو آگ لگ جائے' جب تمہارے گھر کو آگ لگے گی تو تمہیں تکلیف ہوگی اور جب تمہیں تکلیف ہو گی تو پھر مجھے بھی تکلیف ہوگی۔ اے میرے امتیو! جب جوتا پہننے لگو تو پہلے اچھی طرح جھاڑ لیا کرو' کہیں ایسا نہ ہو کہ جوتے کے اندر کوئی کیڑا چھپا ہو اور جب تم جوتا پہنو تو کیڑا تمہیں کاٹ لے۔ جب کیڑا تمہیں کاٹے گا تو تمہیں تکلیف ہوگی اور جب تمہیں تکلیف ہوگی تو پھر مجھے بھی تکلیف ہوگی۔ امت کے دلدار نبیؐ کی محبت کا یہ معیار کہ سلطان دو جہاں صلی اللہ علیہ وسلم ہر عید الاضحیٰ

پر دو قربانیاں دیا کرتے تھے۔ ایک اپنی طرف سے اور دوسری قیامت تک کے لئے آنے والے ان غریب امتیوں کی طرف سے جنہیں قربانی کی استطاعت نہ ہوگی' پھر امت سے عشق و لگاؤ کا یہ منظر بھی دیدنی ہوگا' حشر کا میدان ہوگا' ہر کوئی رب نفسی رب نفسی پکار رہا ہوگا' انبیاء بھی نفسی نفسی پکاریں گے۔ لیکن امت کے غم میں گریہ و زاری کرنے والے شافع محشر صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے لبوں پر رب امتی رب امتی کی صدائیں ہوں گی۔ کہیں رحمتہ اللعالمینؐ اپنے سامنے کھڑے ہو کر میزان پر اپنی امت کے اعمال تلوا رہے ہوں گے۔ کہیں امام النبیینؐ اپنی امت کے افراد کو پل صراط پار کرا رہے ہوں گے۔ کہیں خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم حوض کوثر پر بیٹھے آنے والے اپنے پیاسے امتیوں کو جام کوثر بھر بھر کر پلا رہے ہوں گے۔ اگرچہ ہولناکیوں اور خوفناکیوں سے بھرپور حشر کا میدان ہوگا' ہر کوئی پریشان ہوگا لیکن وہاں بھی آمنہؓ کا لالؐ اپنی امت کا میزبان ہوگا اور امتی اپنے کریم نبیؐ کا مہمان ہوگا۔ اس دن محب اپنے محبوب سے کہے گا اے محمدؐ! آپ شفاعت کرتے جائیں' میں قبول کرتا جاؤں گا۔ محبوبؐ شفاعت کرتا جائے گا محب قبول کرتا جائے گا۔ مصطفیٰؐ جس کی شفاعت کرے گا' رب مصطفیٰؐ اسے معاف کرے گا۔ یہاں تک کہ جس امتی کے دل میں رائی کے دانہ کے برابر بھی ایمان ہوگا' کملی والے آقاؐ کے ذمہ اس کی شفاعت کا سامان ہوگا۔ پیارے آقاؐ اس کی شفاعت فرمائیں گے اور اسے جنت میں لے جائیں گے۔

اے مسلمان! ایک طرف تیرے نبیؐ کی تیرے غم میں بے قراریاں اور دوسری طرف تیری لاپرواہیاں' ایک طرف تیرے رسولؐ کا شوق و محبت کا ٹھاٹھیں مارتا ہوا سمندر اور دوسری طرف تیری بے حسی کا لق ودق صحرا۔ ایک طرف تیرے رسولؐ کا برستا ہوا ابر رحمت اور دوسری طرف تیری جفاؤں کی چلچلاتی دھوپ!

اے محمدؐ کے امتی کہلانے والے! تیرے نبیؐ کو تیری دنیا کی فکر' تیری آخرت کی فکر' تیری قبر کی فکر' تیرے ہر کام کی فکر لیکن اے مسلمان! تو بھی اپنا معیار محبت دیکھ!

تیرے سامنے قادیانی دستار ختم نبوت کو روندیں اور تو خاموش! تیرے سامنے قادیانی ڈاکو تیرے نبیؐ کے تخت ختم نبوت پر مرزا قادیانی کو بٹھانے کی ناپاک جسارت کریں اور تیری شخصیت پر جمود! قادیانی تیرے نبیؐ کے بارے میں نازیبا زبان استعمال کریں لیکن

تیرے ان کے ساتھ محبت کے بندھن!

قادیانی تو اپنے جھوٹے نبی کی جھوٹی نبوت کے پرچار کے لئے اپنی آمدنی کا ایک حصہ خرچ کریں اور تو دنیاوی رسم و رواج کے لئے تو پیسہ پانی کی طرح بہائے لیکن تحفظ نبوت پر خرچ کرنے کے لئے بخیل ہو جائے۔

وائے ناکامی متاع کارواں جاتا رہا
کارواں کے دل سے احساس زیاں جاتا رہا

لیکن زمانہ تجھے جھنجوڑ جھنجوڑ کر کہہ رہا ہے۔ وقت تجھے پکار پکار کے کہہ رہا ہے

اے ابوبکرؓ کے عشق رسولؐ کے وارث مسلمان!
اے عمر فاروقؓ کی غیرت رسولؐ کے وارث مسلمان!

رسولؐ کے قدموں پر اپنی ساری دولت نچھاور کر دینے والے عثمان غنیؓ کی سخاوت کے وارث مسلمان!

رسولؐ کے دین کے لئے بدر و احد و خندق میں لڑنے والے شیر خدا علی المرتضیٰؓ کی شجاعت کے وارث مسلمان!

عظمت اسلام کے لئے جام شہادت نوش فرمانے والے نواسہ رسولؐ امام حسینؓ کی شہادت کے وارث مسلمان! دہکتے انگاروں پر لیٹنے والے بلالؓ حبشی کی قربانیوں کے وارث مسلمان!

خالدؒ و طارقؒ کے جذبہ جہاد کے وارث مسلمان!

غازی علم الدینؒ شہید اور غازی مرید حسین شہیدؒ کی جراتوں کے وارث مسلمان!

آج تیری غفلت کی نیند کے خراٹے قادیانیت کی گاڑی کے فراٹے ہیں' تیری خاموشیاں انہیں زبان عطا کر رہی ہیں' تیرا سکوت انہیں تحریک بخش رہا ہے' تیری بے ہمتی انہیں حوصلے عنایت کرتی ہے اور تیری دنیاداری نے انہیں دنیا میں پھیلا دیا ہے۔

آج تیرے اسلاف کی درخشندہ روایات تیری بے حسی پر آنسو بہا رہی ہیں۔ تاریخ اسلام تجھے کوس رہی ہے' بحروبر اور دشت و جبل دامن پھیلائے تجھ سے تیرے بزرگوں ایسے حوصلے مانگ رہے ہیں اور زمانہ تمہیں ہلا ہلا کر صدا دے رہا ہے۔

؎ خدا ناراض ہے اے دور حاضر کے مسلمانو!

اے آغوشِ دنیا میں مست مسلمان! قبائے بے حسی کو تار تار کر دے۔ ملت کے ٹھٹھرے ہوئے جذبات میں اک آگ لگا دے۔ خفتہ ضمیروں کو اللہ اکبر کی صدا سے جگا دے۔ سہل پسند جسموں کی رگوں میں انقلابی خون دوڑا دے۔ قلب سے ہوا و ہوس کے اندھیرے نوچ کر عشق مصطفیٰ کی شمع جلا دے۔ قرآن کی روشنی سے روحوں کو جگمگا دے۔ گٹار اور طبلے بجانے والے ہاتھوں میں شمشیر قادیانیت شکن تھما دے۔ فلمی نغمے الاپنے والوں کو شعلہ نوا خطیب بنا دے' ان کی حدت خطابت سے خرمن قادیانیت جلا دے اور ملت کی منتشر قوتوں میں جذبہ اتحاد جہاد پیدا کر کے قصر قادیانیت گرا دے۔

اے اللہ! یہ تیرے اس رسول معظمؐ کی ذات گرامی کا مسئلہ ہے جو باعث تخلیق کائنات ہے۔ جو اس وقت بھی رسولؐ تھا' جب آدم آب و گل کی کیفیت میں تھے۔ جسے دنیا میں بھیج کر تو نے مومنین پر احسان عظیم کیا' جو تجھے اتنا محبوب کہ تو کلمہ طیبہ میں اپنے نام کے ساتھ اس کا نام سجائے اور اذانوں میں تیرے نام کے ساتھ اس کا نام آئے' جو تجھے اتنا لاڈلا کہ تو اسے یاایہالمدثر اور یٰسین وطٰہ کے پیار بھرے ناموں سے پکارے۔ جو تجھے اتنا پیارا کہ تو اور تیرے فرشتے اس پر درود بھیجیں۔ جس کا سراپا تجھے اتنا پیارا کہ اس کا سایہ بھی پیدا نہ کرے جس کے بارے میں تو اتنا باغیرت کہ ساری زندگی اس کے جسم اطہر پر مکھی نہ بیٹھنے دے۔ جس کے شہر سے تجھے اتنی عقیدت کہ اس کے شہر کی تو قرآن میں قسم اٹھائے جسے تو یہ اعزاز بخشے کہ وہ سب سے پہلے باب جنت کھولے۔ جس کا تیرے ہاں یہ مقام کہ تو اسے مقام محمود پر فائز کرے۔ جسے تو یہ عزت عطا کرے کہ اسے ساقی کوثر بنائے۔ جو تیرے نزدیک اتنا محترم کہ تو اسے سب سے پہلے شفاعت کا اذن عطا فرمائے۔ جس کا تو اتنا محب کہ عرش پر لا کر اسے اپنا مہمان بنائے اور اپنا دیدار کرائے۔ جسے تو یہ عزت بخشے کہ روز محشر سارے نبی اس کے جھنڈے تلے جمع ہوں۔ جس کے احترام میں تو اتنا حساس کہ مسلمانوں کو حکم دے کہ اپنی آواز کو نبیؐ کی آواز سے بلند نہ کرو۔ جسے تو یہ شوکت عطا کرے کہ وہ انگلی کے اشارے سے چاند کو دو ٹکڑے کر دے۔ وہ تیرا اتنا چہیتا کہ تو اس کی امت کو خیرالامم قرار دے۔ جس کا روضہ اتنا اطہر کہ صبح و شام تیرے ستر ستر ہزار فرشتے وہاں حاضری دیں۔ جس کی یہ رفعت کہ تیرے جلیل القدر انبیاء ابراہیم و عیسیٰ علیہ السلام اس کی آمد مبارک کی دعائیں کریں۔ جس کی یہ شان کہ وہ

معراج کی رات سارے انبیاء کرام کی امامت کرے۔

خداوندا! وہ تیرا ایسا رسولؐ اعظم جسے تو نے ایسی نبوت و رسالت سے سرفراز کر کے مبعوث فرمایا کہ اس کی تشریف آوری کے بعد کسی نبی اور رسول کی ضرورت نہیں۔ وہ ایسی کتاب لے کر آیا کہ اب کسی اور کتاب کی ضرورت نہیں۔ وہ محسن انسانیت ایسا دستور حیات لے کر آیا کہ انسانیت کو کسی اور دستور حیات کی احتیاج نہیں۔ وہ ایسا رہبر انسانیت بن کے آیا کہ اب انسانیت کسی اور رہبر کی محتاج نہیں۔

مولا! تو نے اسے تخت ختم نبوت پہ بٹھایا۔ اس کے سر اقدس پہ تاج ختم نبوت سجایا۔ کائنات کے لئے اسے نمونہ بنایا۔ اسی انسان اکمل کے آنے پر دین اپنی تکمیل کو پہنچا۔ اپنی عالم گیر کتاب میں پورے عالم کو مخاطب کرتے ہوئے تو نے اس کا تعارف "سراج منیر" یعنی روشن چراغ کہہ کر کرایا اور اسی روشن چراغ سے آج یہ بزم ہستی جگمگا رہی ہے اور قیامت تک یہ چراغ اپنی روشنیاں بکھیرتا رہے گا۔ لیکن اے رب ذوالجلال! تیری اس زمین پہ تاریخ عالم کا سب سے بڑا فراڈ ہو رہا ہے۔ تیری مخلوق کو بہکانے کے لئے ایک مہلک دھوکا اور جعلسازی ہو رہی ہے۔ باغیان ختم نبوت نے شیطان کی ملی بھگت سے قادیان کے ایک کانے بھینگے شخص کو نبی بنا رکھا ہے اور وہ اسے "محمد رسول اللہ" قرار دے رہے ہیں۔ وہ کہہ رہے ہیں کہ محمد عربی صلی اللہ علیہ وسلم اسلام کی اشاعت کے لئے مرزا قادیانی کی شکل میں دوبارہ تشریف لائے ہیں۔ (نعوذ باللہ) یہ بد باطن مرزا قادیانی کو رحمتہ للعالمینؐ اور خاتم النبیینؐ قرار دیتے ہیں۔ تیرا قرآن جو تو نے قلب مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم پر نازل کیا' کے مقابلے میں مرزا قادیانی کی بکواس کو قرآن کہا جا رہا ہے۔ تیرا حبیبؐ جو تیری اجازت کے بغیر بولتا نہیں' اس کی زبان نبوت سے نکلنے والے کلمات طیبات کے مقابلہ میں مرزا قادیانی کی ہرزہ سرائی کو احادیث رسولؐ کہا جا رہا ہے۔ خدیجہؓ و عائشہؓ کے مقابلہ میں اس لعین کی آوارہ عورتوں کو امہات المومنین کہا جا رہا ہے۔ وہ نفوس قدسیہ یعنی صحابہ کرامؓ جنہیں تو نے قرآن میں "رضی اللہ عنہ ورضو عنہ" کا سرٹیفکیٹ عنائت کیا' ان جلیل القدر ہستیوں کے مقابلہ میں اس ننگ انسانیت کے گماشتوں کو صحابہ کہا جا رہا ہے۔ تیرے حبیبؐ کے شہر مقدس یعنی مدینہ منورہ کے مقابلہ میں قادیان کو شہر محترم کہا جا رہا ہے۔ مکہ مکرمہ کے حج کے مقابلہ میں انہوں نے قادیان کا

حج بنا رکھا ہے۔ خلافت راشدہ کے مقابلہ میں انہوں نے اپنی خلافت قائم کر رکھی ہے۔ ابوبکرؓ! جسے تو نے اپنے قرآن میں "ثانی اثنین" کہا' اس کے مقابلہ میں یہ ایک کمینے شخص نورالدین کو خلیفہ اول قرار دیتے ہیں۔ عمر فاروقؓ! جسے تیرے مصطفےؐ نے اپنا دامن پھیلا کر تجھ سے مانگا' اس کے مقابلہ میں ایک بدفطرت شخص مرزا بشیرالدین کو خلیفہ دوم قرار دیتے ہیں۔ عثمان غنیؓ! جسے دربار نبوت سے ذوالنورینؓ کا خطاب ملا' اس کے مقابلہ میں ایک لائق حقارت مرزا ناصر کو خلیفہ سوم کہا جا رہا ہے۔ علی المرتضیٰ! جسے تلوار تو نے دی اور فاطمۃ الزہرہؓ جیسی بیٹی تیری نبیؐ نے دی۔ اس کے مقابلہ میں ایک کذاب سراپا نحوست مرزا طاہر کو خلیفہ چہارم کہا جا رہا ہے۔ جگر گوشہ رسولؐ فاطمۃ الزہراؓ کے مقابلہ میں اس خبیث زماں کی بیٹی کو سیدۃ النساء کا نام دیا جا رہا ہے۔ اور تحریک کفروالحاد "قادیانیت" کو اسلام کی حیثیت سے پورے عالم میں تعارف کرایا جا رہا ہے اے رب السموات والارض! ہم دنیا کی غلاظتوں میں لتھڑ کے رہ گئے۔ ہماری غیرت قصہ پارینہ ہوگئی۔ ہمارا جذبہ جہاد مصلحتوں کے سرد خانوں میں منجمد ہوگیا ہے۔ تڑپنے پھڑکنے کی صفت سے ہم محروم ہو چکے ہیں۔ حب دنیا حب دین پر غالب آگئی ہے۔ نفس کی غلامی نے ہمیں کمزور و نحیف کر دیا ہے۔ آپس کی سر پھٹول نے ہمیں قعرمذلت میں پھینک رکھا ہے اور ہم کاسہ گدائی ہاتھ میں پکڑے اغیار کے دروں پر بھیک مانگ رہے ہیں۔

لیکن اے دلوں کے بھید جاننے والے رب! ابھی تھوڑی سی ایمان کی رمق باقی ہے——— یقین کی چمک باقی ہے——— قلب میں سوز باقی ہے——— جگر میں درد باقی ہے——— آنکھوں میں نم باقی ہے——— زبانوں پہ فریادیں باقی ہیں——— تیرے یہ کمزور و نحیف بندے تجھ سے یہ فریاد کرتے ہیں کہ اللہ! تو' تو کمزور نہیں تو' تو طاقت کا سرچشمہ ہے——— تو' تو غیرت والا ہے——— تو' تو جلال و جبروت والا ہے——— بات تیرے محبوبؐ کی ختم نبوت کی حرمت کی ہے——— پھر دیر کیسی؟ پھر انتظار کیسا؟ اے رب محمدؐ! تجھے تیرے محمدؐ کی عزت کا واسطہ' ہم رو رو کر اور دل کو دامن بنا کر دعا کرتے ہیں کہ تو انہیں ہدایت دے دے۔ اور اگر یہ ازلی بدبخت ہیں اور ان کے مقدر میں ہدایت نہیں تو تو انہیں برباد کر دے——— ناشاد کر دے——— ان کے ناپاک وجودوں کو جلا دے——— ربوہ کو مٹا دے———

قادیاں کو مٹا دے ــــــ شہر سدوم کی طرح ــــــ شہر ثمود کی طرح ــــــ قوم لوط کی طرح ــــــ قوم ہود کی طرح ــــــ لشکر ابرہہ کی طرح ــــــ

مرزائیوں کا نام ذرا دیر میں مٹا
حق کے جلال سے یہی ایک ڈھیل ہو گئی

(مولانا ظفر علی خانؒ)



# قادیانی افسانے

اور سنچری مکمل ہوگئی

وفا

ایسا بھی ہوتا ہے

تیری تصویر دیکھ کر

مردود کہیں کا

جاہ

جہنم سے فرار

تفسیر عثمانی

اور چور پکڑا گیا

نوحہ

جھوٹا

۵ ہزار

عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت حضوری باغ روڈ ملتان

مطالعہ فرمائیے اور جہاد کے لیے قدم بڑھائیے

اِعْدِلُوا هُوَ اَقْرَبُ لِلتَّقْوٰی (القرآن)



# قادیانیت کے خلاف اعلیٰ عدالتوں کے تاریخی فیصلے

| |
|---|
| لاہور ہائی کورٹ 1981 |
| لاہور ہائی کورٹ 1982 |
| وفاقی شرعی عدالت 1984 |
| لاہور ہائی کورٹ 1987 |
| کوئٹہ ہائی کورٹ 1987 |
| سپریم کورٹ شریعت اپیل بنچ 1988 |
| لاہور ہائی کورٹ 1991 |
| وفاقی شرعی عدالت 1991 |
| لاہور ہائی کورٹ 1992 |
| سپریم کورٹ آف پاکستان 1993 |



مرتبہ

فیاض اختر ملک

عالمی مجلس تحفظ ختم نبوة

حضوری باغ روڈ ملتان

40978



قادیانی اربوں روپے خرچ کر کے اپنے کفر و ارتداد پر مبنی لٹریچر پوری دنیا میں تقسیم کر رہے ہیں۔ یہ ایمان کے ڈاکو ہمارے نوجوانوں کو اپنے دامِ فریب میں پھنسا کر مرتد بنا رہے ہیں۔ ناموسِ رسولؐ پر اپنے نوکیلے دانتوں سے حملہ آور ہیں۔ قرآنِ مجید، احادیثِ مقدسہ، اہلِ بیتؓ، صحابہ کرامؓ کی شان میں ہرزہ سرائی کر رہے ہیں۔ شعائرِ اسلامی کو اپنے غلیظ قدموں تلے روند رہے ہیں۔ اس خطرناک صورتِ حال سے نمٹنے کیلئے سرورِ کائنات جناب محمد مصطفےٰ صلے اللہ علیہ وسلم کے عاشقان سے پرزور اپیل کی جاتی ہے کہ وہ درج ذیل کتابچوں کو چھپوا کر فری تقسیم کریں تاکہ اُمتِ مسلمہ کی نئی نسل فتنۂ قادیانیت سے آگاہ ہو سکے اور کسی کی متاعِ ایمان دلٹ سکے۔ خدا تعالیٰ آپ کو حشر کی ہولناکیوں میں شافعِ محشر جناب محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی شفاعت نصیب فرمائے (آمین)۔ طالبِ شفاعتِ محمدی بروزِ محشر، محمد طاہر رزاق

1. فتنۂ قادیانیت کو پہچانیے (سوالاً جواباً)
2. شیزان کا بائیکاٹ
3. تعلیمِ رسولؐ
4. صحابہ کرامؓ اور عشقِ رسولؐ
5. اسلام لٹ رہا ہے
6. بہشتی مقبرہ رو رہا ہے
7. قومی اسمبلی میں معرکۂ ختمِ نبوت
8. ایک قادیانی کی آپ بیتی
9. شہرِ ارتداد "قادیان"
10. مسیلمۂ کذاب کی بستی "ربوہ"
11. قادیان کا عاشق نامراد
12. بیرونی دنیا میں قادیانیوں کی خطرناک سرگرمیاں
13. ہم قادیانیوں کو کیا سمجھتے ہیں
14. قادیانیت ایک دہشت گرد تنظیم
15. مسلمان اور قادیانی سمجھے رسولؐ کے چمکلہ
16. عاشقانِ مصطفےٰؐ کہاں ہیں؟
17. اٹھو مسلمانو قادیانی قرآن جلا رہے ہیں
18. چہرۂ قادیانیت
19. آستین کے سانپ
20. ہم تحفظِ ختمِ نبوت کا کام کیسے کریں
21. مجرمِ اسلام
22. قادیانی نمازوں سے قدرت کا انتقام
23. قادیانی اخلاقی سائیکل رکشا اجتماع
24. اقبال اور قادیانیت
25. قادیانیوں کو دعوتِ اسلام
26. ایک منہ دو زبانیں
27. قادیانیوں کے عبرتناک انجام
28. مقامِ نبوت و رسالت
29. قادیانیت، انگریز کا خود کاشتہ پودا
30. قادیانیوں کا سوشل بائیکاٹ
31. قادیانیوں اور عام کافروں میں فرق
32. قادیانی امت اور مسئلہ کشمیر
33. قادیانیوں کے لطیفے
34. قادیانی قاعدہ
35. قادیانی پرچہ
36. مرزا قادیانی کو موت کیسے آئی!
37. مواصلاتی سیارے کے ذریعے جہنم سے مرزا قادیانی کا انٹرویو
38. قادیانیت اور عقل
39. تکمیلِ دین
40. فرنگی مجرمے نبی کی تلاش میں
41. اگر مرزا قادیانی آج کے دور میں ہوتا
42. مرزا قادیانی کا لباس و خوراک
43. مرزا قادیانی کا جسمانی ڈھانچہ
44. احمق کی حماقتیں
45. مرزا قادیانی کا شاعرانہ ریکارڈ
46. بیماریوں کا عالمی چیمپئن
47. مرزا قادیانی کی اکھڑ مکھڑ کی شادی
48. لوکرو وہٹی دا
49. مرزا قادیانی کے اپنے سے ملیے
50. مرزا قادیانی کے جوتے کی آپ بیتی
51. جہنم سے مرزا قادیانی کا خط مرزا طاہر کے نام
52. قادیانی عملیات
53. عشقِ خاتم النبیینؐ
54. ختمِ نبوت کے پاسبان
55. عاشقانِ رسولؐ کی عشق و وفا کی داستانیں
56. ختمِ نبوت کے محافظ
57. مرزائیت شکن مجاہد
58. شمعِ ختمِ نبوت کے پروانوں کی باتیں
59. ناموسِ محمدؐ کے پاسبان
60. تذکرۂ فدایانِ رسولِ عربیؐ
61. مسئلہ سندھ اور قادیانی
62. پاکستان کو قادیانیوں سے بچاؤ
63. جنگِ یمامہ
64. عقیدۂ ختمِ نبوت
65. تحریکِ ختمِ نبوت ۱۹۵۳ء
66. تحریکِ ختمِ نبوت ۱۹۷۴ء
67. نزولِ عیسیٰ علیہ السلام
68. پاک بھارت جنگیں اور قادیانی
69. مرتد اور اُس کی شرعی سزا
70. قادیان سے اسرائیل تک
71. شاتمِ رسولؐ کی سزا… قتل
72. قادیان کا راسپوٹین
73. ملکہ وکٹوریہ کا غلام
74. عقیدۂ ختمِ نبوت! احادیث کے آئینہ میں
75. فرنگی کو مرزا قادیانی کی ضرورت کیوں پیش آئی
76. قادیانی نبوت۔ ایک حماقت۔ ایک بدعت
77. تھوڑی دیر مرزا قادیانی کی قبر میں
78. پاکستان، قادیانی اور لیبر کی بائیں بازو کی
79. جال
80. جہنم سے فرار
81. قادیانی مسلمانوں کو کیا سمجھتے ہیں؟
82. کہوٹہ ایٹمی پلانٹ ادر قادیانی
83. مسٹر گالی گلوچ۔
84. قادیان کا شاتمِ رسولؐ
85. اللہ کا گستاخ
86. قادیانی شعائرِ اسلامی استعمال نہیں کر سکتے
87. قادیان کا حج؟
88. منارۃ المسیح کی کہانی
89. حقوقِ انسانی کمیشن
90. اشتہارات، مشکرز اور دیگر لٹریچر

شیزان گستاخانِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم مرزائیوں کی مشروب ساز فیکٹری ہے۔ اس کی تمام تر مصنوعات کا بائیکاٹ کرنا ہر مسلمان عاشقِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم کا دینی و ملی فرض ہے۔ علاوہ ازیں اگر آپ کی نظر میں کوئی دوسری قادیانی فیکٹری یا آپ کے شہر میں کوئی دکان ہے تو اس کا بھی بائیکاٹ کیجیے۔

یہ پمفلٹ پڑھ کر اپنے کسی دوسرے مسلمان بھائی کو مطالعے کے لیے دے دیں۔ فتنۂ قادیانیت سے متعلق مزید معلومات حاصل کرنے کے لیے لٹریچر ہم سے مفت حاصل کریں۔